# ترجمہ تاریخ علامہ ابن خلدون رحمتہ اللہ علیہ

کتاب ثانی جلد چہاردہم

جسمین

...مین سلجوقیہ اور ملوک خوارزم کے انساب، حالات، خانہ جنگیوں، عیسائیوں کا مقابلہ، کفار کرج اور ...ق کی جدوجہد، ترکوں کی یورش، تاجداران سلجوقیہ اور ملوک خوارزم کی مدافعانہ کوششین، چنگیز خان ...ج، تاتاریوں کا عالمگیر طوفان، ممالک اسلامیہ کی بربادی و تباہی کے حالات نہایت تحقیق سے درج کیے گئے ہین۔

مترجمہ

علامہ حکیم احمد حسین الہ آبادی

جو

سنہ ۱۳۴۸ھ / ۱۹۳۰ء مین

...تمام منشی حامد حسین صاحب یونانی دواخانہ پریس الہ آباد مین چھپکر دفتر...



ایکہزار جلد

...ع اول

...خراسان پر قبضہ
...سنجر کی حکومت
...ن میں مخالفون کا ظہور
...حکومت بنو خوارزم شاہ
...ائیوں کا انطاکیہ وغیرہ سواحل ...
...پر قبضہ

# ترجمہ تاریخ علامہ ابن خلدون کی مکمل چودہ جلدین

فہرست مضامین حسب ذیل ہے

**جلد اوّل** اس جلد میں اوّلاً خود مؤلف کتاب علامہ ابن خلدونؒ کی سوانح عمری ہے بعد ازاں حضرت نوح، ہود صالح شعیب، ابراہیم، لوط، اسمٰعیل، اسحاق، یعقوب، یوسف، موسیٰ ہارون، یوشع، داؤد، سلیمان، یونس اور عیسیٰ بن مریم علیہم السلام کے انساب اور انکے بعد چھٹی صدی عیسوی تک کے سلاطین، تعمیر کعبہ اور واقعہ اصحاب فیل کے حالات تحریر ہیں۔ عہ

**جلد دوم** - اسمیں ملوک فارس، یونان، روم اور سلاطین قسطنطنیہ کے حالات تا زمان فتح اسلامی قبیلہ اوس و خزرج کے حالات حکومت قریش اور انکے شجرہ انساب صحیح طور سے مندرج ہیں قیمت عہ

**جلد سیوم** - اس میں حضرت خاتم المرسلین محمد ا[illegible] صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت، تربیت، نبوت، [illegible] غزوات حضرت ابوبکر صدیق کی بیعت اور انکے [illegible] کے صحیح واقعات درج ہیں قمت عہ

[illegible] فتوحات - فاروق اعظم عثمان [illegible] امام ہمام حسن بن علی [illegible] امارت تک کے مفصل [illegible] قیمت عہ

**جلد پنجم** اسمین خلفائے بنو امیہ کے پہلے تاجدارو، ا[illegible] یزید، معاویہ، عبدالملک، ولید، سلیمان، عمر بن عبد[illegible] اور یزید دوم کے عہد حکومت کے حالات اور معرکہ کربلا [illegible] واقعات درج ہیں، قیمت سے ر

**جلد ششم** اس جلد مین خلفائے بنو امیہ کے آخر[illegible] تاجدارون ولید، یزید اور ابراہیم اور مروان [illegible] حالات، دولت عباسیہ اور شیعیہ کے قائم ہونے ا[illegible] خلافت عباسیہ کے چار حکمرانوں، سفاح، منصور، مہد[illegible] اور ہادی کے عہد حکومت کے صحیح واقعات درج ہیں

**جلد ہفتم** اس جلد میں نامور حکمرانان اسلام خلفائے [illegible] عباسیہ ہارون، امین، مامون معتصم، واثق وغیرہ کے زمانہ حکمرانی کے واقعات تحریر ہیں قیمت سے

**جلد ہشتم** - اس جلد مین خلافت عباسیہ کے زمانہ انحط[illegible] کے دس تاجدارون، معتضد، مکتفی، مقتدر، قاہر، را[illegible] متقی، مستکفی، مطیع، طایع اور القائم بامر اللہ کے زما[illegible] حکومت کے حالات، قرامطہ، دولت عبیدیہ شیعیہ افریقہ، بنی بویہ، بنی حمدان ہو سلاطین سلجوقیہ کی چیرہ دستی کے واقعات درج ہیں - قیمت سے -

# فہرست ترجمہ تاریخ علامہ ابن خلدون رح

## کتاب ثانی - جلد چہار دہم

# دیباچہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

۳۰ھ میں نبوت کے سچے جانشینوں کا زمانہ منقضی ہوگیا۔ عنان حکومت پر بنوامیہ نے قبضہ کیا۔ خلافت اسلامیہ برائے نام باقی رہی، حقیقت میں استبدادیت، بادشاہی اور سلطنت ہوگئی۔ بایں ہمہ مرکزی قوت کا تجزیہ نہیں ہوا۔ ایک ہی ذات جسکو خلیفہ کے نام سے موسوم کرتے تھے دنیائے اسلام کے چپہ چپہ زمین کا واحد حکمراں تھا۔ اسلامی فتوحات کا سیلاب جس تیزی سے بڑھ رہا تھا۔ اسی تیزی اور عالمگیری سے بڑھتا رہا۔ ایشیا، یورپ اور المغرب الاقصیٰ تک پہونچ گیا۔ خود غرضی کا بُرا ہو کہ پہلی صدی کے خاتمہ پر بنوامیہ کی حکومت کا بھی خاتمہ ہوگیا، عنان حکومت اسلامیہ پر بنوعباس قابض ہوئے۔ انکا ابتدائی دور حکومت بلحاظ فتوحات اور انتظامات اگر ستایش کا مستحق نہیں ہے تو الزام کا بھی مستوجب نہیں ہے زمانہ وسطیٰ میں تمدنی حالت کی ترقی اور اصلی مادی قوت کی تنزلی ہوئی۔ عربوں کے جگہ عجموں کا دور دورہ ہوا۔ مرکزی حکومت کا اقتدار باقی نہ رہا چھوٹی چھوٹی حکومتیں قائم ہوگئیں۔ ہر شخص نے ڈیڑھ اینٹ کی مسجد بنائی، ایک حکومت کی کئی حکومتیں ایک سلطنت کی متعدد سلطنتیں، ایک حکمران کے عوض سیکڑوں حکمران اپنے اپنے جگہ پر بن گئے۔ صرف سند حکومت دینے کا اختیار خلافت مآب کے ہاتھ میں رہا، خلیفہ وقت ان حکمرانوں کی خود غرضیوں کا نشانہ اور انکے ہاتھ کا کٹ پتلی بنا تھا جس کو چاہتے تھے سریر خلافت پر متمکن کرتے تھے اور جو انکی خود غرضیوں کا سد راہ ہوتا تھا اسکو معزول کرتے تھے۔ برامکہ سے زیادہ بنوبویہ دیلمی نے زور پکڑا۔ آپس کے جھگڑے، باہمی نفاق، شیعہ اور سنی کے نزاعات انہیں بنوبویہ کے عہد میں رونما ہوئے۔

رفتہ رفتہ سلاطین سلجوقیہ کا دور آیا۔ انہوں نے بھی ہاتھ پاؤں نکالے۔ خلافت کو دبا لیا ممالک اسلامیہ پر قابض و متصرف ہوئے۔ انکی حکومت کا سکہ تمام ممالک شرقیہ میں چلنے لگا

سلاطین سلجوقیہ مین الپ ارسلان بانی دولت سلجوقیہ، قزل ارسلان، ملک شاہ سلجوقی، سلطان سنجر، قطلمش والی قونیہ و بلاد روم، توران شاہ تاجدار فارس بڑے بڑے اولوالعزم حکمران گزرے ہیں، ملوک خوارزم کی سلطنت انہیں سلجوقیوں کی سلطنت کی ایک شاخ ہے انہیں کے زمانہ میں چنگیز خان تاتاری لوٹیروں کو لیکر نکلا اور اسلامی حکومت کا شیرازہ منتشر کر دیا۔ علامہ امام عبد الرحمٰن ابن خلدون (رحمۃ اللہ علیہ) نے انکے حالات، انساب، خانہ جنگیوں، تاتاریوں اور سلجوقیوں کی لڑائیوں کو کمال تحقیق اور تدبر سے اپنی تالیف کردہ کتاب العبر و دیوان المبتدا و الخبر فی ایام العرب والعجم والبربر و من عاصرہم من ذوی السلطان الاکبر میں تحریر کیا ہے۔

ترجمہ تاریخ کی چودھویں جلد کتاب مذکور کے ایک حصہ کا ترجمہ ہے جسمیں انہیں خونی داستانوں کا تذکرہ ہے۔ قدر دانان فن تاریخ کی خدمت میں کمال دیدہ ریزی جانسوزی اور محنت شاقہ کے بعد پیش کی جاتی ہے۔ توقع یہ ہے کہ اللہ جل شانہ قبولیت عامہ کے زیور سے اسکو مزین و آراستہ فرمائے گا، قوم کی گری ہوئی حالت کا سنوارنے والا وہی ہے۔ شاید اسکے مطالعہ سے قوم کو عبرت کا سبق حاصل ہو، نفاق، حسد، خود غرضی اور قوم فروشی کی صفات مذمومہ ترک ہوجائے وما ذلك على الله بعزيز۔

الہ آباد
۱۱۔ رمضان المبارک ۱۳۴۸ھ } احمد حسین الہ آبادی غفر اللہ ذنوبہ

# ترجمہ تاریخ علامہ ابن خلدون رحمۃ اللہ علیہ

## کتاب ثانی جلد چہاردہم

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اخبار سلاطین سلجوقیہ ترکیہ

سلاطین سلجوقیہ نے ممالک اسلامیہ پر استیلار حاصل کرلیا تھا۔ انکی حکومت کا سکہ تمام ممالک مشرقیہ میں حدود مصر تک چل رہا تھا۔ انہوں نے خلافت بغداد پر استبدادی قوت حاصل کرلی تھی، عہد خلافت خلیفہ قائم بامراللہ سے اس زمانہ تک کے حالات اور جو کچھ اور جیسی انکی حکومت وسلطنت اقطار عالم میں تھی اس کے واقعات ہم حوالہ قلم کرتے ہیں۔ اور یہ بھی تم کو ہم بتلائیں گے کہ انہوں نے علمار کے ساتھ کیسا سلوک کیا اور کس طرح انکو ادائے فرائض منصبی سے باز رکھا۔ اسی سلسلہ میں ان حکومتوں کا ذکر بھی ہم احاطہ تحریر میں لائیں گے جو انکی حکومت و دولت سے نکلی اور پیدا ہوئی تھیں۔

ہم اوپر سلسلہ انساب عالم میں ترکوں کا نسب لکھ آئے ہیں کہ یہ کومر بن یافث کی اولاد سے ہیں جو کہ یافث کا ایک لڑکا منجملہ اُن سات لڑکوں کے ہے جن کا ذکر توریت میں آگیا ہے اور وہ ساتؔ یہ ہیں " ماواق، ماذاے۔ ماغوغ، قطوبال،

---

ؔ نوٹ۔ مصحح لکھتا ہے کہ جو نسخے کتاب کے ہمارے ہاتھوں میں ہیں ان میں ایسا ہی لکھا ہے لیکن یہ اسکے خلاف ہے جو جلد اول کتاب ثانی میں لکھا ہے۔

ماشخ، طیراش، کومر۔ ابن اسحٰق نے ان میں سے چھ لڑکوں کا ذکر کیا ہے، ماذا ئے کو چھوڑ دیا ہے۔ یہ بھی توریت میں ہے کہ کومر کے تین لڑکے تھے۔ "توغرما، اشکان اور ریعاث"، اسرائیلیات میں لکھا ہے کہ افرنج (فرانس) ریعاث کی اولاد سے ہے صقالبہ اشکان کی اور خزر توغرما کی، لیکن علماء نسب اسرائیلیں کے نزدیک صحیح یہ ہے کہ خزر اور ترکماں ایک ہیں اور ترکوں کی کل شاخیں کومر کی اولاد سے نکلی ہیں۔ لیکن یہ ظاہر نہیں کیا گیا کہ کومر کی تین اولاد میں سے کس لڑکے کی نسل سے ہیں۔ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ توغرما کی اولاد سے ہیں۔ بعض علماء نسب کا یہ خیال ہے کہ یہ لوگ طیراش بن یافث کی اولاد سے ہیں۔ ابن سعید نے ان لوگوں کو ترک بن غامور بن سویل کی طرف نسبًا منسوب کیا ہے۔ لیکن بظاہر یہ غلط معلوم ہوتا ہے! ورغامور کتابت کی غلطی ہے جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا۔ باقی رہا سویل، اسکو کسی نے یہ نہیں لکھا کہ یہ یافث کی اولاد سے ہے ان سب باتوں کو ہم اوپر تحریر کر آئے ہیں۔

ترکوں کی بہت سی شاخیں اور متعدد جنسیں ہیں از آنجملہ روس اور اعلان ہے اعلان کو ابلان بھی کہتے ہیں، خفشاخ (جو قفچاق کے نام سے مشہور ہیں) ہیاطلہ، خلج اور غز جن میں سے سلجوقیہ اور خطا ہیں جنکی سکونت سرزمین طمغاج میں تھی، یمک، قور، ترکس، ارکس اور ططر (جنکو طغزغز بھی کہتے ہیں) انہیں ترکوں کی نسلی شاخیں ہیں۔ لیکن روم کے ہمسایہ قوموں نے اس سے انکار کیا ہے۔

سمجھ لو کہ ترکوں کی قوم دنیا کی بڑی قوموں میں سے ہے۔ کوئی قوم ان سے زیادہ نہیں ہے عرب، معمورہ عالم میں جانب جنوب اور ترک اسکے شمال میں آباد ہیں۔ ترکوں نے اقالیم ثلاثہ پانچویں، چھٹے اور ساتویں اقلیم کے نصف طول پر حدود مشرق تک قبضہ کر رکھا تھا اور مالک و حکمراں بنے ہوئے تھے ابتدًا انکا مسکن شرقی میں لب دریا، بلاد چین اور اسکے بالائی ممالک میں جنوبًا ہند تک اور اسکے نیچے شمالًا

سدِ یاجوج اور ماجوج تک تھا (بعض مورخوں کا خیال ہے کہ یاجوج و ماجوج، ترکوں میں سے ہیں) اور آخر میں انہوں نے اپنے قیام کے لئے جانب مغرب بلاد صقالبہ کو تا خلیج قسطنطنیہ پسند کیا۔ بلاد صقالبہ افرنج کے مجاور اور رومہ سے ملا ہوا ہے جانب جنوب انکا مسکن۔ بلاد تور قریب نہر بعد ازاں خراسان، آذر بائیجان اور خلیج قسطنطنیہ تھا اور آخر میں شمالی ممالک میں بلاد فرغانہ، شاش اور علاوہ ان کے بلاد شمالیہ کو جنکے نام بوجہ بُعد مسافت معلوم نہیں ہو سکے اپنے قیام و مسکن کے لئے منتخب کیا۔ اور مابین ان حدود کے بلاد غزنی، نہر جیحون، بلاد خوارزم، سرحد چین، بلاد قفچاق، روس اور خلیج قسطنطنیہ شمال غرب میں بھی یہی ترک آباد و سکونت پذیر تھے۔ انہیں ترکوں کا ایک گروہ کثیر جنکی تعداد انکے خالق کے سوا اور کوئی نہیں جان سکتا بطور خانہ بدوشوں کے ممالک مذکورہ کے اطراف و جوانب میں بوجہ شدت سرما اونی خیموں میں رہتا تھا۔ + اور اسکا گزر دیار بکر کی طرف ہوا والی دیار بکر نصر بن مروان شہر سے باہر آیا اور ایک لاکھ دینار شاہی دربار میں پیش کیا۔ جب سلطان کے کانوں تک یہ خبر پہونچی کہ والی شہر نے یہ رقم کثیر رعایا سے وصول کی ہے تو اس نے اس کو واپس دیدیا بعد اسکے آمد پہونچا اور وہاں کے رہنے والوں کو امن دی۔ شہر پناہ کا چکر لگایا۔ اپنے ہاتھوں سے شہر پناہ کی دیوار کو مس کرتا تھا اور اسکو اپنے چہرہ پر مسلمانوں کے مقصد کا تبرک سمجھکر پھیرتا تھا بعد

+ اس مضمون کو مضامین سابق سے کچھ ربط و تعلق نہیں ہے شاید مورخ ابن خلدون نے اس مقام پر خالی جگہ چھوڑ دی تھی۔ کاتب نے کچھ خیال نہیں کیا جیسا کہ سمجھ کر پڑھنے والوں پر یہ امر ظاہر ہوگا۔ یہ خلاصہ اس کا ہے جسکو شیخ عطار نے لکھا ہے۔ کتب تواریخ کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ سلطان الپ ارسلان سے متعلق ہے جیسا کہ علامہ ابن اثیر نے تاریخ کامل میں سلطان الپ ارسلان کے قبضہ حلب کے ضمن میں اس واقعہ کو تفصیل کے ساتھ تحریر کیا۔ دیکھو تاریخ کامل جلد ۱۰ صفحہ ۴۳ مطبوعہ لیدن

ازاں الرہا کی طرف روانہ ہوا اور اسکا بھی محاصرہ کیا۔ اہل الرہا نے شہر پناہ کے دروازے بند کر لئے بعد ازاں حلب کی جانب قدم بڑھایا والی حلب "محمود" نے اپنے سپہ سالار ریعولی کو اسکے پاس بھیجا۔ اطاعت و فرمانبرداری کا اظہار کیا۔ اسکے نام کو خطبہ میں داخل کرنے کا وعدہ کیا اور حاضری کی معذرت کی سلطان نے اس معذرت کو منظور نہ کیا اور یہ ارشاد کیا کہ وہ ہمارا نام خطبہ میں کس طرح داخل کر سکتا ہے کیونکہ وہ اذان میں "حی علی خیر العمل" کہتا ہے اُس سے کہدو کہ تمکو بادل ناخواستہ حاضر ہونا پڑے گا" محمود نے حاضری سے انکار کیا سلطان نے حصار میں سختی شروع کی۔ والی حلب (محمود) تنگ ہو کر رات کے وقت معہ اپنی ماں منیعہ بنت وثاب نمیری سلطان کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ سلطان نے اسکی بڑی عزت کی۔ خلعت فاخرہ سے سرفراز کیا اور اسکو اسکے شہر کی طرف واپس کر دیا۔

**سلطان الپ ارسلان کا خلاط پر جہاد اور رومی بادشاہ کی گرفتاری**

ارمانوس نامی رومیوں کا بادشاہ ان دنوں قسطنطنیہ پر حکومت کر رہا تھا۔ طبیعت میں شرارت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ بلاد اسلامیہ کے سرحدی شہر ہمیشہ خطرہ میں رہتے تھے۔ ۴۶۲ھ میں فوج مہیا کر کے ملک شام پر چڑھائی کر دی۔ شہر منبج کو جا کر گھیر لیا۔ قتل و خونریزی، لوٹ مار کا بازار گرم کر دیا۔ محمود بن صالح بن مرداس کلابی اور ابن حسان طائی نے اپنی اپنی قوموں اور نیز ان عربوں کو جو اُن کے قرب وجوار میں تھے جمع کر کے مقابلہ کیا۔ لیکن کامیاب نہ ہوئے رومی لشکر نے نہایت بُری طور سے انکو ہزیمت دی۔ اور ارمانوس، قسطنطنیہ واپس آیا۔ بعد اسکے (۴۶۳ھ میں) پھر ارمانوس نے دو لاکھ فوج لیکر بلاد اسلامیہ پر یلغار کیا۔ اس فوج میں رومی، فرانس، روس، کرخ اور دو عرب بھی شامل تھے جو اُن کے ممالک میں یا انکے ممالک کے قرب وجوار میں رہتے تھے۔ چنانچہ ملازکرد (صوبہ خلاط کے شہر) پر پہونچکر لڑائی کا

نیزہ گاڑا۔ اس وقت سلطان الپ ارسلان شہر خوی (صوبہ آذربائیجان) میں حلب سے واپس ہو کر مقیم تھا اس خبر وحشت اثر کو سن کے غصہ سے کانپ اٹھا۔ اپنے حرم اور اسباب کو اپنے وزیر السلطنت نظام الملک طوسی کے ہمراہ ہمدان بھیجدیا اور بذاتہ پندرہ ہزار جنگ آوروں کو لئے ہوئے ارمانوس سے جنگ کرنے کو بڑھا۔ سلطانی مقدمۃ الجیش سے ارمانوس کا رومی مقدمہ مقابل ہوگیا پہلے ہی حملے میں لشکر اسلام نے رومیوں کو شکست دی، اسکے بادشاہ کو گرفتار کر لیا اور پابزنجیر بارگاہ سلطانی میں بھیجدیا۔ سلطان نے اسکی ناک کٹوائی اور اسکے مال و اسباب اور آلات حرب کو وزیر السلطنت نظام الملک کے پاس روانہ کر دیا (اور یہ ہدایت کردی کہ دارالخلافت بغداد بھیجدینا) +

+ اسلامی مقدمۃ الجیش کی کامیابی کے بعد جب کہ سلطانی کا لشکر ارمانوس سے مڈبھیڑ ہوا سلطان نے رومی بادشاہ کے پاس پیام صلح بھیجا، رومی بادشاہ نے جواب دیا "رے دیدو مصالحت ہو جائے" سلطان کو اس سے سخت تردد ہوا، فقیہ ابو نصر محمد بن عبد الملک بخاری نے عرض کی "آپ تو دینی لڑائی لڑتے ہیں جسمیں اللہ تعالیٰ نے امداد کا وعدہ فرمایا ہے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی کا سہرہ آپ کے سر رہے گا جمعہ کے جسوقت خطباء منبروں پر خطبہ پڑھنے کو جاتے ہیں اسوقت آپ حملہ کیجئے کیونکہ اسوقت وہ لوگ مجاہدوں کی فتح و نصرت کی دعائیں مانگتے ہیں" چنانچہ سلطان نے اسی وقت حملہ کی تیاری کی فوج کو مجتمع کر کے ایک پرجوش تقریر کی، تقریر نہایت پرجوش تھی خود بھی رو اٹھا لشکری بھی ڈھاڑیں مار مار کر رونے لگے سبھوں نے خشوع خضوع سے دعائیں کیں، سلطان نے دعا سے فارغ ہو کر لشکریوں کو مخاطب کر کہا "جس شخص کا جی واپس جانے کو چاہتا ہو وہ بے تامل چلا جائے میں اسوقت بادشاہ نہیں ہوں میں نے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کی غرض سے جنگ کی ٹھان لی ہے" لشکریوں نے سینہ سپر ہو کر کہا "ہم لوگ بھی اللہ تعالیٰ کی راہ میں سرفروشی کو تیار ہیں" المختصر دونوں فوجوں کا مقابلہ ہوا کھیت لشکر اسلام کے ہاتھ رہا بیشمار عیسائی مارے گئے، مال غنیمت ہاتھ آیا۔ رومی بادشاہ گرفتار ہو کر بارگاہ سلطانی میں پیش ہوا دس لاکھ پچاس ہزار دینار فدیہ لیکر سلطان نے اس کو رہا کیا اور یہ شرط کر لی کہ جس قدر [ بقیہ نوٹ صفحہ ۶

بعد اسکے سلطان سمرقند کی جانب بڑھا۔ تکین والی سمرقند شہر چھوڑ کر بھاگ نکلا۔ صلح کا پیام دیا چنانچہ ملک شاہ نے اس سے مصالحت کر لی۔ بلخ اور طخارستان کی حکومت اپنے بھائی شہاب الدین کو عنایت کی اور خراسان ہوتا ہوا رے کی طرف روانہ ہوا۔

**قاروت بک والی کرمان کا ہنگامہ اور قتل**

قاروت بک برادر الپ ارسلان، کرمان کا حاکم تھا جب اپنے بھائی سلطان الپ ارسلان کے مرنے کی خبر معلوم ہوئی تو اس نے تاج و تخت شاہی پر قبضہ کرنے کی غرض سے رے کی طرف قدم بڑھایا۔ اتفاق یہ کہ اس کے پہونچنے سے پہلے سلطان ملک شاہ اور نظام الملک وزیر السلطنت رے پہونچ گیا تھا مسلم بن قریش، منصور بن دبیس اور بہت سے امرا اکراد موکب سلطانی کے ساتھ تھے (۴ شعبان ۴۶۵ھ میں) قاروت بک اور سلطان ملک شاہ سے مقام ہمدان میں مقابلہ ہوا۔ قاروت بک کو ہزیمت ہوئی گرفتار ہو کر امام سعد الدولہ گوہرائیں کے روبرو پیش کیا گیا۔ امام سعد الدولہ نے اس کا گلا گھونٹ دیا مر گیا، لیکن کرمان کی حکومت اسی کے لڑکے کو دی۔ جائزے اور خلعت ان لوگوں کو مرحمت کی، عربوں اور کردوں کو بھی جاگیریں اور انعام دیا اسوجہ سے کہ انھوں نے موقع جنگ پر نمایاں خدمتیں انجام دی تھیں۔

چونکہ سلطان الپ ارسلان، شرف الدولہ سے ناراض تھا اسوجہ سے خلافت مآب نے نقیب النقباء طراد بن محمد زینبی کو شرف الدولہ کے پاس موصل روانہ کیا تھا کہ اسکو اپنے ہمراہ سلطان الپ ارسلان کی خدمت میں لیجا کر میری طرف سے سفارش کر کے باہم صفائی کرا دو چنانچہ نقیب النقباء شرف الدولہ کو اپنے ساتھ لئے ہوئے سلطان الپ ارسلان کی طرف روانہ ہوا اثنائے راہ میں سلطان الپ ارسلان کے مرنے کی خبر لگی تو ان لوگوں نے ملک شاہ کی خدمت میں حاضر

بقیہ نوٹ صفحہ ۵] مسلمان بلاد روم میں قید ہیں سب کے سب رہا کر دیئے جاویں اور پچاس برس کے لئے صلح کیجاسے۔ رومی بادشاہ نے اسکو نہایت خوشی سے قبول و منظور کیا سلطان نے دس ہزار دینار اسکو سفر خرچ کے لئے مرحمت کئے۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۴۴ و ۴۵۔ مطبوعہ لیدن

ہو کر باریابی حاصل کی اور شریک جنگ قاروت بک ہوئے۔ مسلم بن قریش نے ملک شاہ کی اطاعت و فرمانبرداری اسکے پہلے ہی قبول کرلی تھی۔ باقی رہا بہار الدولہ منصور بن دبیس، یہ اس وجہ سے سلطانی موکب میں تھا کہ اسکے باپ نے کچھ مال، سلطان ملک شاہ کی خدمت میں اسکی معرفت بھیجا تھا پس جسوقت بارگاہ سلطان میں حاضر ہوا اسوقت سلطان جنگ قاروت بک پر جارہا تھا پس یہ بھی اسکے رکاب میں روانہ ہوا اور جنگ قاروت بک میں حصہ لیا۔

✤ بعد اسکے ایاز برادر سلطان ملک شاہ نے بمقام بلخ ۴۶۵ھ میں وفات پائی سلطان ملک شاہ نے اسکے بیٹے کو اپنی کفالت میں ۴۶۶ھ تک رکھا اسی سنہ کے پندرہویں شعبان میں خلیفہ قائم بامراللہ نے اپنی خلافت کے پینتالیس برس بعد وفات پائی بوقت وفات اسکا کوئی لڑکا موجود نہ تھا صرف ایک پوتا تھا جو مقتدی بامراللہ عبداللہ ابن محمد کے نام سے پکارا جاتا تھا۔ اسکا باپ محمد بن قائم بامراللہ جسکو خلیفہ قائم بامراللہ نے اپنا ولیعہد مقرر کیا تھا جسکا لقب ذخیرۃ الدین تھا اور کنیت ابوالعباس تھی سنہ . . . . . . میں وفات پاچکا تھا اسوجہ سے خلافت مآب نے بوقت وفات اپنے پوتے عبداللہ محمد کو اپنا ولیعہد مقرر کیا۔ چنانچہ بعد وفات خلافت مآب، اراکین دولت، مویدالملک بن نظام الملک، وزیر السلطنت فخر الدولہ بن جہیر اور اس کا بیٹا عمید الدولہ، شیخ ابو اسحٰق شیرازی، نقیب النقباء طراد اور قاضی القضاۃ دامغانی نے دربار خلافت میں حاضر ہو کر حسب ولیعہدی خلیفہ قائم بامراللہ، مقتدی بامراللہ کے ہاتھ پر بیعت خلافت کی خلیفہ مقتدی نے سریر خلافت پر متمکن ہو کر فخر الدولہ بن جہیر کو بدستور عہدہ وزارت پر قائم رکھا اور اسکے بیٹے عمید الدولہ کو سلطان ملک شاہ کے پاس بیعت لینے کو روانہ کیا واللہ الموفق للصواب۔

✤ ابن اثیر نے اس واقعہ کو ۴۶۶ھ کے واقعات میں لکھا ہے دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۳۴

**دمشق پر سلجوقیہ کا استیلا اور محاصرہ مصر**

ہم اوپر بیان کر آئے ہیں کہ انسنر نے رملہ اور بیت المقدس پر ۴۶۳ھ میں متصرف ہو کر دمشق کا محاصرہ کر لیا تھا۔ بعد محاصرہ کچھ سوچ سمجھ کر واپس آیا لیکن اطراف دمشق میں غارتگری اور لوٹ مار کا بازار گرم کر رکھا کوئی سال ایسا نہ تھا کہ جسمیں اس نے اطراف دمشق کو تاخت و تاراج نہ کیا ہو تا آنکہ ۴۶۷ھ کا دور آ گیا۔ ماہ رمضان میں دمشق کا پھر محاصرہ کر لیا اور بعد چند روز کے محاصرہ اٹھا کر واپس آیا۔

والی دمشق معلی بن وحید جو خلیفہ مستنصر علوی مصری کی طرف سے دمشق پر مامور تھا دمشق چھوڑ کر بھاگ نکلا فوج اور رعایا نے اسکے ظلم و تعدی سے تنگ آ کر اس کے خلاف بلوہ کر دیا۔ معلی، دمشق سے نکل کر بانیاس پہونچا پھر بانیاس سے نکل کر صور میں جا کر دم لیا۔ صور سے مصر چلا گیا۔ خلیفہ مصری نے گرفتار کر کے جیل میں ڈالدیا چنانچہ بحالت قید مر گیا۔ اہل دمشق نے معلی کے بھاگ جانے کے بعد انتصار بن یحییٰ مصمودی ملقب بہ نصیر الدولہ کو اپنا والی مقرر کیا۔ رسد و غلہ کی کمی نے حالت بہ تنگ کر دی۔ پریشانی کی کوئی حد نہ رہ گئی۔ انسنر کو موقع مل گیا۔ ماہ شعبان ۴۶۸ھ میں دمشق کا پھر محاصرہ کر لیا۔ اہل دمشق نے مقابلہ سے ہاتھ کھینچ لیا۔ امن کی درخواست کی۔ انتصار کو بجائے دمشق، قلعہ بانیاس اور شہر یافہ جو ساحل پر ہے دیدیا اور ماہ ذی القعدہ میں داخل دمشق ہو کر خلیفہ مقتدی کے نام کا خطبہ جامع دمشق میں پڑھا۔ اذان میں "حی علی خیر العمل" کہنے کی ممانعت کر دی۔ اور رفتہ رفتہ شام کے اکثر شہروں پر قبضہ کر لیا ۴۶۹ھ میں انسنر نے مصر پر فوج کشی کی اور پہونچکر اسکا محاصرہ کر لیا۔ رسد و غلہ کی آمد بند کر دی روزانہ جنگ سے اہل مصر کو تنگ کرنے لگا۔ خلیفہ مستنصر علوی نے بادیہ نشینان عرب سے امداد کی درخواست کی۔ ان لوگوں نے امداد کا وعدہ کیا۔ ادھر سے بدر جمالی عساکر قاہرہ کو لیکر مقابلہ پر آیا اُدھر سے بادیہ نشینان عرب حسب وعدہ کمک

پر آ گئے۔ اتسز کو ہزیمت ہوئی بہزار خرابی جان بچا کر بیت المقدس کی طرف بھاگا۔ اہل بیت المقدس اسکے زمانہ عدم موجودگی میں خوب کھل کھیلے تھے جن لوگوں کو اتسز، بیت المقدس میں چھوڑ گیا تھا ان کو محراب داؤد میں محصور کر رکھا تھا اور طرح طرح کی تکالیف اور مصیبتوں میں ان کو مبتلا کر رکھا تھا۔ اہل بیت المقدس، اتسز کی آمد کی خبر سنکر محفوظ مقامات میں قلعہ نشین ہو گئے۔ اتسز نے بزور تیغ انکو زیر کیا۔ ان کے مال و اسباب کو لوٹ لیا ہزاروں تیغ اجل کے نذر ہو گئے جو لوگ مسجد اقصےٰ میں جا چھپے تھے وہ بھی اس قتل و خون ریزی سے جاں بر نہوئے۔

اتسز کے نام کی صحت ہم اوپر کر آئے ہیں۔ اہل شام اسکو اقسیس (یا انسیس) کہتے تھے لیکن صحیح اتسز ہے یہ ترکی نام ہے۔

القصہ سلطان ملک شاہ نے ۴۷۰ھ میں اپنے بھائی تتش بن الپ ارسلان کو بلاد شام کی حکومت عنایت کی علاوہ اسکے ان شہروں کی حکومت بھی دیدی جنکو وہ اس اطراف میں اپنے زور بازو سے مفتوح کرے۔ چنانچہ تتش نے اولاً حلب کا قصد کیا اور حلب پر پہونچکر محاصرہ ڈالا۔ اسکے رکاب میں ترکمانوں کا بہت بڑا گروہ تھا انہیں دنوں بدر جمالی نے جو کہ مصر پر متغلب و مستولی ہو رہا تھا ایک عظیم فوج محاصرہ دمشق کو روانہ کی تھی۔ اتسز نے اس خبر سے مطلع ہو کر تتش سے جو کہ حلب کا محاصرہ کئے تھا امداد کی درخواست کی تتش محاصرہ حلب سے دست کش ہو کر اتسز کی مدد کو آپہونچا۔ مصری لشکر مقابلہ نہ کر سکا دمشق سے بھاگ آیا۔ جسوقت تتش قریب دمشق پہونچا اتسز نے استقبال نہ کیا دمشق میں تتش کے ورود کا منتظر رہا تا آنکہ قریب شہر پناہ تتش سے ملاقات کی تتش کو اتسز یہ بے تمیزی ناگوار گزری۔ غصہ کا اظہار کیا۔ اتسز نے بادل ناخواستہ معذرت کی۔ تتش نے اسی وقت اسکو قتل کر ڈالا۔ دمشق اور کل ممالک شام پر قابض ہو گیا جیسا کہ آئندہ بیان کیا جائے گا تتش کا لقب تاج الدولہ تھا

بعد اسکے تتش نے سنہ ۴۷۲ھ میں حلب کا دوبارہ محاصرہ کیا بعد چند دنوں کے محاصرہ اٹھا کر مراغہ اور بیرہ کی طرف بڑھا اور اسپر قبضہ حاصل کرکے دمشق کی جانب واپس ہوا۔ تتش کے محاصرہ اُٹھا لینے کے بعد مسلم بن قریش، حلب آیا اور مالک بن بیٹھا جیسا کہ مسلم بن قریش کے حالات میں ہم لکھ آئے ہیں۔ اس کامیابی کے بعد مسلم بن قریش نے سلطان ملک شاہ کو اسکی خبر دی۔ سلطان ملک شاہ نے اپنی طرف سے اسکو حلب کی سند حکومت عطا کی۔

آخری سنہ ۴۷۵ھ میں مسلم بن قریش نے دمشق کا محاصرہ کیا لیکن چند دنوں بعد محاصرہ اُٹھا لیا۔ مسلم بن قریش کی واپسی کے بعد تتش نے دمشق سے خروج کیا۔ ساحل شامی کی طرف قدم بڑھایا چنانچہ طرسوس کو فتح کرکے دمشق واپس آیا۔ پھر سنہ ۴۷۶ھ میں تاج الدولہ تتش نے رومی شہروں پر جہاد کی غرض سے فوج کشی کی۔ مسلم بن قریش کو اسکی خبر لگ گئی۔ خالی میدان دیکھ کر دمشق پر حملہ کر دیا۔ اس حملہ میں مسلم بن قریش کے ساتھ عربوں اور کردوں کی بہت بڑی جماعت تھی۔ خلیفہ مصر نے بھی امداد کا وعدہ کیا تھا مگر یہ امدادی فوج، مسلم بن قریش کے واپس آنے کے بعد پہونچی۔ تتش کو اسکی اطلاع ہوئی تو اس نے رومی شہروں کے قصد سے ہاتھ کھینچ لیا اور نہایت تیزی سے مسافت طے کرتا ہوا مسلم کے پہلے دمشق پہونچ گیا۔ مسلم نے دمشق پر پہونچکر محاصرہ ڈالا۔ تتش اپنی فوجوں کو مرتب کرکے محاصرہ اُٹھا دینے کی غرض سے شہر سے باہر نکلا اور خم ٹھونک کر میدان میں آگیا۔ مسلم کو اس واقعہ میں ہزیمت ہوئی۔ اسی اثنا میں مسلم کو یہ خبر لگی کہ اہل حران نے اسکے خلاف علم بغاوت بلند کیا ہے۔ بحال پریشان مرج الصفر سے اپنے دارالحکومت کی جانب مراجعت کی بعد اسکے امیر الجیوش نے مصر سے فوجیں مرتب کرکے سنہ ۴۷۸ھ میں دمشق پر یلغار کیا اور محاصرہ کر لیا۔ اہل دمشق نے قلعہ بندی کر لی۔ امیر الجیوش اپنا سا منہ لیکر واپس ہو کر سلطان کے بھائی تکش سے جا ملا[1] . . . . .

[1] اصل کتاب میں جگہ خالی ہے۔

اس سے اسکی قوت بڑھگئی علم بغاوت بلند کر دیا۔ مروالرود اور مروالشاہجان وغیرہما پر قبضہ کر کے بقصد قبضۂ خراسان، نیشاپور کی طرف روانہ ہوا۔ سلطان کو اسکی خبر لگ گئی تکش کے پہونچنے سے پہلے سلطان نیشاپور پہونچ گیا تکش بے نیل مرام واپس ہوا اور ترمذ میں پہونچکر قلعہ نشین ہوگیا سلطان نے اس پر محاصرہ ڈالدیا۔ تکش نے مجبور ہوکر مصالحت کی درخواست کی اور کل لشکریوں کو جو شاہی فوج کے اسکے یہاں قید تھے ازاد کر دیا اور ترمذ سے نکل کر بارگاہ سلطانی میں حاضر ہوا۔ سلطان نے اسکی عزت کی، گلے لگایا۔ اس کے چند دنوں بعد ۴۸۵ھ میں تکش کے دماغ میں ہوائے بغاوت پھر سما گئی مروالرود پر دوبارہ قبضہ کر لیا اور بڑھتے بڑھتے سرخس کے قریب پہونچ گیا اور قریب سرخس اس قلعہ کا محاصرہ کر لیا جو مسعود ابن امیر فاخر کے قبضہ میں تھا۔ مسعود میں تاب مقاومت نہ تھی قریب تھا کہ قلعہ کو تکش کے حوالہ کر دیتا۔ اتفاق سے ابوالفتوح طوسی (یہ نظام الملک وزیر السلطنت کا مصاحب تھا) کو سوجھ گئی اور غضب کی سوجھی۔ یہ ان دنوں نیشاپور میں تھا اس نے ایک خط نظام الملک طوسی کی طرف سے مسعود والی قلعہ کو اس مضمون کا لکھا کہ "تم گھبراؤ نہیں، پورے دم وخم سے مقابلہ پر اڑے رہو میں بہت جلد سلطانی موکب کے ہمراہ تمہاری مدد کو پہونچا جاتا ہوں اور دشمنوں کو مار کر بھگا دونگا"۔ یہ خط ایک سانڈنی سوار کو دیا اور یہ ہدایت کر دی کہ تم تکش کی فوج سے ہو کر گزرنا۔ اجنبی سمجھکر تمکو گرفتار کر لیں گے جب تم پر تشدد زیادہ ہو اور قتل کی دھمکی دی جائے تب تم اس خط کو دینا اور عندالاستفسار کہدینا کہ "سلطان ملک شاہ، فوج عظیم لیکر رے سے مسعود کی امداد کو روانہ ہو گیا ہے" چنانچہ سانڈنی سوار نے ایسا ہی کیا۔ چونکہ ابوالفتوح کا خط نظام الملک وزیر السلطنت کے خط سے بیحد مشابہ تھا اسوجہ سے تکش کو یقین ہو گیا کہ یہ خط ضرور نظام الملک کا ہے۔ اب خیر نہیں ہے فوراً محاصرہ اٹھا کر کمال بے سروسامانی سے قلعہ ریخ کی طرف بھاگ کھڑا ہوا۔ اتنا بھی ہوش وحواس بجا

نہ رہے کہ خیموں اور سامان کو لیتا۔ چولہے پر ہانڈیاں چڑھی ہوئیں چھوڑ گیا۔ اہل قلعہ نے دوسرے دن قلعہ سے نکل کر جو کچھ اسکے لشکر گاہ میں تھا اس پر قبضہ کر لیا۔ اس کے تین مہینہ کے بعد سلطان ملک شاہ آیا اور اس نے تکش کا محاصرہ کیا اور بزور تیغ مفتوح کر کے تکش کو اپنے بیٹے احمد کے حوالہ کر دیا۔ احمد نے اسکی آنکھوں میں نیل کی سلائیاں پھروادیں اور جیل میں ڈالدیا۔ مختصر یہ کہ اس طریقہ سے سلطان ملک شاہ نے اپنے اقرار[1] اور قسم کو نہ توڑا۔

**شیخ ابو اسحاق شیرازی کی سفارت**

چونکہ عمید العراق ابو الفتح بن ابو اللیث والی عراق خلیفہ مقتدی بامر اللہ کے ساتھ بدمعاملگی اور کج ادائی سے پیش آتا تھا اسوجہ سے خلافت مآب نے (ماہ ذی الحجہ ۴۶۵ھ میں) شیخ ابو اسحاق شیرازی کو سلطان ملک شاہ اور وزیر السلطنت نظام الملک کے پاس عمید العراق کی شکایت کا خط دیکر اصفہان روانہ کیا۔ شیخ کے ہمراہ اس سفارت میں امام ابو بکر شاشی وغیرہ نامی نامی علماء تھے جن شہروں کی طرف سے شیخ موصوف کا گذر ہوتا تھا اس جوش و مسرت سے وہاں کے رہنے والے استقبال کرتے تھے کہ احاطہ تحریر میں نہیں آسکتا لوگوں کے اژدحام کی یہ حالت تھی کہ تل رکھنے کی جگہہ نہ ملتی تھی۔ شیخ کے رکاب کو مس کرتے تھے اسکے گھوڑے کے قدم کی مٹی تبرکاً لیتے تھے اور جو کچھ ان کے پاس (دراہم، دنانیر چاندی سونے کے سکے) موجود تھے شیخ پر نثار کرتے تھے، صنعت و حرفت اور تجارت پیشہ والے بھی اپنی مصنوعات اور تجارتی اسباب نہایت کشادہ پیشانی سے بیدریغ لٹا رہے تھے۔ شیخ اس

[1] ملک شاہ نے تکش سے اقرار کیا تھا اور حلف اٹھایا تھا کہ میں تکو کسی قسم کی ایذا نہ دونگا۔ چنانچہ تکش نے اسی عہد و اقرار کے بناء پر اپنے کو سلطان کے حوالہ کیا تھا۔ اسکے بعد سلطان کو تکش کی ایذا دہی اور قید کرنے کی فکر ہوئی۔ فقہاء نے فتویٰ دیا کہ آپ اسکو اپنے بیٹے احمد کو دیدیجئے وہ اسکے ساتھ سب کچھ کر سکے گا آپ بری الذمہ رہیں گے چنانچہ سلطان نے ایسا ہی کیا۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۸۹

خوشی و مسرت کو تعجب کی نگاہوں سے دیکھ رہا تھا اور دل ہی دل اللہ تعالیٰ کا شکر و حمد کر رہا تھا۔ الغرض کوچ و قیام کرتا ہوا سلطان ملک شاہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور خلافت مآب کا پیام پہونچایا، سلطان ملک شاہ نے جتنے مطالبات تھے سبھوں کو قبول و منظور کیا اور عمید العراق کا تعلق جس قدر خلافت مآب سے تھا ان سب کو منقطع کر دیا بعد اسکے شیخ، وزارت مآب نظام الملک کے دربار میں حاضر ہوا۔ امام الحرمین سے مناظرہ ہو گیا جس کے واقعات معروف اور مشہور ہیں

**فخر الدولہ کی معزولی عمید الدولہ کی وزارت**

سنہ ۴۶۱ھ میں نظام الملک نے فخر الدولہ ابو نصر بن جہیر کو خلیفہ مقتدی بامر اللہ کی وزارت سے معزول کر دیا تھا۔ عمید الدولہ بن فخر الدولہ نے وزیر السلطنت نظام الملک کے دربار میں حاضر ہو کر معذرت کی چنانچہ نظام الملک اس سے راضی ہو گیا اور خلافت مآب سے اسکی عفو تقصیر اور دوبارہ عہدۂ وزارت پر مقرر کئے جانے کی سفارش کی۔ پس خلافت مآب نے عمید الدولہ کو قلمدان وزارت مرحمت فرمایا اور اسکے باپ کو بدستور معزول رکھا جیسا کہ اوپر خلفاء بغداد کے حالات کے ضمن میں ہم بیان کر آئے ہیں۔

**خلیفہ مقتدی کا سلطان ملک کی لڑکی سے عقد**

سنہ ۴۶۴ھ میں خلیفہ مقتدی نے فخر الدولہ (وزیر) کو سلطان ملک شاہ کے پاس اسکی بیٹی سے اپنی منگنی کرنے کو روانہ کیا۔ چنانچہ فخر الدولہ، سلطان ملک شاہ کی خدمت میں اصفہان پہونچا اور خلیفہ مقتدی کا پیام سلطان کو دیا۔ سلطان نے اپنی بیٹی کا عقد خلافت مآب کے ساتھ پچاس ہزار دینار مہر معجل پر کر دیا۔ فخر الدولہ نے بغداد کی طرف مراجعت کر دی۔

**عمید الدولہ کی معزولی**

پھر سنہ ۴۷۶ھ میں خلیفہ مقتدی نے فخر الدولہ کے بیٹے عمید الدولہ کو وزارت کے عہدہ سے معزول کر دیا اتفاق یہ کہ جس دن عمید الدولہ معزول کیا گیا

[1] فخر الدولہ کی معزولی کے بعد وزارت عظمیٰ ابو الفتح مظفر ابن رئیس الرؤساء کو مرحمت ہوئی۔ یہ مسکمہ تعمیرات کا وزیر تھا۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۸

اسی دن سلطان اور نظام الملک کا خط مشعر طلبی بنو جہیر (عمید الدولہ وغیرہ) صادر ہوا۔ چنانچہ بنو جہیر معہ اپنے اہل وعیال کے سلطان کے پاس چلے گئے۔ سلطان بڑی آؤ بھگت سے پیش آیا۔ فخر الدولہ کو دیار بکر کی حکومت عطا کی۔ اور ایک فوج فخر الدولہ کے ہمراہ دیار بکر کو بنو مروان کے قبضہ سے نکالنے کی غرض سے روانہ کی اور اس امر کی اجازت دی کہ "تم اسکے محاصل کو اپنے صرف میں لاؤ، خطبہ میں اپنا نام داخل کرلو اور سکہ بھی اپنے ہی نام کا مسکوک کراؤ"۔ چنانچہ فخر الدولہ اس کروفر کے ساتھ شاہی لشکر لئے ہوئے دیار بکر کی طرف بڑھا۔

**فخر الدولہ کا موصل پر قبضہ**

ابن مروان والی دیار بکر کو اسکی خبر لگ گئی۔ گھبرا گیا مسلم بن قریش سے امداد کی درخواست کی اور اس صلہ میں ایک خاص امر (آمد[1] کے دینے) کا اقرار کیا دونوں نے قسمیں کھائیں اور ابن جہیر سے جنگ کرنے پر متفق ہو گئے ہنوز جنگ کا آغاز نہیں ہوا تھا کہ سلطان نے ابن جہیر کی کمک پر بسرکردگی امیر ارتق بن اکسک ایک فوج اور بھیجدی۔ لیکن بایں ہمہ ابن جہیر ابن مروان سے مصالحت کرنے پر آمادہ ہو گیا۔ ارتق کو یہ امر خلاف دشاق گزرا فوراً حملہ کر دیا۔ لڑائی چھڑ گئی۔ عربوں اور کردوں کو ہزیمت ہوئی۔ انکا لشکر گاہ لوٹ لیا گیا۔ مسلم بن قریش کسی طرح جان بچا کر آمد پہونچا فتحمند گروہ نے تعاقب کیا اور ہر چہار طرف سے آمد کا محاصرہ کر لیا۔ مسلم بن قریش نے اس امر کو محسوس کرکے کہ اب میں گرفتار ہوا چاہتا ہوں امیر ارتق کے پاس کہلا بھیجا کہ مجھ سے جسقدر مال چاہو لے لو اور مجھے راستہ دیدو میں نکل جاؤں۔ امیر ارتق اس امر پر راضی ہو گیا۔ مسلم بن قریش آمد کو خیر آباد کہکر رقہ کی طرف چلا گیا۔ اور ابن جہیر نے میافارقین کا راستہ لیا۔ منصور بن مزید اور اسکا بیٹا صدقہ، ابن جہیر سے علیحدہ ہو کر خلاط کی جانب واپس ہوا۔

سلطان کو جب اس امر کی اطلاع پہونچی کہ مسلم بن قریش کا آمد میں محاصرہ کر لیا گیا ہے تو اس نے عمید الدولہ کو فوج کثیر کے ساتھ موصل کے سر کرنے کی غرض سے

---

[1] دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۱۰۸

روانہ کیا۔ اسی مہم میں عمید الدولہ کے ہمراہ اقسنقر قسیم الدولہ بھی تھا جسکو سلطان نے اسکے بعد حلب کی حکومت عنایت کی تھی۔ قصہ مختصر عمید الدولہ موصل کی جانب روانہ ہوا۔ اثناء راہ میں امیرارتق مل گیا۔ وہ بھی عمید الدولہ کے ہمراہ موصل کی مہم پر واپس ہو گیا جس وقت شاہی لشکر موصل پر پہونچا۔ عمید الدولہ نے اہل موصل کے پاس ترغیب اور ترہیب کا پیام بھیجا اہل موصل نے اپنی ناکامی کا یقین کر کے مصالحت کے ساتھ شہر پناہ کے دروازے کھول دیئے اور اطاعت کی گردنیں جھکا دیں۔

سلطان بنفس نفیس اپنا لشکر ظفر پیکر لیئے ہوئے مسلم بن قریش کے مقبوضات کی طرف بڑھا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ مسلم بن قریش کو محاصرہ سے نجات مل گئی تھی بجہ کے متصل مقیم تھا۔ سلطان نے چھیڑ چھاڑ مناسب نہ سمجھا۔ موید الملک بن نظام الملک کو خط دیکر مسلم بن قریش کے پاس بھیجا۔ مسلم نے شاہی خط کو سر اور آنکھوں سے لگایا۔ اور بعد ازیں مقام بوازیج میں حاضر دربار شاہی ہوا۔ سلطان نے اس کو خلعت خوشنودی سے سرفراز فرمایا اور اسکو اسکے مقبوضات پر بحال رکھا اور خود بدولت واقبال اپنے بھائی تکش سے جنگ کرنے کو (خراسان کی طرف) روانہ ہوا جسکا ذکر ابھی تم اوپر پڑھ آئے ہو۔

فتح انطاکیہ: سلیمان بن قطلمش بن اسرائیل بن سلجوق والی قونیہ واقصرائے بلاد روم سے ملک شام کی طرف زیر وزبر کرنے کی غرض سے قدم بڑھایا۔ اسوقت انطاکیہ، رومی بادشاہ کے قبضہ میں ۳۵۸ھ سے تھا، فردوس نامی عیسائی بادشاہ اسکا حکمران تھا۔ فردوس کا اخلاق اچھا نہ تھا۔ نہایت درجہ کا ظالم اور بداطوار تھا۔ عایا اور لشکری اس سے نالان تھے اپنے لڑکے کو بھی قید کر دیا تھا۔ اسنے افسر اعلیٰ پولیس سے جو فردوس کی طرف سے حفاظت انطاکیہ پر مامور تھا سازباز پیدا کیا۔ چنانچہ دونوں نے متفق ہو کر ۴۷۷ھ میں سلیمان بن قطلمش کو انطاکیہ پر قبضہ کرنے کو بلا بھیجا۔ سلیمان تین ہزار سوار اور بہت سے پیادوں کے ساتھ براہ دریا قریب تر ساحل سے انطاکیہ کی طرف روانہ ہوا۔ دریا

کا سفر طے کر کے خشکی پر اترا۔ دشوار گذار راستوں اور پہاڑی دروں سے گزرتا ہوا شہر پناہ انطاکیہ تک پہنچ گیا۔ افسر اعلیٰ پولیس انطاکیہ نے موقع دے دیا۔ سلیمان کے سپاہی سیڑھیاں لگا کر شہر پناہ کی فصیل پر چڑھ گئے اور شہر میں داخل ہو کر قتل و خونریزی کا بازار گرم کر دیا۔ تھوڑی دیر تک اہل شہر نے مقابلہ کیا بالآخر انکو ہزیمت ہوئی۔ ایک گروہ کثیر کام آگیا باقی ماندگان کی تقصیر سلیمان نے معاف کر دی۔ قلعہ اور شہر پر قابض ہو گیا بیشمار مال غنیمت ہاتھ آیا خاتمہ جنگ کے بعد اہل انطاکیہ کے ساتھ حسن سلوک پیش آیا اور بوقت جنگ جسقدر حصہ قلعہ اور شہر کا خراب و مسمار ہو گیا تھا اسکی تعمیر کا حکم صادر کیا۔ سلطان ملک شاہ کی خدمت میں بشارت فتح کا عریضہ روانہ کیا۔

**قتل مسلم بن قریش** انطاکیہ کے مفتوح ہونے کے بعد مسلم بن قریش والی حلب نے سلیمان بن قطلمش کے پاس ایک قاصد روانہ کیا اور اس سے اس مال کا مطالبہ کیا جو فردوروس عیسائی بادشاہ انطاکیہ، مسلم بن قریش کو سالانہ ادا کیا کرتا تھا اور بصورت عدم ادائیگی سلطان کی شاہی سطوت و جبروت کی دھمکی دی۔ سلیمان نے جواب دیا۔ "سلطان کی اطاعت میرا شعار ہے، خطبہ میں اسی کا نام ہے، سکہ پر بھی اسی کا نام مسکوک ہے، باقی رہا سالانہ خراج جو فردوروس دیتا تھا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ وہ کافر تھا اور میں بفضلہ تعالیٰ مسلم ہوں اور مسلم جزیہ اور خراج نہیں دیتا۔" مسلم بن قریش کو اس جواب سے ناراضی پیدا ہوئی فوجیں مرتب کر کے اطراف انطاکیہ کی طرف بڑھا اور غارتگری شروع کر دی۔ سلیمان نے بھی یہ رنگ دیکھکر حلب پر یلغار کر دیا اور اسکے قرب و جوار کو لوٹ لیا۔

بعد اسکے مسلم بن قریش عرب اور ترکمانوں کو مجتمع کر کے انطاکیہ کے سر کرنے کو روانہ ہوا اس مہم میں مسلم بن قریش کے ہمراہ نامی نامی سرداران ترکمان تھے از انجملہ جبق امیر ترکمان تھا۔ سلیمان بن قطلمش نے بھی فوجیں فراہم کیں اور انطاکیہ کی حفاظت پر کمر باندھ کر میدان جنگ میں آگیا۔ آخر ماہ صفر ۴۷۸ھ میں انطاکیہ کے باہر ایک کھلے میدان میں فریقین

نے صف آرائی کی۔ اثنار جنگ میں جبق امیر ترکمان، سلیمان بن قطلمش سے مل گیا۔ اس سے مسلم کی فوج میں بھگدڑ مچ گئی۔ عرب ہزیمت اُٹھا کر بھاگ نکلا اسی دار و گیر میں مسلم بن قریش مارا گیا۔

مسلم بن قریش کی ہزیمت اور قتل کے بعد سلیمان نے حلب کا محاصرہ کیا۔ اہل حلب نے قلعہ بندی کر لی ابن حیثثی عباسی سردار حلب نے سلیمان بن قطلمش کی خدمت میں تحایف اور ہدایا بھیجے اور یہ درخواست کی کہ مجھے چند دنوں کی مہلت دیجئے تاکہ میں سلطان ملکشاہ سے خط و کتابت کروں اگر وہ اجازت دیدینگے تو میں حلب کو آپ کے حوالہ کر دونگا سلیمان اس دم پٹی میں آگیا اور ابن حثیثی نے تاج الدولہ تتش سے سازش کر لی اور اسکو حلب پر قبضہ کر لینے کے لئے بلا بھیجا۔ چنانچہ تتش، حلب پر قبضہ کرنے کے لئے آیا۔ امیر ارسوس[1] اسکے بھی اسکے ہمراہ تھا۔ امیر ارسوس سے کوئی امر خلاف مزاج سلطان ملک شاہ سرزد ہو گیا تھا جس سے اسکو اپنی جان کا خطرہ ہو گیا تھا۔ اس وجہ سے تاج الدولہ تتش کی خدمت میں حاضر ہو کر پناہ گزیں ہوا تھا۔ تتش نے اسکو بیت المقدس کی حکومت پر مامور کیا۔ پس اس تعلق سے امیر ارتق اس مہم میں تاج الدولہ کے ساتھ آیا تھا۔ سلیمان کو اسکی خبر لگی تو اُس نے تتش کی روک تھام کی غرض سے لشکر کو مرتب کیا اور خم ٹھونک کر میدان میں آگیا۔ امیر ارتق نے اس لڑائی میں بہت بڑے بڑے نمایاں کام کئے کئی بار نرغہ میں پڑ گیا۔ آخر کار سلیمان کو ہزیمت ہوئی۔ خنجر سے اپنا آپ گلا کاٹ لیا مر گیا تتش نے اسکے خرگاہ اور کیمپ کو لوٹ لیا۔ جنگ سے فارغ ہو کر ابن حثیثی سے حلب سپرد کرنے کا مطالبہ کیا ابن حثیثی نے جواب دیا "ذرا صبر کیجئے میں سلطان ملک شاہ سے مشور [redacted]

[1] کتابت کی غلطی ہے ارسوس نام نہ تھا بلکہ ارتق نام تھا۔ یہ [redacted] ہی ہے جس نے معرکہ آمد میں شرف الدولہ مسلم بن قریش کو کچھ لیکر نکل جانے دیا تھا۔ یہی امر سلطان ملک شاہ کے مزاج کے خلاف ہوا تھا۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۹۱

کروں اگر اجازت دیدینگے تو میں بلا کسی عذر کے شہر آپکو قبضہ دیدونگا" تتش نے جواب صاف پاکر شہر پر محاصرہ ڈالدیا، ابن حشیشی نے نہایت مستعدی اور ہوشیاری سے قلعہ بندی کر لی۔ اتفاق یہ کہ اہل شہر میں سے بعض لوگوں نے تتش سے سازش کرلی اور تتش کو شہر میں داخل ہونے کا موقع دیدیا۔ چنانچہ تتش نے شہر پر قبضہ کرلیا۔ ابن حشیشی نے امیر ارتق کے پاس جاکر پناہ لی۔ امیر ارتق نے اسکو امن دی اور بحفاظت تمام اپنے پاس رکھا۔

**ابن جہیر کا دیار بکر پر قبضہ**

۴۷۶ھ میں ابن جہیر (فخر الدولہ) نے اپنے بیٹے زعیم الرؤسا ابوالقاسم کو آمد کے محاصرہ کرنے کو بھیجا۔ جناح الدولہ سالار بھی اس مہم میں تھا۔ زعیم الروسار نے آمد پر پہونچکر محاصرہ ڈالدیا۔ اسکے گرد ونواح کے بار آور درختوں کو کاٹ ڈالا کھیتوں کو برباد کردیا۔ اہل آمد بھوکوں مرنے لگے۔ مگر اسپر بھی اہل آمد کی پیشانی پر شکن نہ آیا۔ مقابلہ پر اڑے رہے۔ اس اثناء میں عوام الناس میں سے ایک شخص نے شہر پناہ کی دیوار پر چڑھ کر سلطانی شعار کی ندا کردی چونکہ عوام الناس، عیسائیوں کے عمال سے بہ تنگ آگئے تھے اسکے پاس مجتمع ہوگئے۔ ہلڑ مچ گیا، زعیم الرؤسا کو موقع مل گیا شہر میں داخل ہوکر قبضہ کرلیا۔ یہ واقعہ ماہ محرم ۴۷۸ھ کا ہے۔

انہیں دنوں زعیم الدولہ کا باپ فخر الدولہ، میافارقین کا محاصرہ کئے ہوئے تھا۔ گوہرائین، شحنہ بغداد ایک تازہ دم فوج لئے ہوئے اسکی کمک پر آگیا جس سے فخر الدولہ کی قوت بڑھ گئی حصار میں سختی شروع کردی۔ چھٹی جمادی الآخر کو شہر پناہ کا ایک بڑا ٹکڑا پتھر کا گر پڑا۔ اہل شہر نے گھبرا کر شہر پناہ کا دروازہ کھولدیا۔ فخر الدولہ نے شہر اور نیز ابن مروان کے کل مال واسباب پر قبضہ کرلیا۔ مال واسباب کو اپنے بیٹے زعیم الرؤسار کی معرفت سلطان کی خدمت میں بھیجدیا، زعیم الرؤسار گوہرائین کے ساتھ بغداد کی طرف روانہ ہوا رفتہ رفتہ دونوں بغداد پہونچے۔ گوہرآئین تو بغداد میں رہ گیا اور زعیم الرؤسار، بغداد سے روانہ ہوکر سلطان کی خدمت میں اصفہان پہونچا۔

مہم میا فارقین کے ختم ہونے پر فخر الدولہ نے ایک عظیم فوج جزیرہ ابن عمر کے سر کرنے کو بھیجا۔ جزیرہ ابن عمر اسوقت تک بھی مروان کے قبضہ و تصرف میں تھا۔ فخر الدولہ کی فوج نے جزیرہ ابن عمر پر پہونچکر محاصرہ کر لیا۔ لڑائی چھڑ گئی۔ اہل شہر میں سے بعضوں نے سلطان ملک شاہ کی اطاعت قبول کر لی اور شہر پناہ کے اُس دروازہ کو جو ان کے قریب تھا کھولدیا۔ فخر الدولہ کا لشکر گھس پڑا اور شہر پر قبضہ کر لیا۔ جزیرہ ابن عمر کے مفتوح ہو جانے سے بنی مروان کی حکومت دیار بکر سے منقطع ہو گئی۔ والبقاء للہ وحدہ۔

بعد اسکے سلطان ملک شاہ نے دیار بکر کو فخر الدولہ بن جہیر سے لے لیا۔ فخر الدولہ موصل چلا گیا اور وہیں مقیم رہا تا آنکہ ۴۸۳ھ میں دنیار فانی سے کوچ کر گیا۔

**حلب پر سلطان کا قبضہ اور آقسنقر کی گورنری**

جسوقت تاج الدولہ تتش نے شہر حلب پر قبضہ کیا تھا ان دنوں سالم بن ملک بن مروان برادر عم زاد مسلم بن قریش، حلب میں تھا۔ شہر مفتوح ہو گیا تھا لیکن قلعہ حلب اسی کے قبضہ میں تھا۔ تتش قلعہ کا بھی سترہ دن تک محاصرہ کئے رہا تا آنکہ سلطان ملک شاہ کے بھائی کے آنے کی خبر مشہور ہوئی۔

ابن حتیتی نے جسوقت کہ اسکو تتش کی بڑھتی ہوئی قوت سے خطرہ پیدا ہوا تھا سلطان ملک شاہ کو لکھ بھیجا تھا کہ آپ تشریف لائیں میں حلب پر قبضہ دیدوں گا۔ اس بناء پر سلطان ملک شاہ نے ماہ جمادی الاخرہ ۴۷۹ھ میں اصفہان سے حلب کی طرف کوچ کیا۔ مقدمۃ الجیش پر برسق اور بدران دغیرہما نامی سردار تھے۔ ماہ رجب میں موصل پہونچا۔ موصل سے روانہ ہو کر حران میں وارد ہوا۔ ابن شاطی والی حران نے شہر ملازمان سلطان کے حوالہ کر دیا۔ سلطان نے محمد بن شرف الدولہ مسلم بن قریش کو مرحمت فرمایا ساتھی اسکے رحبہ معہ اسکے مضافات کے، سروج، رقہ اور خابور کی بھی حکومت دیدی اور اپنی بہن زلیخا خاتون سے اسکا عقد کر دیا۔ بعد اسکے الرہا کی طرف بڑھا اور رومیوں کے قبضہ سے نکال لیا۔ رومیوں نے اسکو

ابن عطیہ سے خرید لیا تھا جیسا کہ اوپر ہم تحریر کر آئے ہیں۔ الرہا کو سر کر کے قلعہ جعبر پر پہونچا اور اسکو بھی بزور تیغ فتح کر لیا۔ جسقدر بنو قشیر وہاں تھے سبھوں کو موت کا ذائقہ چکھایا۔ ان دنوں اس قلعہ کا ایک نابینا شخص جعفر نامی والی تھا، اسکے دو بیٹے تھے۔ دن دہاڑے یہ لوگ مسافروں کو لوٹ لیتے تھے آیند و روند کو ان سے خطرہ تھا۔ سلطان نے اس قلعہ کو مفتوح کر کے انکی تکلیف دہی اور ضرر رسانی سے عوام الناس کو بچا لیا۔ جعبر کے بعد منبج کو مفتوح کیا اور دریائے فرات کو حلب کی طرف عبور کیا۔ تتش نے معہ امیر ارتق سلطان کی آمد کی خبر پا کر شہر حلب سے کوچ کر دیا۔ اور نشیب و فراز میدانوں کو طے کرتا ہوا دمشق پہونچا۔

سلطان نے پہلے شہر حلب پر قبضہ کیا بعد اسکے قلعہ حلب کو سالم بن ملک سے لے لیا اور بجائے اسکے قلعہ جعبر عنایت کیا۔ اسوقت سے قلعہ جعبر، سالم کی اولاد کے قبضہ میں رہا یہاں تک کہ سلطان نورالدین محمود زنگی شہید نے قلعہ جعبر کو سالم کی اولاد سے لے لیا۔

بعد اسکے نصر بن منقذ کنانی والی شیرز کا عریضہ مشعر اطاعت علم شاہی سلطان کی خدمت میں آیا اور اس نے لاذقیہ، کفر طاب اور فامیہ کو سلطان کو حوالہ کر دیا۔ سلطان نے نصر کو ان شہروں کی حکومت پر بدستور قائم رکھا اور شیرز کے قصد سے باز آیا۔

حلب پر قبضہ حاصل کرنے کے بعد قسیم الدولہ آقسنقر کو حکومت حلب پر مامور کیا۔ اہل حلب نے اقسنقر سے ابن حیثی کو نکالدینے کی درخواست کی چنانچہ اقسنقر نے اس کو حلب سے دیار بکر بھیجدیا اور وہیں اس نے وفات پائی۔

ان مہمات سے سلطان ملک شاہ نے فراغت حاصل کر کے دارالخلافت بغداد کی جانب مراجعت کی سنہ مذکور کے ماہ ذی الحجہ میں بغداد پہونچا۔ دارالمملکت میں فروکش ہوا خلافت مآب کی خدمت میں بہت سے تحائف اور ہدایا پیش کئے۔ شب میں خلافت مآب کے دربار خاص میں باریاب ہوا۔ دن کو مجلس عام میں شرف نیاز حاصل کیا۔ خلافت مآب نے سلطان کو خلعت

عنایت کی بعدازاں امرار سلجوقیہ اور نظام الملک وزیر السلطنت، خلافت مآب کی دست بوسی کو پیش کیے گئے۔ ایک ایک خلافت مآب کے حضور میں پیش ہوتا تھا۔ اور نظام الملک ان کو خلافت مآب سے متعارف کراتا جاتا تھا۔ بعدازاں خلافت مآب نے سلطان کو عنان حکومت تفویض کی، عدل و انصاف کرنے کی ہدایت کی۔ سلطان نے خلافت مآب کے ہاتھوں کو بوسہ دیکر آنکھوں سے لگایا اور بسروچشم انکی ہدایتوں کو منظور و قبول کیا۔ اسی سلسلہ میں خلافت مآب نے وزیر السلطنت نظام الملک کو بھی خلعت سے سرفراز کیا۔ دربار عام برخاست ہوا۔ نظام الملک اپنے مدرسہ نظامیہ میں آیا۔ حدیث شریف کی سماعت کی اور چند احادیث لکھیں۔

**سلطان کی لڑکی کی رخصتی**

ہم اوپر تحریر کر آئے ہیں کہ خلیفہ مقتدی کا سلطان کی دختر نیک اختر کے ساتھ سنہ ۴۷۴ھ میں وزیر السلطنت فخر الدولہ کے ذریعہ سے عقد ہو گیا تھا۔ محرم سنہ ۴۸۰ھ میں رخصتی ہوئی، سامان جہیز ایک سو تیس اونٹ، چوہتر خچر پر بار کرکے دار الخلافت کی طرف روانہ کیا گیا۔ اونٹوں پر دیبائے رومی کی جھولیں تھیں جن پر طلائی اور نقرئی (سنہرا اور روپہلا) کام کیا ہوا تھا۔ خچروں پر دیبائے ملکی کی جھولیں پڑی تھیں۔ سبھوں کے گردنوں میں طلائی اور نقرئی حمیلیں اور گھنٹیاں لٹک رہی تھیں۔ لگام بھی سونے اور چاندی کی تھی۔ تین عماریاں تھیں چھ اونٹوں پر بارہ صندوقیں چاندی کی لدی تھیں جنمیں ایک سے ایک قیمتی جواہر اور زیورات بھرے ہوئے تھے ایک بہت بڑا فرش سنہرا یا سونے کا تھا۔ اس ساز و سامان کے آگے آگے سعد الدولہ گوہرائین اور امیر ارتق وغیرہما نامی نامی امرا تھے۔ مبلک اشرفیاں اور روپیہ ان پر نثار کر رہی تھی۔

خلافت مآب نے بھی بڑے ساز و سامان سے رخصتی کرانے کو اپنے وزیر ابوشجاع کو سلطان ملک شاہ کی بیوی ترکمان خاتون کی خدمت میں روانہ کیا تھا۔ ظفر خادمہ ایک قیمتی محافہ لئے ہوئے ہمراہ تھی۔ جسکو زمانہ کی آنکھوں نے نہ دیکھا تھا۔ تین سو شمع موکبیہ

اور اسی قدر مشعلیں آگے آگے تھیں۔ حریم خلافت میں کوئی کمرہ نہ تھا کہ جس میں شمعیں روشن نہ کی گئیں ہوں۔

وزیر السلطنت ابو شجاع نے ترکمان خاتون کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ سیدنا امیر المومنین خلافت مآب ارشاد فرماتے ہیں اِنَّ اللّٰہَ یَامُرُکُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمَانَاتِ اِلٰی اَھْلِھَا (ترجمہ، بیشک اللہ تعالیٰ تم لوگوں کو حکم دیتا ہے کہ تم لوگ جنکی امانتیں ہیں ان کو سپرد کردو) اب وہ وقت آگیا ہے کہ خلافت مآب کی ودیعت دارالخلافت میں بھیجدی جائے (یعنی رخصتی کردی جائے) ترکمان خاتون نے کہا میں بسروچشم اسکو منظور کرتی ہوں۔ چنانچہ سلطان کی لڑکی کی رخصتی کی گئی۔ آگے آگے سرداران دولت تھے۔ ہر سردار کے ساتھ بکثرت شمعیں اور مشعلیں تھیں جنکو سواران مرکب لئے ہوئے تھے۔ ان کے پیچھے خاتون پالکی میں تھیں جسکا محافہ مذہب تھا۔ جواہرات کی جھالریں لگی تھیں پالکی کے ارد گرد دو سو ترکی لونڈیاں زرق برق پوشاکیں زیب تن کئے گھوڑوں پر سوار تھیں۔

رخصتی کے دوسرے دن خلافت مآب نے دعوت ولیمہ کی۔ کل سرداران لشکر امراء دولت اور شہر کے رؤسا دسترخوان پر حاضر تھے۔ چالیس ہزار من صرف چینی خرچ ہوئی اس سے اور مصارف کا اندازہ کرنا چاہئے۔ بعد دعوت ولیمہ خلافت مآب نے سرداران لشکر اور کل حاشیہ نشینوں کو خلعتیں عنایت کیں۔

**سلطان ملک شاہ کا ماوراءالنہر پر قبضہ**

ان دنوں سمرقند کا والی خاندان خانیہ سے احمد خاں بن خضر خاں تھا جو شمس الملک کا بھائی ہوتا تھا۔ یہ شمس الملک وہی ہے جو اس سے پہلے سمرقند کا حکمراں تھا۔ اسکی پھوپھی، سلطان ملک شاہ کی بیوی تھی۔ احمد خاں نہایت ظالم اور بداخلاق تھا۔ اہل سمرقند نے سلطان ملک شاہ کی خدمت میں وفد بھیجا کہ حکومت سمرقند کو آپ اپنے علم حکومت کے سایہ میں لے لیجئے۔ وفد، احمد خاں سے چھپکر آیا تھا۔ اس وفد کا سردار فقیہ ابو طاہر شافعی تھا۔ باظہار حج، سمرقند سے یہ وفد روانہ ہوا تھا۔

چنانچہ سلطان کی خدمت میں حاضر ہو کر اہل سمرقند کا پیام پہونچایا۔ سلطان نے ۴۸۲ھ میں بقصد سمرقند اصفہان سے کوچ کیا۔ اتفاق سے اس مہم میں رومی بادشاہ کا ایلچی بھی تھا۔ یہ رومی بادشاہ کی طرف سے سلطان ملک شاہ کی خدمت میں خراج لیکر حاضر ہوا تھا نظام الملک وزیر السلطنت نے اسکو بھی اپنے رکاب میں لے لیا اور اس کامیابی میں یہ ایلچی شریک ہوا۔ خراسان میں پہونچکر شاہی لشکر مجتمع و مرتب کیا گیا۔ بے انتہا فوج کے ساتھ سلطان ملک شاہ نے نہر کو عبور کیا۔ اثنار راہ میں جتنے شہر ملے سب کو مفتوح کرتا گیا۔ کوچ و قیام کرتا ہوا بخارا پہونچا۔ اس پر اور اس کے گرد و نواح کے کل شہروں پر قبضہ کر کے سمرقند پہونچ گیا۔ چاروں طرف سے محاصرہ کر لیا۔ شہر پناہ کے برجوں کو توڑنے کی غرض سے کوہ شکن منجنیقیں نصب کرائیں۔ لڑائی چھڑ گئی، رات دن شہر پناہ کی دیواروں اور برجوں پر سنگ باری ہونے لگی۔ آخر کار ایک طرف کی شہر پناہ کی دیوار ٹوٹ گئی شاہی لشکر نے اسی طرف سے شہر میں گھس کر قبضہ کر لیا۔ احمد خان روپوش ہو گیا۔ لیکن ایک ترکی سپاہی گرفتار کر لایا۔ سلطان ملک شاہ نے اسکو رہا کر کے اصفہان بھیجدیا اور سمرقند کی حکومت پر سرداران خوارزم میں سے ابو طاہر کو مامور کر کے کاشغر کی طرف بڑھا۔ رفتہ رفتہ شہر یوزکند پہونچا اور والی کاشغر کے پاس یہ پیام بھیجا "کہ اگر تم میرے نام کا خطبہ اور سکہ اپنے مقبوضات میں جاری کر دو اور میرے علم حکومت کی اطاعت قبول کر لو تو میں تمہارے ملک سے متعرض نہ ہونگا،، والی کاشغر نے یہ سن کر اطاعت کی گردن جھکا دی۔ دربار شاہی میں حاضر ہوا سلطان نے اسکی عزت کی، خلعت دی اور اسکو اسکے مقبوضات پر بدستور بحال رکھا۔ بعد اس کے سلطان نے خراسان کی جانب مراجعت کی۔

سمرقند میں ایک گروہ فوجیوں کا چکلیہ نامی رہتا تھا۔ نہایت سرکش اور متمرد تھا۔ اس نے ابو طاہر پر جو کہ سلطان کی طرف سے سمرقند کا حاکم تھا یورش کی۔ ابو طاہر نے بہ نرمی و ملاطفت ان کو روکنا چاہا لیکن کامیاب نہ ہوا ابو طاہر نے انکا رنگ اچھا نہ دیکھا۔ سمرقند

کو خیر آباد کہکر خوارزم چلا گیا۔

**سمرقند کی بغاوت اور دوبارہ فتح**

سمرقند میں افواج حکلیہ کا سردار عین الدولہ نامی ایک شخص تھا۔ علم بغاوت بلند کرنے کے بعد اسکو سلطانی سطوت سے خوف وخطر پیدا ہوا۔ یعقوب تکیں برادر والی کاشغر سے خط وکتابت کی اور اسکو سمرقند میں بلا کر قبضہ دیدیا۔ یعقوب نے شکر گزاری کے ساتھ سمرقند پر قبضہ کر لیا اور اسکے چند دنوں بعد لوگوں کو عین الدولہ کے خلاف ابھار دیا جنکو اس سے خصومت وعداوت تھی۔ ان لوگوں نے اپنے اعزہ واقارب کے خون کا دعویٰ کیا۔ یعقوب نے فقہاء سے استفتار کیا۔ فقہاء نے عین الدولہ کے قتل کا فتویٰ دیدیا۔ یعقوب، عین الدولہ کو قتل کرکے سمرقند کا خود مسر حاکم بن گیا۔ ان واقعات کی اطلاع بارگاہ سلطان میں ہوئی۔ سنتے ہی آگ بگولا ہوگیا۔ ۴۸۲ھ میں فوجیں آراستہ کرکے سمرقند کی طرف روانہ ہوا۔ پس جب موکب ہمایوں، بخارا پہنچا۔ یعقوب، سمرقند چھوڑ کر فرغانہ کی طرف بھاگا اور وہاں سے کاشغر کا راستہ لیا اسکی فوج کی ایک جماعت علم شاہی کی مطیع ہوکر سلطان کی خدمت میں حاضر ہوئی چنانچہ مقام طواویس (بخارا کے ایک گانوں) میں باریابی کا شرف حاصل کیا۔ سلطان ملک شاہ نے سمرقند پر قبضہ کرکے امیر انز کو اسکا والی مقرر کیا۔ یعقوب کی گرفتاری اور تعاقب پر فوجیں بھیجیں بادشاہ کاشغر کو بھی یعقوب کی جستجو کرنے کو لکھا۔ اتفاق یہ کہ یعقوب کے لشکر میں بغاوت پھوٹ نکلی لشکر نے اسکے خزانہ کو لوٹ لیا۔ یعقوب بحال پریشان اپنی جان بچاکر بھاگا۔ اپنے بھائی کے پاس کاشغر میں جاکر پناہ لی۔ اسکی خبر سلطان ملک شاہ کو ہوگئی۔ بادشاہ کاشغر کو لکھ بھیجا کہ "یعقوب باغی کو فوراً بھیجدو" بادشاہ کاشغر کو سخت تردد کا سامنا ہوا۔ سلطان ملک شاہ کا خوف بھی اپنی ڈراونی صورت دکھا رہا تھا بھائی کی محبت بھی دل میں جوش کر رہی تھی۔ آخر کا خوف غالب آگیا۔ اپنے بھائی یعقوب کو گرفتار کرکے اپنے لڑکے اور چند مصاحبوں کے ہمراہ سلطان کی خدمت میں روانہ کیا۔ اور یہ ہدایت کردی کہ اثنار راہ میں یعقوب کی آنکھوں

میں نیل کی سلائیاں پھروا دینا۔ اگر سلطان ملک شاہ کا غصہ اس سے فرو ہو جائے تو بہتر ورنہ اسکو سلطان ملک شاہ کے حوالہ کر دینا۔ پس جب یہ لوگ سلطانی خرگاہ کے قریب پہونچے اور یعقوب کی آنکھوں میں نیل کی سلائیاں پھیرنا چاہا تو ان کو یہ خبر لگی کہ طغرل بن ینال نے غیر محدود فوج سے کاشغر پر حملہ کیا اور بادشاہ کاشغر کو گرفتار کر لیا ہے۔ اس خبر کو سن کے وہ لوگ بدحواس ہو گئے اور یعقوب کو چھوڑ دیا۔

اس واقعہ کی اطلاع سلطان ملک شاہ کو ہوئی۔ سلطان کو بھی طغرل بن ینال کی کثرت فوج سے خطرہ پیدا ہوا۔ اپنے مقبوضات کو بچانے کی غرض سے مراجعت کی تاج الملک کو یعقوب سے مراسم دوستانہ پیدا کرنے پر مامور کیا۔ تاج الملک نے اس خدمت کو جیسا کہ چاہئے انجام دیا۔ سلطان ملک شاہ اور یعقوب سے دوستانہ مراسم ہو گئے۔ فوجیں دیگر طغرل بن ینال کے مقابلہ پر کاشغر روانہ کیا۔ طغرل نے یہ سنکر کاشغر سے کوچ کر دیا۔ اور سلطان ملک شاہ نے خراسان کی جانب مراجعت کی۔ دوبارہ ۴۸۴ھ میں دارالخلافت بغداد میں وارد ہوا۔ اسکی آمد کی خبر پاکر اسکا بھائی تاج الدولہ تتش والی شام، قسیم الدولہ آقسنقر والی حلب، بوزان والی الرہا اور مختلف صوبجات کے بہت سے حکمران دارالخلافت بغداد میں حاضر آئے سلطان ملک شاہ نے بڑی دھوم سے محفل میلاد منعقد کی جسکی نظیر اس سے پہلے نہیں ملتی۔ اس مرتبہ اپنے وزیر السلطنت اور دوسرے اراکین دولت کو حکم دیا کہ اپنی اپنی سکونت کے لئے دارالخلافت بغداد میں مکانات بنوالو۔ چنانچہ مکانات کی تعمیر شروع ہو گئی۔ چند روز قیام کر کے اصفہان کی طرف مراجعت کی۔

**حمص وغیرہ سواحل شام پر تتش کا قبضہ**

جب سلطان، دوبارہ ۴۸۴ھ میں دارالخلافت بغداد میں آیا اور امرا شام وفد ہو کر دربار شاہی میں حاضر ہوئے جیسا کہ ہم اوپر تحریر کر آئے ہیں پس جب ان لوگوں نے اپنے اپنے ممالک مقبوضہ کی جانب

مراجعت کی تو سلطان نے اپنے بھائی تاج الدولہ تتش کو حکم دیا کہ شامی ساحل پر یلغار کر کے دولت علویہ کے قبضہ سے اسکو نکال لو۔ آقسنقر اور بوزان کو تتش کی امداد کی ہدایت کی۔ پس جب تتش، دمشق میں واپس آیا، فوجوں کو آراستہ و مرتب کر کے حمص پر چڑھائی کر دی ان دنوں حمص میں، ابن ملاعب حکومت کر رہا تھا۔ یہ نہایت ظالم اور بد اخلاق تھا۔ جیسا یہ تھا ویسا ہی اسکے لڑکے ظلم اور ایذا رسانی میں طاق و مشاق تھے۔ رعایا کو اس سے سخت تکلیف تھی۔ تتش نے حمص پر پہونچکر محاصرہ ڈالا، اور بزور تیغ فتح کر کے قلعہ عرقہ کی جانب بڑھا وہ بھی ایک سخت لڑائی کے بعد مفتوح ہوا۔ بعد اسکے قلعہ اقامیہ کا محاصرہ کیا حاکم قلعہ، خلیفہ مصری کا ایک خادم تھا۔ اس نے خداداد قوت سے مقابلہ کرنا مناسب نہ سمجھا۔ امن کی درخواست کی اور قلعہ کی کنجیاں، تتش کے حوالہ کر دیں۔ تتش نے اسکو بھی مسخر کر کے طرابلس پر پہونچکر لڑائی کا نیزہ گاڑا۔ والی طرابلس، میں مقاومت کی طاقت نہ تھی سیاز بازسے کام نکالنے کی کوشش کی تتش کے ہمراہی امراء کے پاس مصالحت کرا دینے کا پیام دیا اور اس معاوضہ میں زر کثیر دینے کا وعدہ کیا۔ ان لوگوں نے سختی سے انکاری جواب دیا۔ تب والی طرابلس نے آقسنقر کے وزیر کو ملایا تیس ہزار دینار نقد کی تھیلیاں پیش کیں اور اسی قدر یا اس سے زیادہ قیمت کے تحائف اور ہدایا دیئے۔ اس نے اپنے آقا آقسنقر کو والی طرابلس سے صلح کر لینے پر آمادہ کر لیا۔ اقسنقر اور تتش سے والی طرابلس سے مصالحت کرنے پر بحث و تکرار ہو گئی، سخت کلامی کی نوبت پہونچ گئی۔ اقسنقر مع اپنی فوجوں کے کوچ کر گیا۔ باقی ماندہ امراء بھی بہ مجبوری واپس ہوئے۔ غرضکہ والی طرابلس کا کام بن گیا اور سلطان ملک شاہ کی مجوزہ اسکیم پوری نہ ہوئی

**یمن پر سلطان کا قبضہ** دار الخلافت بغداد میں منجملہ اُن امراء کے جو دربار شاہی میں وفد ہو کر آئے تھے عثمان جق امیر ترکمان والی قرمیسین بھی تھا۔ سلطان ملک شاہ نے اس کو حجاز اور یمن کی طرف بڑھنے کا حکم دیا۔ سعد الدولہ گوہرائین افسر پولیس بغداد کو اس مہم کا افسر

اعلیٰ مقرر کیا۔ سعد الدولہ نے ترشک نامی ایک شخص کو اس فوج کی کمان دی۔ چنانچہ ترشک نے حجاز پر یلغار کیا اور اس پر قابض ہو گیا۔

قبضہ کرنے کے بعد ترشک نے بد افعالی شروع کر دی۔ فوجی بھی اسکے دیکھا دیکھی افعال قبیحہ کرنے لگے۔ امیر حجاز محمد بن ہاشم ان لوگوں کی زیادتیوں اور ظلم کی شکایت لیکر دربار شاہی میں حاضر ہوا بعد اسکے ترشک نے ۴۸۵ھ میں یمن پر دھاوا کیا اسکے گرد و نواح کو تاخت و تاراج کر کے عدن پر بھی قابض ہو گیا۔ یہاں بھی ان لوگوں نے یہی حرکات کیئے۔ عدن پر قبضہ کرنے کے ساتویں دن ترشک مر گیا۔ اسکے ہمراہی اسکو دارالخلافت بغداد اٹھا لائے اور دفن کر دیا۔

**نظام الملک وزیر السلطنت کا قتل ہونا**

۴۸۵ھ میں سلطان ملک شاہ، دارالخلافت بغداد کی جانب معاودت کیئے ہوئے آ رہا تھا۔ ماہ رمضان میں اصفہان پہونچا۔ وزیر السلطنت نظام الملک بعد افطار اپنے خیمہ سے نکل کر اپنے حرم سرا میں جا رہا تھا۔ ایک باطنی فریادی صورت بنائے سامنے آگیا۔ وزیر السلطنت جوں ہی اسکی فریاد سننے کو اسکے قریب گیا۔ باطنی نے وزیر السلطنت کے پیٹ میں خنجر بھونک دیا۔ اور بھاگا۔ خیمہ کی طناب میں الجھ کر گر پڑا گرفتار کر لیا گیا اور اسی وقت مار ڈالا گیا۔

نظام الملک کو اسکے خیمہ میں اٹھا لائے۔ زخم کاری لگا تھا جانبر نہوا۔ جان بحق تسلیم کر دی۔ تیس سال سلطان ملک شاہ کی وزارت کی۔ اس واقعہ سے فوج میں ہیجانی کیفیت پیدا ہوئی۔ سلطان ملک شاہ اس واقعہ کو سن کر وزیر السلطنت کے خیمہ کی طرف آیا۔ اس کو دیکھکر لوگوں کا جوش فرو ہو گیا۔

چونکہ عنان حکومت نظام الملک کے قبضہ اقتدار میں تھی، سارے احکام اسکے اور اسکے لڑکوں کے جاری و نافذ ہوتے تھے۔ اس وجہ سے کہا جاتا ہے کہ سلطان ملکشاہ نے باطنی قاتل کو نظام الملک کے قتل پر مامور کیا تھا۔

رے کی طرف بڑھے) برکیاروق ان لوگوں کے پہونچنے سے پہلے رے میں داخل ہو گیا تھا۔ سربرآوردہ امراء سلجوقیہ امیر ینال بن انوشتکین حسامی اور عزالملک بن نظام الملک وغیرہما بھی باریاب ہو گئے۔ برکیاروق نے یہ خبر پا کر کہ اسکا بھائی محمد بقصد جنگ روانہ ہو گیا ہے رے سے اصفہان کی جانب مراجعت کی۔ اہل اصفہان نے اصفہان میں داخل نہ ہونے دیا تب خوزستان کا راستہ اختیار کیا اور محمد نے ماہ ذیقعدہ ۴۹۲ھ میں رے پر قبضہ کر لیا۔ زبیدہ خاتون مادر برکیاروق اپنے بیٹے کے ساتھ نہیں گئی تھی رے میں ٹھہری ہوئی تھی سو ید الملک نے اسکو گرفتار کر کے قلعہ میں قید کر دیا۔ اس پر بھی صبر نہ آیا تو مال و اسباب ضبط کر لیا۔ جب اس سے بھی اسکے دل کو تسلی نہ ہوئی تو ایک روز اُسکا گلا گھونٹ دیا مر گئی۔ ہر چند اسکے مصاحبوں نے اس فعل سے اسکو روکا مگر اس نے ایک کی بھی نہ سُنی۔ اپنی خباثت کے اظہار سے باز نہ آیا۔

سعدالدولہ گوہرائین افسر پولیس بغداد کو برکیاروق سے کشیدگی و منافرت پیدا ہو گئی تھی۔ پس یہ امیر کربوقا والی موصل، چکرمش والی جزیرہ ابن عمر اور سرخاب بن بدر والی کنکسون وغیرہم سے ملا اور ان سبھوں کو برکیاروق کی مخالفت پر آمادہ و تیار کر دیا۔ پس یہ سب معہ اپنی فوجوں کے سلطان محمد کی بارگاہ میں حاضر ہونے کو روانہ ہوئے۔ سلطان محمد اسوقت قم میں مقیم تھا۔ سلطان محمد نے ان سبھوں کو خلعتیں دیں انعامات اور جائزے سے سرفراز کیا سعدالدولہ گوہرائین کو اپنے نام کا خطبہ پڑھے جانے کی ہدایت کر کے دارالخلافت بغداد کی جانب واپس گیا۔ سعدالدولہ گوہرائین نے بغداد میں پہونچکر خلافت مآب کی خدمت میں باریابی کی عزت حاصل کی اور سلطان محمد کے نام کا خطبہ پڑھوانے کی بابت عرض کیا۔ خلافت مآب نے منظور فرما لیا اور سلطان محمد کو غیاث الدنیا والدین کا خطاب عنایت کیا۔ امیر کربوقا اور چکرمش وغیرہما سلطان محمد کے ہمراہ اصفہان کی طرف روانہ ہو گئے واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

**مجد الملک البا سلانی کا قتل**

ابو الفضل سعد البا سلانی (البارسلان) ملقب بہ مجد الملک سلطان برکیا روق کی ناک کا بال ہو رہا تھا۔ کل کاروبار سلطنت کے سیاہ و سفید کرنے کا مالک تھا۔ اسکا ایسا اثر تھا کہ کسی کی دال نہیں گلتی تھی۔ پس جب امراز برکیا روق، فرقہ باطنیہ کی سازشوں کے شکار ہونے لگے اور پے در پے قتل ہو گئے تو امرار برکیا روق کو یہ خیال پیدا ہوا کہ ہو نہو مجد الملک البا سلانی کا یہ فعل ہے۔ چنانچہ امیر برشق کے قتل کئے جانے پر اسکے لڑکوں زنگی اور اقبوری کو یہی خیال رونما ہوا ان لوگوں نے اپنے باپ کے قتل کا الزام مجد الملک کے سر تھوپا۔ اور برکیا روق سے علیحدہ ہو گئے۔ سرداران لشکر کو مخالفت کا موقع مل گیا۔ ایک جلسہ میں سب مجتمع ہوئے امیر حیرہ الکابک اور طغایرک بن الیزن پیش پیش تھا۔ ان لوگوں نے متفق ہو کر امیر برسق کے خون کا انتقام لینے کی تحریک کی اور اسی غرض سے اسکے لڑکوں کو بلا بھیجا۔ ہمدان کے قریب دوسری کمیٹی ہوئی۔ کل فوج نے اس سے اتفاق کیا۔ تب ان لوگوں نے برکیا روق سے مجد الملک کی سپردگی کا مطالبہ کیا اور یہ پیام بھیجا کہ "اگر مجد الملک کو آپ ہمارے حوالہ کر دینگے تو ہم آپ کے تابعدار و خادم ہیں ورنہ ہم کو آپ علم حکومت کے خلاف تصور فرمائیے"۔ برکیا روق نے اس مطالبہ کو منظور نہ کیا لیکن مجد الملک البا سلانی نے یہ رائے دی کہ "بلحاظ مصلحت وقت آپ انکے جذبات اور خواہش کے مطابق مجھے قتل کر ڈالئے، کل امرار دولت اور سرداران لشکر آپکے مطیع ہو جائینگے ورنہ اگر انہوں نے مجھے بجبر گرفتار کر کے قتل کیا تو اسمیں رعب سلطنت جاتا رہے گا"۔ سلطان برکیا روق اسپر راضی نہ ہوا۔ خواہندگان انتقام سے مجد الملک کے نہ مارنے کی قسم لیکر مجد الملک کو انکے حوالہ کر دیا۔ مجد الملک ان باغیوں

---

[1] مجد الملک بیحد نیک مزاج، صوم و صلوٰۃ کا پابند، تہجد پڑھنے کا عادی اور سخی تھا۔ علویوں کے ساتھ بہت اچھے برتاؤ کرتا اور داد و دہش سے پیش آتا تھا۔ خونریزی سے اسکو نفرت تھی شیعیت مزاج میں تھی مگر باایں ہمہ صحابہ رضی اللہ عنہم کی عزت کرتا تھا اور ان سے تبرا کرنے والے کو ملعون کہتا تھا۔ دیکھو تاریخ کامل جلد ۱۰ صفحہ ۱۹

کے سرداروں کے پاس پہونچتے ہی نہ پایا تھا کہ غلاموں نے اسکو قتل کر ڈالا۔ شورش فرو ہوگئی۔ سر اُتار کر موید الملک کے پاس بھیج دیا گیا۔

اس واقعہ سے امرا دولت اور سرداران لشکر کو برکیا روق سے اور زیادہ منافرت اور کشیدگی پیدا ہوئی۔ کہلا بھیجا کہ آپ رے چلے جائیے۔ ہم لوگ آپ کے بھائی محمد سے نپٹ لیں گے۔ چنانچہ برکیا روق نے بادل ناخواستہ رے کی جانب مراجعت کی۔ ان لوگوں نے اسکے خرگاہ کو لوٹ لیا اور اسکے بھائی محمد کے پاس چلے گئے برکیا روق کوچ اور قیام کرتا ہوا اصفہان پہونچا۔ اصفہان سے رشتاق چلا گیا۔

**بغداد میں برکیا روق کا خطبہ**

برکیا روق اور اسکا امیر لشکر نیال بن انوشتکین مع اپنی فوج کے خوزستان کی طرف روانہ ہوا۔ خوزستان سے واسط کا راستہ اختیار کیا۔ صدقہ بن مزید والی حلہ آملا۔ بعد اسکے ان سب نے دارالخلافت بغداد کا قصد کیا۔ اسوقت بغداد میں سعد الدولہ گوہر آئین افسر پولیس موجود تھا اور سلطان محمد کے علم حکومت کا مطیع تھا۔ برکیا روق کی آمد کی خبر سنکر بغداد کو چھوڑ دیا۔ ایلغازی بن ارتق وغیرہ امرا بھی اسکے ساتھ بغداد سے نکل آئے۔ برکیا روق پندرہویں صفر سنہ ۴۹۳ھ میں بغداد پہونچا اور اپنے نام کا خطبہ جامع بغداد میں پڑھوایا۔

سعد الدولہ نے سلطان محمد اور موید الملک کو اس واقعہ سے مطلع کیا اور برکیا روق کے مقابلہ پر لشکر بھیجنے کی تحریک کی۔ پس سلطان محمد اور اسکے وزیر موید الملک نے امیر کربوقا والی موصل اور چکرمش والی جزیرہ ابن عمر کو برکیا روق کی مدافعت کو روانہ کیا۔ چکرمش نے سعد الدولہ سے یہ ظاہر کیا کہ میرے مقبوضہ بلاد میں بیحد ابتری پھیلی ہوئی ہے لہذا مجھے آپ واپسی کی اجازت دیجئے۔ سعد الدولہ یہ سُن کے ہکا بکا ہو گیا اور بادل ناخواستہ اجازت دیدی۔ سعد الدولہ اور اسکے مصاحبوں کو سلطان محمد کی امداد سے ناامیدی ہو گئی۔ برکیا روق کی خدمت میں اطاعت و فرمانبرداری کا پیام بھیجا چنانچہ

برکیاروق، بغداد سے نکل کر ان لوگوں کے پاس آیا۔ ان لوگوں نے نہایت جوش سے استقبال کیا۔ برکیاروق، کشادہ پیشانی ملا اور خوشی و مسرت سے بغداد کی جانب معہ اُن لوگوں کے واپس گیا۔

بعد اسکے عمید الدولہ بن جہیر (خلافت مآب کا وزیر تھا) کو گرفتار کر لیا۔ دیار بکر و موصل کے اُس محاصل کا مطالبہ کیا جو اس نے اور اسکے باپ نے زمانہ گورنری دیار بکر اور موصل میں وصول اور حاصل کیا تھا۔ رد و کد کے بعد ایک لاکھ ساٹھ ہزار دینار پر معاملہ طے ہو گیا۔ دربار خلافت کا عہدۂ وزارت اعز ابوالمحاسن عبدالجلیل بن علی بن محمد دہستانی کو عطا کیا گیا۔ خلافت مآب نے برکیاروق کو خلعت عنایت فرمائی۔

**برکیاروق و محمد کی پہلی لڑائی**

برکیاروق، دارالخلافت بغداد سے بقصد جنگ اپنے بھائی محمد کے روانہ ہوا۔ شہر زور ہو کر گزرا۔ تین روز شہر زور میں قیام پذیر رہا۔ ترکمانوں کا بہت بڑا لشکر مجتمع ہو گیا۔ رئیس ہمدان نے ہمدان حوالہ کر دینے کی درخواست پیش کی۔ برکیاروق نے اس طرف التفات نہ کیا۔ محمد سے جنگ کرنے کو چل کھڑا ہوا۔ ہمدان سے چند کوس کے فاصلہ پر صف آرائی کی ٹھہری۔ برکیاروق کے میمنہ پر سعد الدولہ گوہرائین، عز الدولہ بن صدقہ بن مزید اور سرخاب بن بدر وغیرہم نامی نامی امراء تھے، میسرہ میں امیر کربوقا تھا۔ محمد کے میمنہ کا سردار امیر اضر اور اسکا بیٹا ایاز تھا۔ اسکے میسرہ میں مویدالملک فوج لئے ہوئے تھا۔ قلب لشکر میں خود محمد تھا شحنہ اصفہان امیر سرخو اسکے رکاب میں تھا۔ برکیاروق کے میمنہ نے جسکا سردار سعد الدولہ گوہرائین تھا مویدالملک اور لشکر نظامیہ پر حملہ کیا مویدالملک کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھا گئی۔ فتحمند گروہ لڑتا بھڑتا منہزم گروہ کے خیموں تک پہونچ گیا اور اسکو لوٹ لیا۔ اسی اثناء میں محمد کے میمنہ نے برکیاروق کے میسرہ پر دھاوا کیا برکیاروق کے میسرہ کو ہزیمت ہوئی۔ محمد نے

یہ رنگ دیکھ کر برکیاروق پر حملہ کر دیا۔ برکیاروق کی فوج بے قابو ہو کر بھاگ نکلی۔ محمد نہایت مردانگی سے اپنی جگہ پر کھڑا ہوا لڑائی کا تماشا دیکھتا رہا۔ سعدالدولہ گوہر این منہزم گروہ کے تعاقب اور دار و گیر سے واپس آ رہا تھا۔ اتفاق یہ کہ گھوڑا پھسل کر گر پڑا ایک خراسانی سپاہی نے پہونچکر سعدالدولہ کا سر اُتار لیا۔ اعز ابوالمحاسن یوسف (برکیاروق کا وزیر) گرفتار ہو کر موید الملک کے روبرو پیش کیا گیا موید الملک عزت و توقیر سے پیش آیا۔ اسکے رہنے کے لئے خیمہ نصب کرایا۔

خاتمہ جنگ کے بعد موید الملک نے اعز ابوالمحاسن یوسف کو دارالخلافت بغداد میں سلطان محمد کے نام کا خطبہ پڑھنے کی تحریک کرنے کو روانہ کیا۔ اعز ابوالمحاسن یوسف نے بغداد میں پہونچکر حسب ہدایت موید الملک عمل درآمد کیا چنانچہ پندرہویں رجب سنہ مذکور کو جامع بغداد میں سلطان محمد کے نام کا خطبہ پڑھا گیا۔

سعدالدولہ گوہر این کا ابتدائی حال یہ ہے کہ سعدالدولہ، ملک ابو کالیجار بن سلطان الدولہ بن بویہ کا خادم تھا ملک ابو کالیجار نے اسکو اپنے بیٹے ابو نصر کی خدمت میں بھیجدیا تھا جب ابو نصر کو طغرلبک نے گرفتار کر لیا تو سعدالدولہ اسکے ہمراہ قلعہ طبرک میں چلا گیا۔ ابو نصر کے مرنے کے بعد سلطان الپ ارسلان کی خدمت میں رہنے لگا۔ کفایت شعار اور منتظم تھا سلطان الپ ارسلان نے اسکو واسط کی حکومت دی دارالخلافت بغداد کا پولیس افسر مقرر کیا۔ بعد قتل سلطان الپ ارسلان اسکے بیٹے سلطان ملک شاہ نے سعدالدولہ کو سفیر بنا کر دارالخلافت بغداد روانہ کیا۔ سعدالدولہ نے نہایت خوبی سے اس خدمت کو انجام دیا۔ دارالخلافت سے خلعت ملی۔ دارالخلافت بغداد کے نظم و نسق کی خدمت عطا ہوئی منجانب قدرت جو عزت سعدالدولہ کو حاصل ہوئی تھی کسی خادم کو نصیب نہیں ہوئی۔ ارا کین دولت اسی کے قبضہ میں تھے۔ سرداران لشکر اسکی اطاعت کو اپنی خوش نصیبی سمجھتے تھے۔

المختصر اپنی زندگی کے دن پورا کرکے اس معرکہ میں کام آگیا بجائے اسکے ایلغازی بن ارتق پولیس افسر بغداد ہوا۔

**جنگ برکیاروق وسنجر** برکیاروق نے اپنے بھائی محمد سے ہزیمت اُٹھاکر معدودے چند جاں نثاروں کے ساتھ رے میں جاکر دم لیا۔ اسکے ہواخواہوں کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی۔ ہر چہار طرف سے آآکر اسکی خدمت میں مجتمع ہوگئے۔ برکیاروق نے ان سبھوں کو مرتب و مسلح کرکے خراسان کی جانب کوچ کیا۔ اسفرائین پہونچا امیر داؤد حبشی بن التونتاق کو دامغان سے بلا بھیجا۔ طبرستان، جرجان اور خراسان کا زیادہ حصہ اسی کے قبضہ و حکومت میں تھا۔ امیر داؤد نے کہلا بھیجا کہ "میں جب تک حاضر نہوں اُسوقت تک آپ نیشاپور میں جاکر قیام اختیار فرماویں"۔ برکیاروق نے اسفرائین سے کوچ کردیا، نیشاپور پہونچا۔ ابومحمد اور ابوالقاسم بن امام الحرمین امیر نیشاپور کو گرفتار کرکے جیل میں ڈال دیا بعد چندے ابوالقاسم کو بحالت قید زہر دیا گیا۔ جس سے اسکی موت وقوع میں آئی۔

بعد اسکے سنجر نے امیر داؤد حبشی پر فوج کشی کی۔ امیر داؤد نے برکیاروق کو اسکی اطلاع دی اور اپنی امداد کی درخواست کی۔ برکیاروق فوجوں کو مرتب کرکے روانہ ہوا۔ بوشنج کے باہر ایک میدان میں دونوں حریف صف آرا ہوئے سنجر کے میمنہ پر امیر برغش، میسرہ پر امیر کوکرا اور قلب لشکر میں امیر رستم تھا۔ برکیاروق نے رستم پر حملہ کیا اور مار ڈالا۔ قلب لشکر میں بھگدڑ مچ گئی۔ برکیاروق نے سنجر کی ماں کو گرفتار کرلیا۔ ہمراہیان برکیاروق، لوٹ اور فراہمی مال غنیمت میں مشغول و مصروف ہوگئے۔ امیر برغش اور امیر کوکرنے اس امر کا احساس کرکے برکیاروق پر حملہ کردیا۔ عنوان جنگ تبدیل ہوگیا۔ برکیاروق کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھاگئی۔ اثناء دار وگیر میں امیر داؤد حبشی گرفتار ہوگیا۔ امیر برغش کے روبرو پیش کیا گیا۔ امیر برغش نے قتل

کر ڈالا۔ برکیاروق بھاگ کر جرجان پہونچا۔ پھر جرجان سے دامغان چلا گیا۔ جب دامغان میں بھی اسکے مضطرب قلب کو سکون نہوا تو دامغان کے دیہاتوں میں چلا گیا اور وہیں سے اہل اصفہان کو طلبی کے خطوط لکھے۔ ایک جماعت امراء کی یہ خبر پاکر حاضر ہوگئی۔ جنمیں جاولی سقاوہ بھی تھا۔ اصفہان کی طرف بڑھا۔ لیکن اس کے پہونچنے سے بیشتر محمد اصفہان میں داخل ہوگیا تھا۔ اسوجہ سے برکیاروق عسکر مکرم کی طرف واپس ہوگیا

**جنگ ثانی برکیاروق و محمد ہزیمت محمد و قتل موید الملک**

جسوقت برکیاروق کو سنجر سے ۴۹۳ھ میں ہزیمت ہوئی اور وہ شکست کھا کر اصفہان کی طرف گیا۔ محمد اسکی روانگی سے مطلع ہوکر اصفہان میں پہلے سے داخل ہوگیا تھا بمجبوری خراسان کی جانب لوٹ پڑا اور عسکر مکرم میں پہونچکر قیام پذیر ہوگیا۔ ۴۹۴ھ میں امیر زنگی و امیر ابکی پسران برسق، برکیاروق کی خدمت میں باریاب ہوئے اور اسکے ساتھ ساتھ ہمدان کی جانب روانہ ہوے اسی اثناء میں امیر اخر مر گیا تھا۔ امیر ایاز کو یہ شبہ پیدا ہوا کہ موید الملک کی سازش سے امیر لطف وزیر نے امیر اخر کو زہر دیا ہے امیر ایاز اور امیر اخر میں کمال اتحاد تھا۔ ایک روز موقع پاکر امیر ایاز نے امیر اخر کے وزیر کو قتل کر ڈالا اور انتقام کے خوف سے پانچ ہزار فوج کے ساتھ برکیاروق کی خدمت میں بھاگ آیا۔ تھوڑے دنوں کے بعد سرخاب بن کیخسرو والی آوہ بھی محمد سے متنفر ہوکر برکیاروق کے پاس چلا آیا۔ اسطور سے رفتہ رفتہ پچاس ہزار سوار برکیاروق کے علم حکومت کے مطیع ہوگئے۔ محمد نے پندرہ ہزار فوج سے برکیاروق پر تیسری جمادی الاخرہ ۴۹۴ھ میں حملہ کیا دونوں بھائیوں میں گھمسان لڑائی ہوئی۔ اثناء جنگ میں محمد کے اکثر امراء محمد کی رفاقت ترک کرکے برکیاروق کی خدمت میں یکے بعد دیگرے معہ اپنی اپنی فوجوں کے چلے آئے جسکی وجہ سے محمد کو ہزیمت اٹھانا پڑی۔ موید الملک گرفتار ہوگیا۔ برکیاروق کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ برکیاروق نے سخت وسست کلمات سے اسکو مخاطب کیا

اور اپنے ہاتھ سے قتل کر دیا۔

موید الملک بد اخلاق، حیلہ ساز، چال باز، امراء وارکین دولت کے ساتھ کج ادا، بدعہد، بخیل اور نہایت درجہ کا چلتا پرزہ تھا۔

فتحیابی کے بعد اعز ابو المحاسن وزیر برکیاروق نے ابو ابراہیم استر آبادی کو موید الملک کا مقبوضہ مال واسباب اور خزانہ ضبط کرنے کی غرض سے دار الخلافت بغداد روانہ کیا چنانچہ بیرون قیاس موید الملک کا مال واسباب ہاتھ لگا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ علاوہ دار الخلافت بغداد کے بلاد عجم میں جو خزانہ موید الملک کا ہاتھ آیا تھا اسمیں یاقوت کا ایک نگینہ بھی تھا جسکا وزن چالیس مثقال تھا۔ اس کے قتل کئے جانے کے بعد محمد نے خطیب الملک ابو المنصور محمد بن حسین کو عہدہ وزارت عطا کیا۔

محمد کے مہم سے فراغت حاصل کر کے برکیاروق، رے چلا گیا۔ امیر کربوقا والی موصل اور دبیس ابن صدقہ (ان دنوں صدقہ والی حلہ تھا) وفد ہو کر مبارک باد دینے کو بارگاہ سلطانی میں حاضر ہوئے۔

محمد، ہزیمت اُٹھا کر جرجان پہونچا اپنے بھائی سنجر سے امداد کی درخواست کی۔ چنانچہ سنجر نے محمد کی خواہش کے مطابق مال واسباب اور آلات حرب بھیجدیئے۔ اور اپنے بھائی کی تسلی خاطر کے خیال سے خراسان سے روانہ ہو کر جرجان پہونچا۔ پھر دونوں متفق ہو کر دامغان پر جا اُترے اور اسکو ویران کر کے رے میں جا کر مقیم ہوئے۔ نظامیہ افواج یہ خبر پا کر مجتمع ہو گئی، رفتہ رفتہ جمعیت بڑھ گئی۔

برکیاروق نے فتحیاب ہو کر بوجہ کمی رسد اپنی فوج کو منتشر کر دیا تھا دبیس بن صدقہ اپنے باپ کے پاس حلہ چلا گیا تھا، اذربایجان میں داود بن اسمٰعیل بن یاقوتی نے بغاوت بلند کیا تھا اسکی سرکوبی کو قوام الدولہ امیر کربوقا دس ہزار فوج کی جمعیت سے اذربایجان بھیجدیا گیا تھا، امیر ایاز اجازت حاصل کر کے ہمدان چلا آیا تھا اور

بعد عید الفطر کے واپس جانے کا وعدہ کرآیا تھا۔ غرض اسی طور پر فوج کا بڑا حصہ متفرق و منتشر ہو گیا تھا۔ تھوڑی سی فوج برکیاروق کے رکاب میں باقی رہ گئی تھی جب اسکو محمد اور سنجر کے اتفاق کی خبر لگی اور انکی کثرت و اجتماع افواج سے مطلع ہوا تو بیحد متردد ہوا۔ کچھ بنائے نہ بنی۔ ہمدان کی طرف روانہ ہوا تا کہ امیر ایاز سے ملکر اپنی منتشر قوت کو سنبھالے۔ اثنار راہ میں یہ خبر بد سنی گئی کہ امیر ایاز نے نامہ و پیام کر کے محمد کی اطاعت قبول کر لی ہے۔ پھر کیا تھا ہاتھ کا طوطی اڑ گیا۔ پاؤں کے نیچے سے زمین نکل گئی، خوزستان کی جانب لوٹ پڑا۔ کوچ و قیام کرتا ہوا تشتر پہونچا۔ امیر ابن برسق کو طلبی کا خط لکھا چونکہ امیر ابن برسق، ایاز کے ہمراہیوں سے تھا برکیاروق کی طلبی پر حاضر ہوا۔ برکیاروق بحال پریشان عراق کی جانب روانہ ہو گیا۔ حلوان پہونچا امیر ایاز حاضر ہو کر قدم بوس ہوا۔

امیر ایاز نے محمد سے اپنی اطاعت کی بابت خط و کتابت کی تھی لیکن محمد نے منظور نہ کیا اور اپنی فوجیں ہمدان کے سر کرنے کو بھیجدیں۔ امیر ایاز نے گھبرا کر ہمدان چھوڑ دیا۔ محمد کے لشکریوں نے ہمدان پر قبضہ کر لیا۔ جو مال و اسباب امیر ایاز چھوڑ گیا تھا اسپر قبضہ کر لیا۔ امیر ایاز نے مصاحبوں اور ہوا خواہوں سے تاوان جنگ وصول کیا ہمدان کے رئیس سے ایک لاکھ دینار کا مطالبہ کیا۔

برکیاروق اور امیر ایاز کوچ و قیام کرتا ہوا پندرہویں ذوالقعدہ ۴۹۲ھ کو دار الخلافت بغداد میں داخل ہوا۔ تنگدستی اور تہی دستی میں مبتلا ہو گیا تھا۔ خلافت مآب سے خرچ کے لئے روپیہ طلب کیا۔ خلافت مآب نے بعد رد و کد کے پچاس ہزار دینار سے مدد کی۔ اس رقم سے برکیاروق کا کام نہ چلا۔ اسکے ہمراہیوں نے عوام الناس کے مال پر ہاتھ بڑھایا۔ جو کچھ اور جہاں پایا لوٹ لیا۔ ابو محمد عبداللہ بن منصور معروف بہ ابن صلیحہ قاضی جبلہ سواحل شام سے بمقابلہ عیسائیان فرانس شکست کھا کر

دار الخلافت بغداد بھاگ آیا تھا۔ اسکے پاس بہت سا مال اور زر نقد بھی تھا۔ برکیاروق کو اسکی خبر لگ گئی۔ بجبر و تعدی لے لیا۔ قاضی ابن صلیحہ کے حالات۔ خلافت عباسیہ کے حالات کے ضمن میں ہم بیان کر آئے ہیں۔

**برکیاروق سے امیر صدقہ کی بغاوت**

بعد اسکے برکیاروق نے اپنے وزیر اعز ابوالمحاسن کو امیر صدقہ بن منصور بن دبیس بن مزید والی حلہ کے پاس بھیجا اور مطالبہ کیا کہ دس لاکھ دینار خراج تمہارے ذمہ باقی ہے دو، ورنہ تم سے بجبر وصول کیا جائے گا اور ملک تم سے لے لیا جائے گا۔ امیر صدقہ یہ سنکر آگ بگولا ہو گیا۔ برکیاروق کا غاشیہ اطاعت اُتار کر رکھدیا اور سلطان محمد کے علم حکومت کا مطیع ہو کر اسکے نام کا خطبہ پڑھنے لگا۔ برکیاروق کو اس کی اطلاع ہوئی، طلبی کا خط لکھا، اس سے درگزر کرنے کا وعدہ کیا۔ امیر ایاز نے کل مطالبات کی ذمہ داری کی لیکن امیر صدقہ نے ایک بھی نہ سنی۔ اسی امر پر اصرار کرتا رہا کہ وزیر السلطنت اعز ابوالمحاسن میرے حوالہ کر دیا جائے۔ قصہ مختصر امیر صدقہ، برکیاروق کی مخالفت پر قائم رہا اور اسکے عامل کو کوفہ سے نکال کر کوفہ کو اپنے مقبوضات میں ملحق کر لیا۔

**محمد اور سنجر کا بغداد میں داخلہ**

سلطان محمد اور سنجر نے ہمدان پر قبضہ کرنے کے بعد بغرض تعاقب برکیاروق، حلوان کی طرف کوچ کیا۔ حلوان میں ایلغازی بن ارتق معہ اپنی فوج کے باریاب ہوا اور اپنی خدمت کو سلطان محمد کے دربار میں پیش کیا۔ اس سے محمد کی فوج بہت زیادہ ہو گئی، بغداد کی جانب روانہ ہوا۔ برکیاروق اسوقت بستر علالت پر پڑا ہوا تھا۔ محمد کی آمد کی خبر سن کر برکیاروق اور اسکے ہمراہی گھبرا گئے۔ بادل ناخواستہ بغداد کو خیر آباد کہہ کر غربی جانب سے عبور کر گئے۔ سلطان محمد آخری ۴۹۴ھ میں داخل بغداد ہوا۔ دریائے دجلہ دونوں حریفوں میں بیچ بچاؤ کر رہا تھا۔ ایک کنارہ پر سلطان محمد

کی فوج تھی اور دوسرے کنارہ بمقابلہ اسکے برکیا روق کا لاؤ لشکر تھا۔ ایک نے دوسرے پر تیر باری کی۔ باہم سخت کلامی اور دشنام دہی ہوئی۔ محمد کے فوجی، برکیا روق کے لشکریوں کو باطنی باطنی کہہ کر پکار رہے تھے۔ سوائے تو تو میں میں کے کوئی نتیجہ نہوا برکیا روق نے واسط کی طرف کوچ کیا۔ اسکے لشکر نے لوٹ مار شروع کردی۔ راستہ میں جو شہر، قصبہ یا گاؤں ملا تاراج کر ڈالا۔

سلطان محمد نے دارالخلافت بغداد میں داخل ہوکر قصر سلطنت میں قیام کیا۔ خلیفہ مستظہر باللہ کا توقیع مشعر خوش آمدید صادر ہوا۔ اسکے نام کو خطبہ میں پڑھے جانے کا حکم دیا۔ سنجر، گوہر آئین پولیس افسر بغداد کے مکان میں اُترا۔ امیر صدقہ والی حلہ مبارکباد دینے کو محرم ۴۹۵ھ میں دربار شاہی میں حاضر ہوا

**برکیا روق اور فرقہ باطنیہ کا قتل** فرقہ باطنیہ کا ظہور (بزمانہ حکومت سلطان ملک شاہ سلجوقی) عراق، فارس اور خراسان میں ہوا۔ یہ فرقہ کوئی نیا فرقہ نہ تھا بلکہ یہ فرقہ درحقیقت فرقہ قرامطہ ہے فرقہ باطنیہ اور قرامطہ کا طریق عمل اور اعتقادیات متحد ہیں لیکن اس دور میں وہ فرقہ باطنیہ، اسماعیلیہ، ملاحدہ اور فداویہ کے ناموں سے موسوم ہوئے۔ ناموں کا انقلاب کسی نہ کسی اعتبار و لحاظ سے ہے، ہر ایک کی وجہ تسمیہ جداگانہ ہے باطنیہ سے موسوم کرنے کی وجہ یہ ہے کہ یہ اپنے اعتقادیات کو اور اپنی دعوت کو دوسروں سے مخفی اور پوشیدہ رکھتے تھے۔ اسماعیلیہ اس سبب سے کہتے ہیں کہ یہ فرقہ، اسماعیل امام بن امام جعفر صادق کا تبع تھا، ملاحدہ کہنے کی وجہ یہ ہے کہ انکا کوئی عقیدہ الحاد سے خالی نہیں ہے، فداویہ کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ جسکے قتل پر یہ مسلّط اور مقرر کئے جاتے تھے اسکے قتل کرنے میں یہ اپنے جان و مال کی پرواہ نہ کرتے تھے اور اپنے کو اپنے شیخ کے حکم پر فدا کردیتے تھے۔ اور چونکہ انکی دعوت اور ان کے مذہب کا

[1] دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۱۳ مطبوعہ لیدن

مبدء رو منشار قرمط تھا اسوجہ سے اسکی طرف منسوب کر قرامطہ کے نام سے موسوم کیا۔

تیسری صدی ہجری میں اور اسکے بعد اس مذہب کی بنیاد بحرین میں پڑی بعدہ مشرق میں بزمانہ حکومت سلطان ملک شاہ اس مذہب نے نشو و نما پایا۔ اصفہان میں پہلے پہل اس مذہب والوں کا ظہور ہوا۔ برکیاروق اپنے بھائی محمود اور اسکی ماں خاتون جلالیہ کا اصفہان میں محاصرہ کئے ہوئے تھا۔ آپس کے جھگڑوں نے کسی کو اس فرقہ کے استیصال کی طرف متوجہ نہونے دیا۔ برکیاروق کا محاصرہ سے دست کش ہوکر واپس ہونا تھا کہ اس فرقہ نے ہاتھ پاؤں نکالے باشندگان اصفہان مذہبی پیشواؤں قضاۃ اور فقہاء کے اشارہ و حکم سے اس فرقہ پر ٹوٹ پڑے ہر چہار طرف سے مار دھاڑ شروع کر دی۔ گرفتار کر کے زندہ آگ میں ڈالدیا بہتیروں نے عدم کا راستہ لیا باقی ماندگان منتشر و متفرق ہو گئے بلاد عجم کے اکثر قلعات پر قبضہ کر لیا جیسا کہ اوپر انکے حالات کو تم پڑھ آئے ہو۔

نیران شاہ بن بدران شاہ بن قاروت بک والی کرمان نے بہ تحریک ابوزرعہ کاتب (جو کہ خوزستان کا رہنے والا تھا) مذہب باطنیہ کو اختیار کیا۔ ابوزرعہ کے پاس ایک حنفی فقیہ احمد بن حسین بلخی نامی رہتا تھا۔ اکثر باشندگان کرمان اسکے معتقد تھے۔ ابوزرعہ نے اس فقیہ کو قتل کر ڈالا۔ نیران شاہ کا سر عسکر جو کوتوال شہر تھا اس واقعہ سے متنفر اور کشیدہ خاطر ہو کر سلطان محمد اور وزیر السلطنت موید الملک کی خدمت میں چلا گیا۔ سر عسکر کے جانے کے بعد فوج نے نیران شاہ کے خلاف بلوہ کر دیا خزانہ لوٹ لیا اور اسکو شہر سے باہر یک بینی و دوگوش نکال دیا۔ بحال پریشان افتاں وخیزاں قلعہ سہدم (سیمم) میں پہونچا اور والی قلعہ محمد بہستون سے اجازت حاصل کر کے پناہ گزیں اور قیام پذیر ہوا۔ ارسلان شاہ[1] نے یہ خبر

---

[1] کرمان کی فوج نے نیران شاہ کے بعد ارسلان شاہ بن کرمان شاہ بن قاروت شاہ بک کو کرسی امارت پر متمکن کیا تھا۔ یہ نیران شاہ کا چچازاد بھائی تھا۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۱۹ مطبوعہ لیدن۔

یہ خبر پا کر ایک فوج قلعہ مسہدم کے محاصرہ پر بھیجدی۔ محمد بہستون گھبرا گیا اسی وقت نیران شاہ کو نکال باہر کیا۔ پہ سالار لشکر نے اسکو اور نیز ابو زرعہ کاتب کو گرفتار کر کے ارسلان شاہ کی خدمت میں پیش کیا ارسلان شاہ نے دونوں کو قتل کر کے بلاد کرمان پر قبضہ کر لیا۔

چونکہ برکیاروق اکثر انہیں باطنیوں کو اُن لوگوں پر متعین کر دیتا تھا جنکا قتل کرانا اسکو مد نظر ہوتا تھا (انز افسر پولیس اصفہان اور ارغش وغیرہا اسی کے اشارہ سے باطنیوں کے ہاتھوں قتل ہوئے) اسوجہ سے برکیاروق کے ہوا خواہان دولت باطنیوں کے دستبرد سے محفوظ رہے لیکن فرقہ باطنیہ کا عمل ودخل برکیاروق کے لشکر میں ہو گیا۔ فوج میں بہتیروں نے اس مذہب کو اختیار کر لیا۔ کثرت کی وجہ سے جسکو چاہتے تھے قتل اور غارت کی دھمکی دیتے تھے۔ سرداران لشکر بھی خائف ہو گئے اسوجہ سے لوگوں نے برکیاروق کو باطنیہ مذہب کی طرف مائل ہونے سے متہم کیا حالانکہ برکیاروق، فرقہ باطنیہ سے اپنے دشمنوں کے مقابلہ پر کام لیتا تھا۔ چنانچہ اراکین دولت سرداران لشکر مجتمع ہو کے برکیاروق کی خدمت میں حاضر ہوئے اور معاملات حاضرہ کو پیش کر کے فرقہ باطنیہ کے قتل کی رائے دی۔ برکیاروق نے انکے مشوروں کو بغور سن کے اس پر کاربند ہوا اور فرقہ باطنیہ کے قتل عام کا حکم دیدیا۔ پس ہر چہار طرف سے اس فرقہ پر مار دھاڑ شروع ہو گئی۔ جہاں پر جو شخص فرقہ باطنیہ کا ملا، بے تامل مار ڈالا گیا۔ ابو ابراہیم استر آبادی (جسکو وزیر السلطنت اعز ابو المحاسن نے سوید الملک کے مال و اسباب ضبط کرنے کو دار الخلافت بغداد بھیجا تھا) بھی اسی مذہب کی پابندی سے متہم تھا۔ برکیاروق نے اسکے قتل کا بھی حکم بغداد و بھیجدیا۔ شاہی فوج میں امیر محمد بن دشمنزیار بن علاء الدولہ بن کاکویہ اسی الزام سے مار ڈالا گیا۔ یہ شہر یزد کا والی تھا۔ لگانے بجھانے والوں نے کیا الہراسی مدرس جامعہ نظامیہ پر بھی یہی الزام لگایا۔ سلطان محمد نے گرفتار کر لینے کا

حکم صادر کیا۔ خلیفہ مستظہر نے اسکی برأت، تقدس اور غلو درجہ کی شہادت دی تب کہیں غریب کیا الہراسی کی جان بچی۔ رہا کیا گیا۔ قصہ مختصر اس فرقہ باطنیہ کا مادہ فاسد عوام الناس سے منقطع اور دفعہ کیا گیا۔ لیکن جن قلعات کے وہ مالک ہو گئے تھے وہاں پر اسی طریقہ سے انکے مذہب کا کام جاری رہا۔ یہاں تک کہ انکی حکومت کا سلسلہ منقطع ہو گیا جیسا کہ انکے حالات اوپر بالتفصیل تحریر کئے گئے۔

**جنگ ثالث برکیاروق ومحمد ومصالحت**

ہر گاہ برکیاروق نے بغداد سے واسط کی جانب کوچ کیا سلطان محمد، بغداد میں داخل ہوا۔ پندرہویں محرم ۴۹۵ھ تک قیام پذیر رہا۔ پھر وہاں سے معہ سنجر کے روانہ ہوا۔ محمد نے ہمدان کا راستہ اختیار کیا اور سنجر نے خراسان کی طرف کوچ کیا۔

محمد اور سنجر کی روانگی کے بعد خلیفہ مستظہر تک یہ خبر پہونچائی گئی کہ برکیاروق، بغداد کے قصد سے روانہ ہوا چاہتا ہے۔ علاوہ اس خبر کے برکیاروق کی طرف سے ان کلمات نا ملائم اور افعال قبیحہ کی بھی اطلاع دی گئی جو اس نے خلافت مآب کے خادموں کی نسبت کہے اور منسوب کئے تھے۔ خلافت مآب نے سلطان محمد کو ہمدان طلب کر کے ارشاد فرمایا "میں تمہارے ساتھ برکیاروق سے لڑنے کو چلوں گا" سلطان محمد نے گذارش کی "خلافت مآب کی تکلیف کرنے کی ضرورت نہیں ہے اس سے جنگ کرنے کو میں تنہا کافی ہوں"۔ خلافت مآب اس جواب سے بیحد خوش ہوئے اور فسخ عزیمت کر دی۔ سلطان محمد، ابو المعالی مفضل بن عبد الرزاق کو شحنگی بغداد پر مقرر کر کے برکیاروق کے روک تھام کو روانہ ہو گیا۔

برکیاروق، بغداد سے روانہ ہو کر واسط پہونچا۔ روساء شہر اسکی فوج کی بد کرداری سے خائف ہو کر زبیدیہ کی طرف بھاگ گئے۔ برکیاروق نے واسط میں قیام کر دیا۔ جب اسکے مرض میں ذرا خفت محسوس ہوئی اور ایک گونہ افاقہ ہوا۔

دریا کو جانب غرب سے جانب شرق کی طرف عبور کرنے کا قصد کیا۔ مگر وہاں نہ تو کوئی کشتی تھی نہ اور کوئی سامان عبور کرنے کا تھا۔ عوام الناس بخوف جان و آبرو اپنے اپنے گھروں میں دروازے بند کئے ہوئے بیٹھے تھے۔ کاروبار سب بند تھا۔ کوئی شخص کسی ضرورت سے باہر نہیں نکلتا تھا۔ قاضی ابو علی فارقی شاہی لشکر میں آیا۔ امیر ایاز اور وزیر السلطنت سے ملاقات کی۔ اہل شہر کے ساتھ نرمی و ملاطفت برتنے کی درخواست کی اور اس امر کی بھی استدعا کی کہ اہل شہر کی محافظت کی غرض سے پولیس اور شحنہ مقرر کیا جائے۔ امیر ایاز اور وزیر السلطنت نے اس درخواست کو منظور کیا اور باشندگان شہر کی محافظت پر پہرہ بٹھا دیا۔ چوکیاں مقرر کر دیں۔ بعدازاں ان دونوں نے قاضی سے مزدور اور کشتی مہیا کرنے کی فرمائش کی۔ قاضی نے بہت سے مزدور لا کر موجود کر دیا جنکی مدد سے وہ مع اپنے سواری کے جانوروں کے دریا عبور کر کے کنارہ شرقی پر پہونچ گئے۔ فوجیوں نے شہر کو تاراج کرنا شروع کیا۔ جس کی جو چیز پائی لوٹ لی۔ غارتگری کا بازار گرم ہو گیا۔ قاضی، امیر ایاز اور وزیر السلطنت کے پاس گیا اور ان سے رحم و عفو کی درخواست کی۔ لشکریوں کی زیادتی اور ظلم کی داستان سنائی۔ امیر ایاز نے فوج کو غارتگری سے منع کر دیا۔

بعد اسکے لشکر واسط نے اطاعت کی گردن جھکا دی، امن کی درخواست کی، برکیاروق نے اسکو امن مرحمت فرمائی اور مع اس لشکر کے بلاد بنو برسق (اہواز) کی طرف روانہ ہوا۔ ہنوز اہواز نہیں پہونچنے پایا تھا کہ اسکو بغداد سے محمد کی روانگی کی خبر لگی۔ اہواز کا خیال چھوڑ کر اُسکے تعاقب میں نہاوند کی جانب کوچ کیا۔ دونوں بھائیوں کا مقابلہ ہو گیا۔ دونوں نے صف آرائی کی لیکن شدت سرما کی وجہ سے معرکہ آرا نہو سکے اپنے اپنے کیمپ میں واپس آئے۔ دوسرے دن پھر صف آرائی کی۔ دونوں حریف کے جنگ آور صف لشکر سے نکل کر میدان میں آتے تھے، مصافحہ

کرتے تھے، باتیں کرتے تھے اور واپس چلے جاتے تھے۔ سرداران لشکر نے فوج کا یہ رنگ ڈھنگ دیکھ کر باہم گفت و شنود شروع کی۔ سلطان محمد کی فوج سے امیر بکراج، امیر ایاز اور وزیر السلطنت اعز ابوالمحاسن کے پاس آیا۔ مصالحت کی گفتگو کی چنانچہ دونوں فریق میں اس امر پر مصالحت ہو گئی (۱) یہ کہ برکیارق سلطان کے لقب سے ملقب کیا جائے اور محمد، ملک کے خطاب سے مخاطب ہو (۲) ملک محمد کے لئے تین ضرب سلامی دیجائے (۳) حیرہ معہ مضافات، آذر بائیجان، دیار بکر، جزیرہ اور موصل ملک محمد کو دیا جائے (۴) برکیارق، محمد کو ان والیان شہر کے مقابلہ میں امداد دے جو محمد کی مخالفت کریں۔ صلحنامہ لکھا گیا۔ دستخطوں سے مرتب ہوا۔ دونوں بھائیوں نے حلف اٹھایا اور اپنے اپنے مقبوضہ ممالک کی طرف مراجعت کی۔ چنانچہ برکیارق نے ساوہ کا راستہ اختیار کیا اور محمد، استرآباد کی جانب لوٹا۔ مصالحت اور تکمیل صلحنامہ ماہ ربیع الاول ۴۹۵ھ میں ہوئی۔

**انفساخ صلح و جنگ چہارم** استرآباد میں محمد کے واپس آنے پر یہ افواہ اڑی کہ جن امراء نے سعی و کوشش کرکے مصالحت کرائی ہے انہوں نے فریب اور دھوکہ دیا ہے۔ محمد کے کانوں تک یہ آواز پہونچی استرآباد سے قزوین چلا آیا۔ رئیس قزوین کو بلایا اور اسے یہ سکھلایا کہ "تم اپنی طرف سے میری اور میرے امراء کی دعوت کرو۔ اسوقت مجھے موقع ملجائے گا میں ان امراء سے فریب کا انتقام لونگا"۔ رئیس قزوین نے اس قرارداد کے مطابق محمد اور اسکے امراء کی دعوت کی۔ محمد معہ اپنے امیروں کے دعوت میں آیا۔ رئیس قزوین محمد کے اشارہ سے امیر ینشک اور افتکین کو گرفتار کر لیا جو سربرآوردہ امراء سے تھے۔ اور مصالحت کرانے میں پیش پیش تھے۔ ینشک کو اسی وقت قتل کر ڈالا اور افتکین

کی آنکھوں میں نیل کی سلائیاں پھروادیں۔ اسی اثنار میں امیر نیال بن انوشتکین حسامی برکیاروق سے علیحدہ ہوکر (سلطان محمد کی خدمت میں چلا آیا) سلطان محمد کی قوت امیر نیال کے مل جانے سے بڑھ گئی۔ معاہدہ صلح کو بالائے طاق رکھ دیا۔ جنگ کرنے کو خم ٹھونک کر میدان میں آگیا برکیاروق بھی اس سے مطلع ہوکر آپہونچا۔ دونوں حریف نے رے کے قریب صف آرائی کی۔ سرخاب بن کیخسرو دیلمی والی ساوہ نے برکیاروق کی طرف سے امیر نیال پر حملہ کیا۔ امیر نیال ہزیمت اٹھاکر بھاگا۔ کل فوج میں بھگدڑ مچ گئی۔ محمد کی کل فوج بے قابو ہوکر میدان جنگ سے بھاگ کھڑی ہوئی بعضوں نے طبرستان میں جاکر دم لیا۔ بعضے بھاگ کر قزوین پہونچ گئے۔ یہ چوتھی جنگ ۱ جمادی الاولیٰ ۴۹۵ھ میں مصالحت وجنگ سیوم کے چوتھے مہینے ہوئی تھی۔

محمدؒ معدودے چند جان نثاروں کے ساتھ اصفہان پہونچا۔ امیر نیال بھی اسکے ہمراہ تھا۔ اسوقت تک اصفہان کی عنان حکومت محمد کے قبضہ میں تھی۔ شہر پناہ کی مرمت کرائی۔ شہر پناہ کے اردگرد گہری خندق کھودوائی امرارلشکر کو شہر پناہ کی فصیلوں اور دَروں پر متعین کیا۔ موقع موقع پر منجنیقیں نصب کیں۔ غرض ہر طرح سے اصفہان کو برکیاروق کے حملوں سے بچانے کے خیال سے مضبوط ومستحکم کیا

برکیاروق نے پندرہ ہزار فوج کی جمعیت سے اصفہان پر حملہ کیا۔ مدت دراز تک محاصرہ کئے رہا۔ طول حصار کی وجہ سے اصفہان کا غلہ ختم ہوگیا۔ محمد کی مالی حالت بھی ناگفتہ بہ ہوگئی۔ رؤسار شہر سے بدفعات مصارف جنگ اور فوج کے لئے قرض لیا۔

---

ؒ اس لڑائی میں محمد کے رکاب میں دس ہزار سوار تھے۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۲۰ مطبوعہ لیدن

ؔ ستر سوار ہمراہ تھے۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۲۸ مطبوعہ لیدن۔

ؔ اس شہر پناہ کو علاء الدولہ بن کاکویہ نے ۴۲۹ھ میں بنوایا تھا۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۲۸ مطبوعہ لیدن۔

لیکن جب فرض بھی نہ ملنے لگا اور حصار کی وہی کیفیت رہی تو بادل ناخواستہ اصفہان کو خیرآباد کہکر شب کے وقت شہر سے معہ امیر ینال کے نکل کھڑا ہوا۔ باقی امرائ لشکر اور ارا کین دولت کو اصفہان میں چھوڑ دیا۔ برکیاروق نے امیر ایاز کو ایک دستہ فوج کے ساتھ سلطان محمد کی تعاقب و گرفتاری پر روانہ کیا۔ محمد نکل گیا ہاتھ نہ آیا۔ بعض مورخوں نے لکھا ہے کہ امیر ایاز نے محمد کو گرفتار کر لیا تھا۔ محمد نے کہا " امیر ایاز تمہاری گردن میں میری بیعت کا طوق ابتک پڑا ہوا ہے میں نے تمہارے ساتھ کوئی بدسلوکی نہیں کی۔ امیر ایاز یہ سن کر خاموش ہوگیا۔ گرفتاری سے ہاتھ کھینچ لیا علم، چھتر اور تین اونٹ مال و اسباب سے لدے ہوئے لیکر واپس آیا۔

جسوقت محمد نے اصفہان کو چھوڑا گرد و نواح کے مفسدوں اور لٹیروں نے شہر پر دست درازی شروع کردی ایک لاکھ کے قریب مجتمع ہو گئے۔ سیڑھیاں اور کمندیں لیکر دوڑ پڑے خندق کو خس و خاشاک سے پُر کر کے شہر پناہ کی فصیل پر چڑھ گئے۔ اہل شہر نے ان کی مدافعت کی چنانچہ باوجود کثرت کے خائب و خاسر لوٹ گئے۔

آخری ذی القعدہ ۴۹۵ھ میں برکیاروق بھی محاصرہ اٹھا کر اصفہان سے ہمدان کی طرف لوٹ پڑا۔ شہر قدیم پر جسکو شہرستان کہتے ہیں مرشد الہراس کو ایک ہزار سواروں کی جمعیت سے مامور کیا اور اپنے بیٹے ملک شاہ کو بھی وہیں چھوڑ آیا۔

زمانہ حصار میں وزیر السلطنت اعز ابو المحاسن عبد الجلیل دہستانی کو ایک نوجوان باطنی نے قتل کر ڈالا۔ وزیر السلطنت اپنے خیمہ سے سوار ہو کر دربار شاہی میں جا رہا تھا۔ اثنائ راہ میں فرقہ باطنیہ کا ایک نوجوان لڑکا سامنے آگیا اور چند نیزہ مارے جس سے وزیر السلطنت نے جان بحق تسلیم کر دی۔

وزیر السلطنت نہایت کریم۔ خوش خلق اور دست کشادہ شخص تھا۔ یہ اس زمانہ میں عہد وزارت سے سرفراز کیا گیا تھا جسوقت نظام شاہی میں اختلال پیدا ہو گیا تھا۔

مالی حالت کمزور ہو گئی تھی۔ اسوجہ سے اس نے لوگوں سے بجبر و تخویف روپیہ وصول کرنا شروع کیا، جس سے لوگوں کو منافرت اور کشیدگی پیدا ہو گئی تھی۔ اسکے قتل کے بعد اسکے غلام کو بھی کسی نے اپنے آقا کے خون کے عوض قتل کر ڈالا۔ یہ غلام تحصیل ٹکس پر مامور تھا۔

اعز ابو المحاسن عبد الجلیل کے قتل ہونے کے بعد برکیا روق نے خطیر ابو منصور میبذی کو قلمدان وزارت مرحمت کیا۔ خطیر، سلطان محمد کا وزیر تھا۔ سلطان محمد نے اسکو زمانہ حصار میں شہر پناہ کے کسی دروازہ کی حفاظت پر متعین و مامور کیا تھا۔ طول محاصرہ سے حسب تنگدستی رونما ہوئی تو محمد نے ینال بن انوشتکین کو خطیر کے پاس بھیجا اور فوج کی تنخواہ ادا کرنے کے لئے روپیہ طلب کیا۔ خطیر روپیہ ادا نہ کر سکا رات کے وقت دروازہ شہر پناہ سے نکل کر اپنے شہر چلا گیا۔ اور قلعہ نشین ہو گیا۔ برکیا روق نے اسکے محاصرہ پر بھی فوجیں بھیجدیں۔ خطیر نے اطاعت کی گردن جھکا دی، امن کا خواستگار ہوا، برکیا روق نے اسکی درخواست منظور فرمائی چنانچہ خطیر، جسوقت وزیر السلطنت اعز قتل کیا گیا تھا دربار شاہی میں باریاب ہوا۔ برکیا روق نے بجائے اعز کے اس کو عہدہ وزارت سے سرفراز کیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم بغیبہ۔

**واسطپر والی بصرہ کی فوج کشی اور واپسی**

ان دنوں بصرہ کی عنان حکومت اسمٰعیل بن ارسلان کے قبضہ اقتدار میں تھی۔ سلطان ملک شاہ کے عہد حکومت میں اہل رے نے تمرد، سرکشی اور شورہ پشتی کا شیوہ اختیار کر لیا تھا۔ رے کا جو شخص افسر پولیس مقرر کیا جاتا تھا۔ اسکو اہل رے اسقدر تنگ و پریشان کرتے تھے کہ وہ بھاگ نکلتا تھا۔ سلطان ملک شاہ نے اسی زمانہ میں اسمٰعیل کو رے کا افسر پولیس مقرر کیا۔ اسمٰعیل نے نہایت دانشمندی اور ہوشیاری سے کام لیا۔ جو زیادہ شورہ پشت تھے ان کو گوشمالی دی۔ جو ذرا بھلے مانس تھے اُن کو سمجھایا بجھایا۔ غرض ایسی نرمی اور گرمی سے کام لیا کہ جس

سے اہل رے سیدھے ہو گئے۔ بعدازاں معزول کر دیا گیا۔

پھر برکیا روق نے بصرہ کی حکومت پر امیر قماج کو مامور کیا اور چونکہ برکیارق امیر قماج کی علیحدگی پسند نہ کرتا تھا اسوجہ سے اسمعیل کو امیر قماج کا نائب بنا کر بصرہ بھیجدیا۔ تھوڑے دنوں کے بعد امیر قماج، برکیا روق سے علیحدہ ہو کر خراسان چلا گیا۔ اسمٰعیل کے دماغ میں حکومت بصرہ کی ہوا سمائی، خود سر ہو گیا، مہذب الدولہ بن ابوالخیر نے بطیحہ سے اور معقل بن صدقہ بن منصور بن حسین اسدی نے جزیرہ سے جنگی کشتیاں اور کثیر فوجیں لیکر بصرہ پر چڑھائی کی۔ دونوں حریف مطاری میں صف آرا ہوئے اثناء جنگ میں معقل بن صدقہ کو ایک تیر آ لگا جسکے صدمہ سے معقل مر گیا۔ مہذب الدولہ گھبرا کر بطیحہ لوٹ آیا، اسمٰعیل نے کشتیوں پر قبضہ کر لیا، جو کچھ پایا لوٹ لیا۔ یہ واقعہ سنہ ۴۹۱ھ کا ہے۔

مہذب الدولہ نے گوہرائین سے امداد کی درخواست کی، گوہرائین نے ابوالحسن ہروی اور عباس بن ابوالخیر کو مہذب الدولہ کی کمک پر روانہ کیا۔ اسمٰعیل نے ان کو بھی شکست دی۔ ابوالحسن اور عباس کو گرفتار کر لیا بعد چندے عباس کے باپ نے کچھ روپیہ دیکر عباس کو چھوڑا لیا۔ ابوالحسن ہروی بدستور قید کی مصیبتیں جھیلتا رہا۔ ایک مدت کے بعد پانچہزار دینار لیکر اسکو بھی رہا کر دیا۔

ان واقعات سے اسمٰعیل کی جرارت بڑھ گئی، مالی حالت بھی قوی ہو گئی، بصرہ کی حکومت پر قدم جم گئے۔ ایک قلعہ ابلہ میں تعمیر کرایا۔ دوسرا قلعہ شاطی میں مطاری کے مقابل بنوایا۔ بہت سے ٹکس موقوف کر دیئے۔ چونکہ سلاطین سلجوقیہ باہمی جھگڑوں میں مبتلا و مصروف تھے اسوجہ سے اسمٰعیل کا دائرہ حکومت وسیع ہو گیا مبارز (مشان) پر بھی قبضہ کر کے اپنے مقبوضات سے ملحق کر لیا۔

سنہ ۴۹۵ھ کے دور میں اسمٰعیل کو واسط پر قبضہ کرنے کی ہوس پیدا ہوئی۔ اہل واسط

سے خط وکتابت شروع کی، چند آدمیوں کو دم پٹی دیکر ملا لیا۔ فوج کو مرتب کر کے جنگی کشتیوں پر سوار ہو کر واسط کی طرف بڑھا۔ نہر آبان پر پہونچکر اہل واسط کو شہر حوالہ کرنے کا پیام دیا، اہل شہر نے انکاری جواب دیا، تب اسمٰعیل نے نہر آبان سے کوچ کر کے جانب شرقی پڑاؤ ڈالا۔ چند دنوں ٹھہرا رہا۔ اہل شہر نے مدافعت کی، مجبوری واپسی کا حکم دیا۔ لیکن پھر یہ خیال کر کے کہ شہر واسط اپنے مددگاروں اور محافظوں سے خالی ہو گیا ہے لوٹ پڑا۔ جن لوگوں نے اسمٰعیل سے سازش کر لی تھی انہوں نے بھی اسمٰعیل کو واپس بلانے کی غرض سے آگ روشن کی۔ اسمٰعیل کے ہمراہی جیوں ہی شہر میں داخل ہوئے، اہل شہر نے چاروں طرف سے مار دھاڑ شروع کر دی۔ اسمٰعیل شکست کھا کر بصرہ کی جانب واپس ہوا۔

اسمٰعیل نے بصرہ کے قریب پہونچکر دوسرا گل کھلا ہوا پایا اور وہ یہ ہے کہ امیر ابو سعید محمد بن نصر بن محمود والی عمان، جناب، سیراف اور جزیرہ بنی نقیس، بصرہ پر محاصرہ ڈالے ہوئے تھا۔

اسمٰعیل اور ابو سعید میں چھیڑ چھاڑ پہلے سے چلی آ رہی تھی، اسمٰعیل نے بیس جنگی کشتیاں، ابو سعید کے مقبوضہ بلاد پر قبضہ کرنے کی غرض سے روانہ کی تھیں، ابو سعید نے پچاس کشتیوں کا ایک بیڑہ مقابلہ پر بھیجا دریائے دجلہ میں دونوں حریف لڑ پڑے۔ ابو سعید کو کامیابی ہوئی۔ اسمٰعیل کے چند آدمی گرفتار کر لئے گئے بعد ازاں اسمٰعیل اور ابو سعید سے مصالحت ہو گئی، ابو سعید نے اسمٰعیل کے آدمیوں کو رہا کر دیا۔ پھر اسمٰعیل نے عہد شکنی کی، ابو سعید موقع کا منتظر رہا۔ جب اسمٰعیل نے واسط پر چڑھائی کی تو ابو سعید نے ہاتھ پاؤں نکالے، سو کشتیوں کا بیڑہ لیکر بصرہ کے تسخیر کرنے کو روانہ ہوا۔ نہر ابلہ کے دہانہ پر کچھ فوج خشکی پر اتار دی۔ بصرہ کا بری اور بحری محاصرہ کر لیا۔ اس اثناء میں اسمٰعیل اہل واسط سے ہزیمت اٹھا کر بصرہ کے قریب آ پہونچا۔

ہاتھ کا طوطی اُڑ گیا، پاؤں کے نیچے سے زمین نکل گئی، اسمٰعیل نے وکیل دربار خلافت کو ان واقعات سے مطلع کیا، ابو سعید سے مصالحت کرا دینے کی درخواست کی۔ چنانچہ وکیل دربار خلافت نے بیچ بچاؤ کر کے دونوں میں مصالحت کرا دی۔ ابو سعید اپنے مقر حکومت کی طرف واپس آیا اور اسمٰعیل بصرہ پر مستقل طور سے حکومت کرنے لگا۔ تاآنکہ صدقہ بن مزید نے پانچویں صدی ہجری میں بصرہ پر قبضہ کر لیا جیسا کہ صدقہ بن مزید کے حالات میں ہم لکھ آئے ہیں۔

**امیر کربوقا کا انتقال چکرمش کا موصل پر، سقمان کا قلعہ کیفا پر قبضہ**

سلطان برکیاروق نے امیر کربوقا کو ۴۹۴ھ میں آذربایجان کی طرف مودود بن اسمٰعیل بن یاقوتی بلوائی سے جنگ کرنے کو بھیجا تھا۔ چنانچہ امیر کربوقا نے صوبہ آذربایجان کے اکثر شہروں کو مودود سے چھین لیا تھا۔ ماہ ذی القعدہ ۴۹۵ھ کے نصف میں امیر کربوقا کا انتقال ہو گیا، اصبہبذ صباوہ بن خمار تکیں اور سنقرجہ، امیر کربوقا کے پاس موجود تھے۔ امیر کربوقا نے بوقت وفات سنقرجہ کو اپنا جانشین بنایا اور ترکوں کو اسکی اطاعت و فرمانبرداری کی وصیت کی چنانچہ اس جانشینی کے بنا پر سنقرجہ نے موصل پر قبضہ کر لیا۔

اہل موصل کو اسکی خبر نہ تھی، انہوں نے امیر کربوقا کی وفات سے مطلع ہو کر موسیٰ ترکمانی کو قلعہ کیفا سے بلا بھیجا۔ موسیٰ ترکمانی، امیر کربوقا کی طرف سے قلعہ مذکور کا قلعہ دار اور امیر کربوقا کا نائب تھا۔ موسیٰ ترکمانی، طے مسافت کر کے موصل پہونچا۔ سنقرجہ نے اس خیال سے کہ موسیٰ ترکمانی اظہار اطاعت کی غرض سے آتا ہے استقبال کیا، بغلگیر ہوا۔ پھر دونوں میں باتوں باتوں جھگڑا ہو گیا سنقرجہ نے کہا "ہمارا تمہارا جھگڑنا فضول ہے سلطان کے قبضہ اقتدار میں ہے جسکو وہ چاہے گا امیر بنائے گا"، موسیٰ ترکمانی نے کوئی جواب معقول نہ دیا۔ طعن و تشنیع اور سخت کلامی

ہونے لگی۔ اسوقت منصور بن مروان یادگار امرار دیار بکر، موسیٰ ترکمانی کے ساتھ تھا
اس نے سنقرجہ کو مارا جس سے سنقرجہ کا سر کھل گیا۔ موسیٰ ترکمانی نے شہر پر قبضہ کر لیا۔
چکرمش والی جزیرہ ابن عمر کو ان واقعات کی اطلاع ہوئی، فوجیں آراستہ کر کے
نعیبین پر چڑھ آیا اور قبضہ کر لیا۔ موسیٰ ترکمانی کو اسکی خبر لگی۔ غصہ سے کانپ اٹھا۔ بغرض
انتقام جزیرہ کی جانب کوچ کر دیا، چکرمش نے بڑھکر آگا روکا۔ دونوں میں لڑائی
ہوئی۔ موسیٰ ترکمانی ہزیمت اٹھا کر موصل کی جانب بھاگا، چکرمش نے تعاقب کیا اور
موصل پر پہونچکر محاصرہ ڈالدیا۔ موسیٰ ترکمانی نے سقمان بن ارتق والی دیار بکر سے
امداد کی درخواست کی، قلعہ کیفا دینے کا اقرار کیا، سقمان نے فوجیں مرتب کر کے موصل
کی جانب کوچ کیا۔ چکرمش نے محاصرہ اٹھا لیا، موسیٰ ترکمانی، سقمان سے ملنے کو آیا۔
اسکے کسی غلام نے موسیٰ کو قتل کر ڈالا، سقمان نے قلعہ کیفا کی طرف کوچ کیا اور چکرمش
نے موصل کا پھر محاصرہ کر لیا۔ اہل موصل نے بمصالحت موصل پر قبضہ دیدیا۔ چکرمش نے
بعد قبضہ موصل، موسیٰ کے قاتل کو گرفتار کر کے قصاص لیا، اسکے بعد خابور پر قابض
متصرف ہوا۔ عربوں اور کردوں نے اطاعت کی گردن جھکا دی۔
سقمان بن ارتق نے بعد قتل موسیٰ قلعہ کیفا پر قبضہ کر لیا۔ اسی زمانہ سے اس قلعہ کی
حکومت سقمان بن ارتق کے خاندان میں رہی ابن اثیر کہتا ہے کہ اسوقت یعنی سنہ ۶۲۵ھ
میں قلعہ کیفا کا والی محمود بن قرار سلان بن داؤد بن سقمان بن ارتق ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**امیر نیال عراق میں** بزمانہ محاصرہ سلطان برکیاروق بعد جنگ چہارم سنہ ۴۹۵ھ میں امیر
نیال بن انوشتکین حسامی، سلطان محمد کے ساتھ اصفہان میں تھا۔ پس جب سلطان محمد
محاصرہ سے نکلا تو امیر نیال نے رے میں سلطان محمد کے نام کا خطبہ قائم کرنے کی غرض
سے رے جانے کی اجازت طلب کی، چنانچہ امیر نیال اور اسکا بھائی علی ماہ صفر
سنہ ۴۹۶ھ میں رے پہونچا۔ والی رے نے جو برکیاروق کی طرف سے تھا اطاعت کی

گردن جھکادی، امیر نیال نے رے پر قبضہ کرلیا اہل رے کے ساتھ بیرحمی اور ظلم سے پیش آیا، تاوان وصول کئے، برکیاروق نے امیر برسق بن برسق کو ماہ ربیع الاول ۴۹۶ھ میں امیر نیال سے جنگ کرنے کو رے روانہ کیا۔ امیر نیال مقابلہ پر آیا لیکن ہزیمت اٹھاکر بھاگ نکلا امیر برسق نے رے پر قبضہ کرلیا۔

علی اس ہزیمت کے بعد قزوین جو کہ اسکا مقر حکومت تھا چلا گیا اور نیال نے پہاڑی راستہ اختیار کیا۔ بہت سے ہمراہی اثنار راہ میں مرگئے۔ سات سو پیادوں کی جمعیت سے دارالخلافت بغداد پہونچا، خلیفہ مستظہر نے آؤ بھگت سے لیا، عزت و احترام سے ٹھہرایا۔ امیر نیال نے سلطان محمد کی اطاعت وفرمانبرداری کا اظہار کیا

بعد اسکے امیر نیال، ایلغازی اور سقمان بن ارتق نے ایک خاص جلسہ منعقد کیا، سلطان محمد کی حمایت کرنے کا حلف اُٹھایا، اور سب کے سب امیر صدقہ بن مزید والی حلہ کے پاس حلہ گئے۔ اُس سے بھی اسی قرارداد پر حلف لیا۔

امیر نیال نے دارالخلافت بغداد پر قدم جما لینے کے بعد اہل بغداد سے ظالمانہ برتاؤ شروع کردیا۔ استبدادی حکومت کرنے لگا، عمّال پر جرمانہ کیا۔ سوداگران اور رئیسوں سے تاوان لیا۔ اہل بغداد مجتمع ہوکر ایلغازی بن ارتق کے پاس گئے (امیر نیال نے ایلغازی کی بہن سے جو کہ تاج الدولہ تتش کی زوجہ بھی عقد کرلیا تھا) امیر نیال کے ظلم و چیرہ دستی کی شکایت کی، سفارش کرنے کے خواستگار ہوے، خلیفہ مستظہر نے بھی امیر نیال کے ظلم و تعدی سے مطلع ہوکر قاضی القضاۃ ابوالحسن دامغانی کو امیر نیال کے پاس ظلم وستم کی کارروائی کرنے سے منع کرنے کو بھیجا۔ امیر نیال نے عہد وپیمان کیا، حلف اٹھایا کہ آئندہ میں اہل بغداد کے ساتھ بہ نرمی و ملاطفت پیش آؤنگا۔ کسی قسم کا ظلم نکرونگا۔ لیکن یہ سب عہد وپیمان نقش برآب تھا۔ اپنے افعال زشت سے باز نہ آیا خلیفہ مستظہر نے امیر نیال کے طوفان جوروستم کے روک تھام کرنے کی غرض سے

امیر صدقہ بن مزید کو حلہ سے طلب کیا۔ ماہ شوال سنہ مذکور میں امیر صدقہ دارالخلافت بغداد پہونچا امیر نیال سے بغداد چھوڑ دینے کا اقرار لیکر حلہ واپس آیا اور اپنے بیٹے دُبیس کو امیر نیال کے ظلم و تعدی کے روک تھام کی غرض سے بغداد میں ٹھہرا گیا امیر نیال پر اس کا کچھ بھی اثر نہوا، غارتگری، خون ریزی، رہزنی، آتش زنی اور بجبر روپیہ وصول کرنے کا شیوہ بدستور جاری رکھا۔ امیر نیال کی یہ غارتگری دارالخلافت بغداد تک محدود نہیں تھی؛ قرب و جوار کی بستیاں اُجڑ گئیں، راستے بند ہو گئے امن کا نام معدوم ہو گیا۔ خلافت مآب نے دوبارہ امیر صدقہ کو ان واقعات سے مطلع کیا۔ امیر صدقہ نے ایک ہزار سوار بھیجے۔ امیر ایلغازی بن ارتق اور چند امراء دربار خلافت بھی کمریں باندھ کر امیر نیال کے استیصال کو نکلے۔ امیر نیال اس سے مطلع ہو کر آذربائجان کی طرف روانہ ہو گیا اور یہ مہم واپس آئی

**گمشتکین افسر پولیس بغداد اور ایلغازی کی لڑائی**

سلطان محمد نے بعد قتل گوہر آئین افسر پولیس بغداد، ایلغازی بن ارتق کو بغداد کا افسر پولیس مقرر کیا تھا۔ پس جب سلطان برکیاروق کو بمقابلہ سلطان محمد محاصرہ اصفہان میں کامیابی حاصل ہوئی اور سلطان برکیاروق، اصفہان سے ہمدان میں آگیا تو گمشتکین نصیری کو ماہ ربیع الاول ۴۹۶ھ میں افسر پولیس مقرر کر کے بغداد روانہ کیا۔ ایلغازی نے گمشتکین کی آمد کی خبر پا کر اپنے بھائی سقمان بن ارتق والی قلعہ کیفا کو طلبی اور استمداد کا خط لکھا، امیر صدقہ بن مزید والی حلہ کے پاس خود گیا معاونت و مدافعت کی دونوں نے قسمیں کھائیں۔ واپس ہو کر بغداد آیا۔ اس اثناء میں سقمان بھی اثنار راہ کے دیہاتوں اور قصبات کو تاراج کرتا ہوا آپہونچا۔ گمشتکین، کوچ و قیام کرتا ہوا قرقیسیا[۱] میں وارد ہوا، برکیاروق کے ہوا خواہوں کا ایک گروہ، گمشتکین کی خدمت میں حاضر ہوا گمشتکین مع ان لوگوں کے بغداد کی طرف بڑھا۔

---

۱؎ تاریخ کامل ابن اثیر میں بجائے قرقیسیا کے قرمیسین لکھا ہے۔ غالباً یہی صحیح ہے۔

ایلغازی اور سقمان نے بغیر کسی چھیڑ چھاڑ کے بغداد چھوڑ دیا۔ کنارہ دجلہ کے دیہاتوں کو تاراج کرنا شروع کیا۔ کمشتکین کا لشکر کچھ دور تک تعاقب کر کے واپس آیا۔

بعد اسکے کمشتکین نے امیر صدقہ والی حلہ کے پاس برکیاروق کی اطاعت کا پیام بھیجا۔ امیر صدقہ نے انکاری جواب دیا۔ حلہ سے صرصر چلا آیا۔ برکیاروق کا نام خطبہ سے نکال دیا۔ دجلہ عبور کر کے بغداد پہونچا، خطیبوں کے پاس گشتی حکم بھیجا کہ منبروں پر سوائے خلافت مآب کے کسی کا نام نہ لیا جائے۔ ایلغازی اور سقمان کو بھی اپنے آنے کی خبر کر دی یہ دونوں اسوقت جرنی میں تھے۔ چنانچہ ایلغازی اور سقمان، دُجیل کو تاراج کرتا ہوا بغداد کی جانب چلا۔ راستہ میں جسقدر چھوٹے یا بڑے گانوں ملے سبھوں کو لوٹ لیا۔ بغداد میں پہونچکر وہ دُند مچائی کہ توبہ ہی بھلی! گرانی بیحد بڑھ گئی، لوگوں کو اپنی عزت اور اپنے مال و اسباب کا سنبھالنا دشوار ہو گیا۔ کاروبار بند ہو گیا۔ راستہ چلنا دشوار تھا۔ فتنہ و فساد کی کوئی انتہا نہ تھی۔ ایلغازی، سقمان اور دُبَیس بن صدقہ نے رملہ میں قیام اختیار کیا۔ بغداد کے عوام الناس ان سے برسرپیکار آئے لیکن بے سود تھا۔ خلیفہ مستظہر نے قاضی القضاۃ ابوالحسن دامغانی اور تاج الرؤسا ابن رحلات[1] کو صدقہ بن مزید کے پاس بھیجا صلح اور اطاعت کا پیام دیا۔ صدقہ بن مزید نے یہ شرط پیش کی کہ آپ کمشتکین کو بغداد سے نکال دیجئے، ہم آپ کے مطیع اور فرمانبردار ہیں۔ چنانچہ اس شرط کے مطابق خلافت مآب نے کمشتکین کو بغداد سے نہروان کی جانب نکال دیا۔ فتنہ و فساد فرو ہو گیا۔ صدقہ، حلہ لوٹ آیا۔ سلطان محمد کا نام خطبہ میں داخل کیا گیا۔

کمشتکین، بغداد سے نکل کر واسط پہونچا، برکیاروق کے نام کا خطبہ پڑھوایا۔ اس کے لشکر والوں نے سواد واسط کو تاراج کرنا شروع کیا۔ صدقہ اور ایلغازی کو اسکی خبر ہو گئی۔ فوجیں مرتب کر کے کمشتکین کے سر پر آپہونچے، واسط سے بھی نکال باہر کیا۔ کمشتکین نے کنارہ

[1] کتابت کی غلطی ہے تاج الروسا کے باپ کا نام موصلایا تھا۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۴۶

دجلہ پر قلعہ بندی کر لی۔ صدقہ نے جارحانہ حملہ کیا کشتگین کے ہمراہی بھاگ نکلے، کشتگین نے صدقہ سے امن کی درخواست کی، صدقہ نے امن دی، عزت و احترام سے پیش آیا۔ کشتگین برکیاروق کی خدمت میں واپس آیا۔ سلطان محمد کا نام خطبہ واسط میں پڑھا گیا سلطان محمد کے نام کے بعد صدقہ، ایلغازی اور انکے لڑکوں کا نام بھی خطبہ میں تھا۔ ایلغازی، بغداد کی جانب واپس ہوا۔ صدقہ نے حلہ کی طرف مراجعت کی۔

صدقہ نے حلہ میں پہونچکر اپنے بیٹے منصور کو ایلغازی کے ہمراہ دربار خلافت میں بھیجا۔ خلیفہ مستظہر سے عفو تقصیر کی درخواست کی۔ خلیفہ مستظہر واقعہ مذکورہ بالا کی رونمود ہونے کی وجہ سے ناراض تھا۔

**جنگ پنجم برکیاروق و محمد**

سلطان محمد کی طرف سے گنجہ اور بلاد اران پر امیر غزغلی مامور تھا ایک دستہ فوج اسکے رکاب میں تھا۔ صوبہ گنجہ میں آذربائیجان سے زنجان تک اسکی حکومت پھیلی ہوئی تھی، جسوقت اصفہان میں یہ محصور رہوا، امیر غزغلی، منصور بن نظام الملک اور اسکا برادر زادہ محمد بن موید الملک محاصرہ اٹھانے کو روانہ ہوا، رے پہونچا، برکیاروق کے لشکر نے رے چھوڑ دیا۔ امیر غزغلی نے قبضہ کر لیا۔ یہ واقعہ آخری ۴۹۵ھ کا ہے۔

پھر امیر غزغلی یہ خبر پا کر کہ سلطان محمد، محاصرہ اصفہان سے نکل کر آرہا ہے رے سے کوچ کر دیا، ہمدان میں سلطان محمد سے ملاقات ہوئی، سلطان محمد کے ساتھ امیر نیال بن انوشتگین اور اسکا بھائی علی بھی تھا سبھوں نے چندے آرام لینے کی غرض سے ہمدان میں قیام کیا۔ تکان سفر رفع نہیں ہونے پایا تھا کہ سلطان برکیاروق کی روانگی کی خبر آگئی، سلطان محمد، شیروان کی جانب روانہ ہوا کوچ و قیام کرتا ہوا آذربائیجان پہونچا، مودود[1]

[1] چونکہ مودود کے باپ اسمٰعیل کو سلطان برکیاروق نے قتل کر ڈالا تھا اور اسکی بہن سلطان محمد کے نکاح میں تھی اس وجہ سے اسنے برکیاروق کے خلاف سلطان محمد کو امداد کا وعدہ کیا تھا اور یہ آذربائیجان کا ایک حصہ کثیر اسکے قبضہ میں تھا۔ منہ عفا اللہ

بن اسمعیل بن یا قوتی کا پیام آیا کہ آپ میرے پاس تشریف لائیے میں بمقابلہ سلطان برکیاروق آپ کی مدد کرونگا، چنانچہ سلطان محمد، مودود کی طرف روانہ ہوا۔ اتفاق یہ کہ جوں ہی سلطان محمد، مودود کے پاس پہونچا، مودود کا انتقال ہوگیا، لیکن مودود کی فوج نے متفق ہو کر سلطان محمد کی حمایت پر کمر باندھ لی، اس فوج میں سقمان قبطی، محمد بن باغی سیان (اسکا باپ والی انطاکیہ تھا) اور قزل ارسلان بن سبع الاحمر موجود تھا۔ سلطان برکیاروق کو اس اجتماع اور اتفاق کی خبر لگی۔ قضاء مبرم کی طرح انکے سروں پر پہونچ گیا، خراسان کے قریب دونوں حریف نے صف آرائی کی۔ گھمسان لڑائی شروع ہوگئی۔ لشکر برکیاروق سے ایاز نے ایک دستہ فوج لیکر سلطان محمد پر پیچھے سے حملہ کر دیا۔ سلطان محمد کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھاگئی۔ سلطان محمد نے معہ چند اپنے ہمراہیوں کے ارقیس (صوبہ خلاط) میں جاکر دم لیا، امیر علی والی ارون (روم) آملا ارقیس سے اصفہان کی جانب کوچ کیا۔ ان دنوں منوچہر برادر قبطون روادی، اصفہان میں حکومت کر رہا تھا۔ پھر اصفہان سے ہرمز کی طرف چلا گیا۔ محمد بن موید الملک بھی اس جنگ میں شریک تھا۔ ہزیمت کے بعد بحال پریشان دیار بکر کی طرف بھاگا، جب وہاں بھی سکون کی صورت نظر نہ آئی تو جزیرہ ابن عمر چلا گیا اور جزیرہ ابن عمر سے بغداد میں جاکر دم لیا۔

محمد بن موید الملک اپنے باپ کے زمانہ میں مدرسہ نظامیہ کے قریب رہا کرتا تھا۔ لوگوں نے اسکے باپ سے اسکی زیادتیوں کی شکایت کی، موید الملک نے گوہرائین افسر پولیس بغداد کو اسکی (محمد) گرفتاری کا اشارہ کر دیا محمد نے دار الخلافت میں جاکر پناہ لی، ۴۹۲ھ میں مجد الملک البارسلانی کے پاس چلا گیا۔ اسوقت محمد کا باپ (موید الملک) زندہ تھا اور سلطان محمد کے پاس گنجہ میں تھا۔ جسوقت سلطان محمد نے دعوے سلطنت کیا، اپنے نام کا خطبہ پڑھوایا تو موید الملک کو قلمدان وزارت سپرد کر دیا۔ محمد اس سے مطلع ہوکر اپنے باپ (موید الملک) کے پاس چلا آیا۔ پھر جب اسکا باپ (موید الملک) مارا گیا تو یہ (محمد) سلطان

محمد کی خدمت میں رہنے لگا اور اسکے خاص مصاحبوں میں داخل ہو گیا

**شہر عانہ پر ملک ابن بہرام کا قبضہ**

ملک ابن بہرام بن ارتق برادر زادہ ایلغازی بن ارتق شہر سروج کا مالک تھا۔ عیسائیوں نے شہر سروج ملک ابن بہرام کے قبضہ سے نکال لیا، ملک ابن بہرام نے شہر سروج چھوڑ کر شہر عانہ پر یلغار کر دیا۔ بنو یعیش بن عیسیٰ بن خلاط مقاومت نکر سکے عانہ کو خیر آباد کہہ کر بغرض استمداد صدقہ بن مزید کے پاس چلے گئے، صدقہ نے انکی اشک شوئی کی اور ان کے ہمراہ عانہ کی طرف روانہ ہوا، ملک ابن بہرام کو اسکی اطلاع ہو گئی، بہرام اور ترکمانوں نے عانہ کو خالی کر دیا۔ بنو یعیش، عانہ میں داخل ہوئے، صدقہ نے بہرام کے رہاین پر قبضہ کر لیا اور حلہ کی طرف مراجعت کر دی، ملک ابن بہرام کو موقع مل گیا دو ہزار ترکمانوں کی جمعیت سے عانہ پر حملہ کر دیا اور ایک خفیف جنگ کے بعد عانہ پر قبضہ حاصل کر لیا۔ اہل عانہ کو اس کے ہاتھوں بیحد مصائب اٹھانا پڑے۔ مردوں کو قتل کیا، عورتوں کو گرفتار کر کے لونڈیاں بنائیں، بعد ازاں ہیت کی طرف گیا اور پھر وہاں سے واپس آیا۔[1]

**برکیاروق اور محمد کی مصالحت**

تم اوپر پڑھ آئے ہو کہ دونوں سلطانوں برکیاروق اور محمد میں ایک مدت سے لڑائیوں کا سلسلہ چھڑا ہوا ہے، فتنہ و فساد کی کوئی حد نہیں رہی، جانوں کا نقصان، مال کی اضاعت، لشکریوں کا بیجا دباؤ، دشمنان اسلام کی یورش، ملک کی ویرانی، بیضابطگی، بے قاعدگی اور قوانین اسلامیہ کی بیحرمتی کا کوئی دقیقہ باقی نہ رہا، سلطان برکیاروق نے ان باتوں کا احساس کر کے صلح کی تحریک کی، دو نامور، مقتدا سے قوم مفتیوں کو[2] پیام صلح لیکر سلطان محمد کے پاس روانہ

---

[1] یہ واقعہ ماہ محرم سنہ ۴۹۴ھ کا ہے۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۵۲ مطبوعہ لیدن

[2] قاضی ابوالمظفر جرجانی حنفی اور ابوالفرج احمد بن عبدالغفار ہمدانی معروف بہ صاحب قرا تکین صلح کا پیام لیکر گیا تھا دیکھو کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۵۳ مطبوعہ لیدن۔

کیا۔ ان دونوں فقیہوں نے سلطان محمد کو سمجھا بوجھا کر مصالحت کرنے پر آمادہ تیار کیا۔ چنانچہ ان دونوں فقیہوں کے ساتھ صلح کے اور ایلچی بھی آئے۔ گفت وشنود کے بعد باہم مصالحت ہو گئی۔ شرائط ذیل قرار پائے:۔

(۱) سلطان محمد کے قبضہ اقتدار میں بروئے مصالحت جو شہر دیئے جائیں ان کا مستقل حکمراں سلطان محمد تسلیم کیا جائے۔ سلطان برکیاروق کو اُن میں دست اندازی کرنے کا کوئی حق نہ ہوگا۔

(۲) سلطان برکیاروق، سلطان محمد کے علم وطبل سے متعرض نہ ہو۔

(۳) خط وکتابت وزیروں میں ہوا کرے۔

(۴) لشکریوں کو اختیار ہے جس سلطان کی خدمت میں چاہیں فوجی خدمت انجام دیں۔

(۵) سلطان محمد کو نہر استرد (اسبیذ رود) سے باب الابواب تک اور دیار بکر، جزیرہ موصل، شام اور عراق میں بلاد مقبوضہ امیر صدقہ بن مزید دیا جائے۔ بقیہ ممالک اسلامیہ، سلطان برکیاروق کا مقبوضہ متصور ہو۔

حسب قرار داد شرائط متذکرہ صلحنامہ لکھا گیا۔ فریقین نے دستخط کیا، پابندی شرائط کا حلف اٹھایا، سارے جھگڑے رفع دفع ہو گئے، منتظم کام ہونے لگا۔

سلطان محمد نے لشکر اصفہان کو اصفہان خالی کرنے اور سلطان برکیاروق کو حوالہ کر دینے کو لکھ بھیجا۔ لشکر اصفہان نے ہنوز اصفہان خالی نہ کیا تھا کہ سلطان برکیاروق پہونچ گیا، اپنی اطاعت کا پیام دیا۔ لشکر نے انکاری جواب دیا اور سلطان محمد کی بیگمات کو بحفاظت

---

۱؎ مصالحت، رے میں ہوئی تھی، قبل مصالحت رے، جبال، طبرستان خوزستان، فارس، دیار بکر، جزیرہ، بعض حصص بطائح، تکریت اور حرمین شریفین پر سلطان برکیاروق قابض تھا۔ آذربائیجان، بلاد اران، آرمینیہ، اصفہان عراق باستثنا، تکریت اور زیابج کا کچھ حصہ سلطان محمد کے قبضہ میں تھا۔ بصرہ میں دونوں سلطانوں کا علم لہرا رہا تھا ملک خراسان، جرجان سے ماوراء النہر تک ملک سنجر دبائے ہوئے تھا جس میں اسکے بھائی سلطان محمد کا خطبہ وسکہ جاری تھا۔ ابن اثیر جلد

واہتمام لیکر اصفہان سے سلطان محمد کی طرف روانہ ہوا سلطان برکیارق نے لشکریوں اور بیگمات کی حد سے زیادہ عزت کی مال و اسباب دیکر سلطان محمد کے پاس باحترام تمام پہنچا دیا بعد مصالحت، ایلغازی دربار خلافت میں حاضر ہوا، خلیفہ مستظہر سے سلطان برکیارق کے نام کا خطبہ پڑھے جانے کی اجازت حاصل کی۔ چنانچہ ۴۹۶ھ میں سلطان برکیارق کا خطبہ جامع بغداد اور واسط میں پڑھا گیا۔

قبل مصالحت، ایلغازی، سلطان محمد کا مطیع اور ہوا خواہ تھا۔ صدقہ یہ سن کے کہ ایلغازی نے برکیارق کے خطبہ کی تحریک کی ہے برافروختہ ہو گیا۔ خلافت مآب کو لکھ بھیجا "مجھے صدقہ کی یہ حرکت پسند نہیں آئی میں اسکو دارالخلافت بغداد سے نکال باہر کرنے کو آ رہا ہوں" اور فوج مرتب کر کے، دارالخلافت بغداد پہونچ گیا۔ حریم خلافت کے روبرو اتر کر زمین بوسی کی رسم ادا کی اور غربی بغداد میں خیمہ ڈال دیا۔ ایلغازی، بغداد چھوڑ کر یعقوبا چلا گیا، امیر صدقہ کے پاس معذرت کا پیام بھیجا، خط لکھا جسکا مضمون یہ تھا" برکیارق اور محمد میں مصالحت ہو گئی ہے۔ دونوں میں یہ امر طے پا گیا ہے کہ بغداد برکیارق کو دیا جائے، میں اسکی طرف سے بغداد کا افسر پولیس رہوں، میرے مقبوضہ بلاد، سلطان برکیارق کے علم حکومت کے زیر اثر متصور ہوں، ایسی صورت میں کیا یہ ممکن تھا کہ میں برکیارق کی مخالفت کر سکتا" امیر صدقہ نے اس عذر کو منظور و قبول کر لیا، اور حلہ واپس آیا۔

ماہ ذی القعدہ ۴۹۶ھ میں خلافت مآب نے سلطان برکیارق، امیر آیاز اور وزیر السلطنت خطیر کو خلعت مرحمت فرمائی، اطاعت و فرمانبرداری کا حلف لیا اور بغداد واپس آیا۔ واللہ سبحانہ ولی التوفیق۔

**عیسائیوں سے سقمان و چکرمش کا مجادلہ**

تم اوپر پڑھ آئے ہو کہ سلاطین اسلام کی باہمی خانہ جنگی کی وجہ سے عیسائیوں نے شام کے اکثر شہروں پر قبضہ کر لیا تھا۔ انکے دندان آز، ممالک اسلامیہ پر لگ گئے تھے۔ حران پر ملک شاہ کا غلام

محاصرہ میں ناکامی ہوئی، حلب واپس آیا۔ مسعود نے اپنے لڑکے کو حلب کا نائب مقرر کیا اور دریائے فرات عبور کر کے موصل پہونچا۔

**عراق کی طرف ملک طغرل اور دُبیس کی روانگی**

حلب سے عیسائی فوج کی واپسی پر دُبیس ان سے علیحدہ ہوگیا، ملک طغرل کی خدمت میں پہونچا، ملک طغرل نے عزت و احترام سے ملاقات کی، اپنے ہمنشینوں میں داخل کر لیا دُبیس من چلا تھا۔ خاموش نہ بیٹھ سکا، قبضہ عراق کی ترغیب دی، قبضہ دلانے کا ذمہ لیا، چنانچہ ۵۱۹ھ میں دونوں عراق کی طرف روانہ ہوئے، دقوقا پہونچے، مجاہد الدین بہرام نے تکریت سے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کو ملک طغرل اور دُبیس کے ارادہ سے مطلع کیا، خلیفہ عباسی سن کر آگ بگولا ہوگیا، بتاریخ ۵۔ صفر ۵۱۹ھ بقصد مدافعت دارالخلافت بغداد سے کوچ کیا۔ برنقش زکوی کو موکب ہمایوں کے ساتھ چلنے کا حکم دیا۔ خالص میں پہونچکر خیمہ زن ہوا، ملک طغرل اور دُبیس اس سے مطلع ہو کر خراسان کا راستہ چھوڑ کر جلولار پہونچا اور خلافت مآب خالص سے دسکرہ آگئے۔ وزیر السلطنت جلال الدین بن صدقہ خلافت پناہی کے مقدمۃ الجیش کا سردار تھا۔

ملک طغرل اور دُبیس میں یہ طے پایا کہ دُبیس جلد سے جلد نہروان پہونچکر نہروان کا پل توڑ دے، خلافت مآب کے لشکر کو عبور سے روکے، اور جب ملک طغرل آجائے تو اسکے بعد بغداد پر قبضہ کرنے کو بڑھے اس قرارداد کے مطابق نہروان کی جانب دُبیس نے کوچ کیا، اتفاق یہ کہ ملک طغرل بیمار ہوگیا، پانی بھی زور کا برسا، نقل و حرکت سے مجبور ہوگیا، دُبیس تھکا ماندہ، بھوکا، بارش اور سردی سے کانپتا نہروان پہونچا۔ تیس ۳۰ اونٹ کپڑے اور اشیاء خوردنی کے لدے دارالخلافت بغداد سے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے پاس جارہے تھے دُبیس نے ان کو لوٹ لیا، آسودہ ہو کر کھایا تر کپڑے اوتار ڈالے، دوسرے کپڑے پہنے، دھوپ میں پاؤں

سلیپر کر کے سو گیا۔

خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کو ملک طغرل اور دُبیس کے ارادہ سے آگاہی ہوئی، لشکر کو کوچ کا حکم دیا، بغداد کی جانب روانہ ہوا۔ اثنا راہ میں نہروان کے غربی جانب دُبیس مل گیا دُبیس آنکھیں ملتا اٹھا، زمین بوسی کر کے دست بستہ عفو تقصیر کی درخواست کی خلافت مآب نے قصور معاف کر دیا۔ بعد اسکے وزیر السلطنت جلال الدین بن صدقہ، خلافت مآب کی کی بارگاہ میں باریاب ہوا۔ خلافت مآب کی رائے کی تعریف کی نہروان کے پل کو قابل عبور بنانے میں مصروف ہوا۔ دُبیس، برتقش زکوئی سے باتیں کرنے لگا۔ خلافت مآب اور وزیر السلطنت کو غافل پا کے چلتا پھرتا ہوا۔ ملک طغرل سے جا ملا۔ خلافت پناہی نے بغداد کی جانب مراجعت کی، ملک طغرل اور دُبیس ہمدان پہونچا۔

ملک طغرل اور دُبیس نے ہمدان پہونچکر دُند مچائی، لوٹ مار اور غارتگری کا بازار گرم کیا، دیہات، قصبات اور شہروں کو لوٹ لیا۔ تاوان اور جرمانہ سے رعایا کو پریشان کیا۔ سلطان محمود کو اسکی اطلاع ہوئی، گوشمالی کی غرض سے لشکر لیکر بڑھا، ملک طغرل اور دُبیس سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ نکلے، خراسان میں سنجر کی خدمت میں باریاب ہوئے، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی اور برتقش زکوئی کی اُلٹی شکایت کی۔

**جنگ سلطان محمود و خلیفہ مسترشد باللہ**

خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کو برتقش زکوئی افسر پولیس بغداد سے منافرت پیدا ہوئی، دھمکایا، تہدید کی، برتقش زکوئی ماہ رجب ۵۲۰ھ میں بخوف جان بغداد چھوڑ کر سلطان محمود کے پاس چلا گیا، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کی طرف سے کان بھرنا شروع کیا اور یہ مغالطہ دیا کہ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے بے تعداد فوج مہیا کر لی ہے، قوت، مالی بھی بڑھالی ہے وہ زمانہ قریب معلوم ہوتا ہے کہ حضور والا سے کوئی حیلہ و بہانہ ڈھونڈھکر کشیدگی کا اظہار کرے اور جنگ و جدال کا دروازہ کھولے اسوقت بادشاہ سلامت پر مقاومت ذرا دشوار ہو جائیگی، سلطان محمود یہ سنکر تاؤ میں آگیا

اور عراق کی روانگی کا عزم کیا خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے نرمی اور ملاطفت سے کہنا چاہا اور یہ کہلا بھیجا کہ " بالفعل آپ عراق کا عزم فسخ کر دیجئے۔ اس اطراف کی ویرانی اور بربادی بیحد بڑھ گئی ہے۔ جب ویرانی، آبادی سے اور گرانی غلہ ارزانی سے تبدیل ہو جائے تو اس قصد کو پورا کیجئے گا "، سلطان محمود نے نفس الامر کا خیال نہ کیا بلکہ بر نقش نکوئی کے پیدا کئے خیال کی اس نے تصدیق کر لی اور بہ نہایت عجلت سے بغداد کی جانب کوچ کیا، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی مع اپنے اہل و عیال اور اولاد خلفاء، پیادہ پا دار الخلافت بغداد سے ماہ ذی القعدہ ۵۲۰ھ میں غربی بغداد کی طرف روانہ ہوا۔ اہل بغداد خلافت مآب کی جدائی کی تاب نہ لا سکے زار زار رونے لگے۔ یہ خبر سلطان محمود تک پہونچی، بیحد شاق گزرا، خلافت مآب کی خدمت میں دار الخلافت میں واپس جانے کا پیام بھیجا، خلافت مآب نے وہی شرط پیش کی، سلطان محمود کو اُس شرط کے پیش کرنے سے غصہ آ گیا۔ تیزی سے بغداد کی جانب بڑھا۔ خلیفہ مسترشد غربی بغداد میں قیام پذیر ہوا اور خادم عفیف کو بسرکردگی فوج، سلطان محمود کے نائب السلطنت کو روکنے کی غرض سے واسط روانہ کیا سلطان محمود کی طرف سے عماد الدین زنگی والی بصرہ مقابلہ پر آیا، عفیف کو ہزیمت دی، عفیف کا لشکر پامال کیا گیا بہتیرے قتل اور قید کئے گئے، خلیفہ مسترشد نے کشتیاں جمع کرائیں، قصر خلافت کے دروازہ بند کرا دیئے اور دربان ابن صاحب کو محلسرائے خلافت کی حفاظت پر متعین کیا۔

۲۰۔ ذی الحجہ سنہ مذکور میں سلطان محمود مع اپنے جاہ و حشم بغداد میں داخل ہوا، باب شماسیہ میں قیام کیا خلیفہ مسترشد سے واپسی اور صلح کا نامہ و پیام کرنے لگا، خلیفہ مسترشد انکاری جواب دے رہا تھا۔ دونوں فوجوں میں ایک روز چل گئی، سلطان محمود کی فوج کا ایک دستہ محلسرائے خلافت میں گھُس گیا تاج خلافت کو لوٹ لیا۔ یہ واقعہ یکم محرم ۵۲۱ھ کا ہے۔ باشندگان بغداد کو اس سے سخت غصہ اور اشتعال پیدا ہوا " جہاد " " جہاد "، چلا اُٹھے،

لڑکے، جوان اور بوڑھے تلواریں نیام سے کھینچ کر نکل پڑے۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی بھی پردہ سے نکل آیا، بلند آواز سے "یا آل ہاشم" "یا آل ہاشم" پکارنے لگا، طبل اور بگل بجنے لگا۔ دجلہ پر پل فوراً بنا دیا گیا۔ ایک ہلہ میں سب کے سب اوتر آئے۔ سلطان محمود کا لشکر، محلسرائے خلافت، امراء اور وزراء کے مکانوں کے لوٹ میں مصروف ہوا۔ محلسرائے خلافت کے تہ خانہ میں ایک ہزار سپاہی چھپے تھے ان لوگوں سے ضبط نہ ہو سکا نکل پڑے، سلطان محمود کے امراء کی ایک جماعت کو گرفتار کیا، عوام الناس نے سلطان محمود کے وزیروں، امیروں اور حاشیہ نشینوں کے مکانات کو لوٹ لیا۔ ایک گروہ کثیر کام آ گیا۔ بعد اسکے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے تیس ہزار جنگ آور ان اہل بغداد و سواد کے ساتھ شرقی بغداد کی طرف عبور کیا۔ سلطانی لشکر کی مدافعت اور بغداد سے نکال باہر کرنے پر کمر باندھی، بغداد کے اردگرد خندقیں کھدوائیں، سلطانی لشکر پر شبخون اور حملہ کا تہیہ کیا، ابو الہیجاء کردی والی اربل نے مخالفت کی۔ اسی اثناء میں عماد الدین زنگی، بصرہ سے عظیم لشکر لئے ہوئے براہ خشکی اور دریا سلطان محمود کی کمک کو پہونچ گیا، اہل بغداد کے چھکے چھوٹ گئے، ہاتھ کا طوطی اوڑ گیا، حملہ اور شبخون کے منصوبے ہوا ہو گئے، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے بھی لڑائی سے ہاتھ کھینچ لیا۔ صلح کا نامہ و پیام ہونے لگا۔ باہم مصالحت ہو گئی، سلطان محمود نے اہل بغداد کی خطائیں معاف کر دیں۔ ۱۰ ربیع الآخر ۵۲۱ھ سنہ ہجری تک بغداد میں قیام پذیر رہا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے ہتھیار، گھوڑے اور بہت سا مال ہدیتہً سلطان محمود کو دیا۔ سلطان محمود نے عماد الدین زنگی بن اقسنقر کو بوجہ کفایت شعار اور سیاست داں ہونے کے بغداد کا افسر پولیس مقرر کیا اور ہمدان کی جانب مراجعت کر دی۔

**وزیر ابو القاسم کی معزولی اور بحالی**

چونکہ وزیر السلطنت ابو القاسم علی بن ناصر شادی کی امراء دولت نے سلطان محمود سے جا و بیجا شکائتیں کیں، علاوہ ازالزامات کے

خلیفہ مسترشد باللہ عباسی سے سازش کرنے کا الزام بھی لگایا تھا کیونکہ سلطان محمود اور خلیفہ مسترشد باللہ عباسی سے صلح کرانے میں زیادہ کوشش کر رہا تھا اسوجہ سے اثنار سفر ہمدان میں سلطان محمود نے وزیر السلطنت ابوالقاسم کو گرفتار کر کے قید کر دیا شرف الدولہ انوشیروان بن خالد کو بغداد سے طلب فرمایا، ماہ شعبان سنہ مذکور میں بمقام اصفہان باریاب ہوا، سلطان محمود نے عہدہ وزارت عطا کیا۔ دس مہینہ وزارت کی، پھر معزول کر دیا گیا۔ بغداد واپس آیا۔ اس تبدیلی پر بھی وزیر سابق ابوالقاسم، قید کی مصیبتیں جھیلتا رہا۔ جب سلطان سنجر، رے میں آیا تو اس نے وزیر سابق ابوالقاسم کو جیل سے نکال کر سلطان محمود کی وزارت پر آخری ۵۲۲ھ میں مقرر کیا۔

**عزالدین ابن برسقی کی وفات عمادالدین زنگی کی صوبہ موصل کی گورنری**

صوبہ موصل پر قابض ہونے سے عزالدین ابن برسقی کا رعب داب اور جاہ و جلال بڑھ گیا، قوت اور شوکت جیسا کہ چاہیے حاصل ہوگئی، بلاد شام پر قبضہ و تصرف کی ہوس پیدا ہوئی۔ سلطان محمود سے اجازت حاصل کر کے دمشق کی طرف روانہ ہوا۔ رحبہ پر پہونچکر محاصرہ ڈالا اور قابض ہوا۔ حکومت کی نوبت نہ آئی۔ قبضہ کے بعد ہی مر گیا۔ سارا لشکر تتر بتر ہو گیا، تجہیز و تکفین سے غافل ہو گیا۔ بعد اسکے دفن کیا گیا۔ اسکا لشکر موصل واپس آیا۔

عزالدین کی وفات کے بعد عنان حکومت اسکے مملوک جاولی کے قبضہ میں آئی۔ اس نے عزالدین کے چھوٹے بھائی کو بجائے عزالدین کے کرسی امارت پر بٹھایا سند حکومت حاصل کرنے کی غرض سے قاضی بہاء الدین ابوالحسن علی شہرزوری اور صلاح الدین محمد باغیانی امیر صاحب برسقی کو عرضداشت لیکر سلطان محمود کی بارگاہ میں بھیجا۔ یہ دونوں بغرض مشورہ نصیر الدین جعفر (عمادالدین زنگی کا مملوک تھا) کے پاس گئے (صلاح الدین اور نصیر الدین سے رشتہ مصاہرت کا تھا) نصیر الدین نے کہا، تم لوگ بڑے ناسمجھ ہو، کیا تم جاولی کی حرکات سے ناواقف ہو، وہ بڑا چلتا پرزہ ہے، کیا تم اسکی اطاعت

بطیب خاطر منظور و پسند کرو گے۔ بہتر یہ ہے کہ عماد الدین زنگی کو طلب کر کے صوبہ موصل کی گورنری پر متعین کئے جانے کی درخواست کرو"۔ اس مشورہ کے مطابق دونوں وزیر السلطنت شرف الدین انوشیرواں بن خالد کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ عرض کیا "جزیرہ اور شام پر عیسائیوں کا قبضہ ہو گیا ہے، حدود ماردین سے عریش مصر تک عیسائیوں کے قبضہ میں ہے، برسقی ایک شجاع اور باتدبیر شخص تھا وہ عیسائیوں کے فریب اور مکاید سے خوب واقف تھا اور انکے روک تھام کو کافی تھا۔ اسکا انتقال ہو گیا ہے، بجائے اسکے جو مقرر کیا گیا ہے وہ ایک چھوکرا ہے، صوبہ موصل کی حکومت کے لئے ایک تجربہ کار، جنگ آزمودہ اور امور سیاسی کا واقف کار شخص ہونا چاہئے جو عیسائیوں کو ان شہروں سے مار کر بھگائے۔ ہم لوگ آپکی خدمت میں یہی عرض کرنے آئے ہیں، آیندہ آپکو اختیار ہے" وزیر السلطنت نے ان دونوں کے معروضات کو بارگاہ سلطانی میں پیش کیا۔ سلطان نے ان دونوں کو باریاب ہونے کا حکم دیا، حاضر ہوئے، مشورہ ہونے لگا، اراکین دولت میں سے ایک گروہ نے عماد الدین زنگی کے حق میں رائے دی، قاضی بہاء الدین اور صلاح الدین نے بنظر خوشنودی، عماد الدین زنگی کی طرف سے بطور نذر رقم کثیر شاہی خزانہ میں داخل کی، سلطان نے بوجہ کفایت شعاری اور شجاعت عماد الدین زنگی کو صوبہ موصل کا گورنر مقرر کیا۔ بجائے اسکے افسری پولیس عراق مجاہد الدین بہروز والی تکریت کو عنایت کی۔

عماد الدین زنگی منشور شاہی لیکر موصل روانہ ہوا۔ پہلے بوازیج پہونچا، قبضہ کیا، پھر موصل کی طرف کوچ کیا۔ جاولی کو اسکی خبر لگی۔ ذرا بھی چون و چرا نہ کی، باظہار اطاعت موصل سے نکل کر استقبال کیا اور اسکے رکاب میں موصل واپس آیا۔ عماد الدین زنگی ماہ رمضان ۵۲۱ھ میں داخل موصل ہوا۔ موصل کا نظم و نسق کرنے لگا۔ جاولی کو رحبہ کی حکومت دیکر رحبہ روانہ کیا، نصیر الدین جعفر کو قلعہ موصل پر معہ اور دیگر قلعات کے حاکم بنایا، صلاح الدین محمد باغیسان کو امیر حاجب کا عہدہ عنایت کیا اور قاضی بہاء الدین شہرزوری کو اپنے کل بلاد

محروسہ کا قاضی القضاۃ مقرر کیا۔ قاضی بہاء الدین کو علاوہ مال و زر کے جاگیر دی مناصب دیئے۔ ہر کام میں اس سے مشورہ لیتا، بلا مشورہ کوئی کام چھوٹا یا بڑا نہ کرتا تھا۔

موصل کے انتظام سے فارغ ہو کر قبضہ کی غرض سے جزیرہ ابن عمر کی طرف قدم بڑھایا۔ برسقی کا خادم، جزیرہ کا فرمانروا تھا۔ مقابلہ پر آیا۔ جنگ چھڑ گئی۔ لیکن دونوں فریق کے درمیان میں دجلہ حائل تھا جس سے عماد الدین زنگی کو کامیابی نہ ہوتی تھی۔ عماد الدین زنگی کو یہ تعویق پسند نہ آئی لشکر کو حکم دیا کہ "گھوڑے دجلہ میں ڈال دو اور کمال تیزی سے دجلہ کو عبور کر کے حریف سے میدان لے لو"، چنانچہ عماد الدین زنگی اور نیز اسکے لشکر نے دجلہ میں گھوڑے ڈال دیئے۔ رکاب سے رکاب ملائے بات کی بات دجلہ عبور کر کے زلاقہ[۱] پر قبضہ کر لیا۔ حریف کی ایک پیش نہ گئی سخت اور خونریز جنگ کے بعد حریف کو ہزیمت ہوئی۔ جزیرہ میں داخل ہو کر شہر پناہ کا دروازہ بند کر لیا۔ فتحمند گروہ نے چاروں طرف سے محاصرہ کر کے حملہ پر حملہ شروع کر دیا۔ بالآخر محصوروں نے امان کا جھنڈا بلند کیا۔ امن کی درخواست پیش کی۔ قلعہ کی کنجیاں حوالہ کر دیں۔ عماد الدین زنگی نے قبضہ کر لیا۔

اس مہم سے فارغ ہو کر عماد الدین زنگی نے نصیبین کو سر کرنے کی غرض سے کوچ کیا۔ نصیبین حسام الدین تمرتاش بن ابو الغازی والی ماردین کے قبضہ میں تھا۔ عماد الدین زنگی نے پہونچ کر محاصرہ ڈالا۔ حسام الدین نے اپنے چچازاد بھائی رکن الدولہ داؤد بن سکمان (سقمان) بن ارتق والی قلعہ کیفا کو ان واقعات سے مطلع کیا۔ امداد کی درخواست کی۔ رکن الدولہ نے بذاتہ امداد وحمایت پر کمر باندھی۔ فوجیں فراہم کرنے لگا۔ حسام الدین تمرتاش نے ماردین سے اہل نصیبین کو تشفی آمیز خط لکھا اور امید دلائی کہ پانچ دن کے اندر تمہاری کمک پر لشکر عظیم پہونچ جائے گا۔

---

[۱] زلاقہ اس میدان کا نام ہے جو دریائے دجلہ اور جزیرہ کے درمیان میں تھا۔ اہل جزیرہ نے حملہ آور فریق کو کمال جد وجہد سے عبور کرنے سے روکا۔ کامیاب نہوئے۔ پھر بعد عبور زلاقہ میں جنگ ہوئی۔ ہزیمت اٹھا کر شہر میں داخل ہو کر شہر پناہ کا دروازہ بند کر لیا۔ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۵۵ مطبوعہ لیدن

عماد الدین زنگی کا لشکر نصیبین کا محاصرہ کئے تھا۔ قاصد جا نہیں سکتا تھا اس وجہ سے یہ خط ایک پرندے کے بازو میں باندھکر نصیبین کی طرف چھوڑ دیا۔ اتفاق سے عماد الدین زنگی کی فوج میں سے کسی سپاہی نے اس طائر کو پکڑ لیا۔ بازو میں خط بندھا پایا۔ اپنے سردار عماد الدین زنگی کے پاس لایا۔ عماد الدین زنگی نے پڑھا، قلم خاص سے لکھدیا "بجائے پانچ یوم کے بیس[2] یوم تک کی مہلت ہے"، اور طائر کے بازو میں باندھکر چھوڑ دیا۔ اہل نصیبین نے حسام الدین کا خط پڑھا، عماد الدین زنگی کا لکھا ہوا دیکھکر بدحواس ہو گئے۔ بیس[2] دن بانتظار امداد ٹھہرے رہے۔ اس اثناء میں عماد الدین زنگی نے بھی کوئی حملہ نہ کیا۔ اکیسویں دن اہل نصیبین نے امن کی درخواست کی، عماد الدین زنگی نے امن کے ساتھ شہر پر قبضہ کیا

قبضہ نصیبین کے بعد عماد الدین زنگی نے سنجار کا قصد کیا۔ اہل سنجار نے مصالحت کر لی عماد الدین زنگی نے سنجار پر قبضہ کرکے خابور کو سر کرنے کی غرض سے ایک لشکر روانہ کیا خابور بھی سر ہو گیا حران کی طرف بڑھا۔ اہل حران نے حاضر ہو کر اطاعت کی گردن جھکا دی، الرہا، سروج بیرہ اور اسکے ملحقات عیسائی حکمرانوں کے قبضہ میں تھے، جوسلین عیسائی والی الرہا ان مقامات کا فرمانروا تھا۔ عماد الدین زنگی نے اس سے مراسلت کرکے عارضی صلح کر لی تاکہ بلاد مقبوضہ ومفتوحہ کا انتظام درست کرکے باطمینان تمام اس مہم کو پورا کرے جسکا قصد اس نے کیا تھا اور جس غرض کے لئے اسکو موصل کی گورنری عطا ہوئی تھی[3]

۱۱ محرم ۵۲۲ھ میں عماد الدین زنگی نے فرات کو حلب کی جانب عبور کیا، عز الدین

---

[1] پرندہ کا نام کسی مورخ نے نہیں لکھا غالباً کبوتر ہو گا یہی جانور اس زمانہ میں نامہ بری کا کام دیتا تھا۔

[3] عماد الدین زنگی نے ان مقامات کو مسلمان حکمرانوں سے اسوجہ سے چھینا کہ وہ عیسائیوں کو ملک شام اور جزیرہ سے اسوقت تک نہیں نکال سکتا تھا جب تک کہ یہ مقامات اور بلاد اسکے قبضہ میں نہ آجاتے علاوہ بریں ان اسلامی حکمرانوں کا عدم و وجود دونوں برابر تھا۔ یہ عیسائیوں سے دبے تھے، کمزور پڑتے تھے۔ بعض بعض انکو خراج دیتے تھے۔ انکی اطاعت کو باعث فلاح سمجھتے تھے۔

مسعود بن آقسنقر برسقی جس وقت حلب سے اپنے باپ کے قتل کے بعد موصل روانہ ہوا تھا۔ اپنے امراء دولت سے قرمان نامی ایک امیر کو مقرر کیا تھا، تھوڑے دنوں بعد قرمان کو معزول کر کے قطلغ ابہ کو مامور کیا۔ قطلغ ابہ، عزالدین کا منشور لئے حلب پہونچا، قرمان نے چارج نہ دیا اور یہ کہا کہ مجھ سے اور عزالدین سے کچھ اشارات طے ہوئے ہیں جب تک میں انکو اسکے منشور میں نہ دیکھ لونگا حلب کی حکومت سے دست بردار نہ ہونگا قطلغ ابہ ان اشارات کو حاصل کرنے کے لئے عزالدین مسعود کی خدمت میں واپس ہوا۔ رحبہ پہونچا تو عزالدین مسعود کا انتقال ہو چکا تھا۔ حلب کی جانب پھر لوٹا، فضائل بن بدیع اور سرداران حلب نے قطلغ ابہ کی اطاعت قبول کی اور قرمان کو ایک ہزار دینار دیکر برطرف کیا۔ قطلغ ابہ نے قلعہ حلب پر نصف (ماہ جمادی الآخر) ۵۲۱ھ میں قبضہ کیا، قبضہ کرنا تھا کہ دماغ پھر گیا۔ ظلم، تعدی، بداخلاقی اور متروکات پر دست درازی شروع کردی، اوباشوں اور مفسدوں کی بن آئی، یہی اسکے درباری اور ہمنشین بنے، اسوجہ سے عوام اور خواص کے قلوب برہم ہو گئے۔ بدر الدولہ سلیمان بن عبد الجبار بن ارتق حلب کا سابق فرمانروا جس نے ترک حکومت کی تھی موجود تھا۔ اہل شہر اسکے پاس گئے، قطلغ کے مظالم کی شکایت کی اور اسکے ہاتھ امارت کی بیعت کر کے قطلغ ابہ پر حملہ کیا قطلغ ابہ قلعہ بند ہو گیا۔ اہل حلب نے محاصرہ کیا، میارد والی منبج اور حسن والی مراغہ اہل شہر اور قطلغ ابہ سے مصالحت کرانے کو آیا۔ لیکن مصالحت نہ ہوئی۔ عیسائیوں کو اسکی خبر لگی۔ منہہ میں پانی بھر آیا حلب پر قبضہ کی طمع دامنگیر ہوئی، اہل حلب اور قطلغ ابہ کے باہمی جھگڑے سے فائدہ اٹھانا چاہا جوسلین والی الرہا فوج نظام اور عیسائی مجاہدوں کو لئے حلب پر آپہونچا، اہل حلب نے زرتاوان دیکر جوسلین کو واپس کیا، انطاکیہ کا عیسائی بادشاہ اپنی فوج لئے پہونچ گیا۔ آخر سنہ مذکور تک حلب کا محاصرہ کئے رہا اور اہل حلب قلعہ حلب کا حصار کئے رہے۔ پس جب عمادالدین زنگی موصل، جزیرہ اور شام کا حکمراں ہوا، اہل حلب مطیع ہو گئے

بدرالدولہ سلیمان اور قطلغ ابہ، عماد الدین زنگی کی خدمت میں حاضر ہونے کو موصل روانہ ہوا۔ حسن قراقوس حلب کا عارضی حکمراں مقرر ہوا بعد چندے نون کے عماد الدین زنگی کی طرف سے صلاح الدین باغیسانی ایک فوج لیکر حلب آیا۔ قلعہ پر قبضہ کیا۔ شہر کا انتظام درست کیا۔ اسکے بعد عماد الدین زنگی معہ اپنے لشکر ظفر پیکر، حلب کی طرف روانہ ہوا۔ اثنار سفر میں منبج اور مراغہ پر قبضہ حاصل کرتا ہوا حلب پہونچا۔ امرار لشکر اور سپاہیوں کو جاگیریں دیں قطلغ کو گرفتار کرکے بدرالدولہ سلیمان کو حوالہ کردیا۔ بدرالدولہ سلیمان نے قطلغ ابہ کی آنکھوں میں نیل کی سلائیاں پھروادیں قطلغ ابہ مرگیا، پھر بدرالدولہ سلیمان، عماد الدین زنگی سے متوحش و متنفر ہوا۔ چھپ کر قلعہ جعبر بھاگ گیا عماد الدین زنگی نے حکومت حلب پر ابوالحسن علی بن عبدالرزاق کو مامور کیا۔

**سلطان سنجر کا رے میں سلطان محمود کا بغداد میں ورود**

ملک طغرل اور دُبیس، سلطان سنجر کی خدمت میں بمقام خراسان حاضر ہوا، دُبیس نے عراق پر قبضہ کی ترغیب دی، اور یہ ذہن نشین کیا کہ مسترشد باللہ عباسی خلیفہ بغداد اور سلطان محمود آپکی روک تھام اور مزاحمت پر متفق ہوگئے ہیں، سلطان سنجر اس دم پٹی میں آگیا، عراق کی طرف روانہ ہوا۔ رے میں پہونچکر سلطان محمود کو طلبی کا خط لکھا (سلطان محمود اُسوقت ہمدان میں تھا) سلطان محمود بنہایت عجلت سے طے مسافت کرکے سلطان سنجر کی خدمت میں حاضر ہوا، سلطان سنجر نے اپنی فوج کو استقبال کا حکم دیا، اپنے برابر تخت پر بٹھایا، آخری ۵۲۲ھ تک سلطان سنجر کی خدمت میں رہا، بعد اسکے سلطان سنجر نے خراسان کی جانب اور سلطان محمود نے ہمدان کی طرف مراجعت کی، بوقت مراجعت سلطان سنجر نے سلطان محمود کو ہدایت کی کہ دُبیس کو اسکے شہر کی طرف واپس کردینا۔

بعد اسکے سلطان محمود، عراق روانہ ہوا۔ رفتہ رفتہ بغداد کے قریب پہونچا۔ وزیر السلطنت نے استقبال کیا۔ محرم ۵۲۳ھ میں دارالخلافت بغداد میں داخل

ہوا۔ دُبیس نے حاضر ہو کر ایک لاکھ دینار پیش کئے، گورنری موصل کی درخواست کی، عماد الدین زنگی تک یہ خبر پہونچی، ایک لاکھ دینار اور بہت سے ہدایا و تحایف لیکر باریاب ہوا۔ شاہی دربار میں پیش کیا، سلطان محمود نے عماد الدین زنگی کو خلعت دی اور موصل واپس جانے کا ارشاد فرمایا، نصف سنہ مذکور (ماہ جمادی الاخرہ) میں بغداد سے روانہ ہوا۔ مجاہد الدین بہروز کو بغداد کا افسر پولیس مقرر کیا، حلہ کی حکومت عنایت کی۔

**سلطان محمود کی وفات داؤد کی تخت نشینی**

سلطان محمود نے اپنی وفات سے پیشتر چند اراکین دولت کو (جیسے عزیز الدین ابو نصر احمد بن حامد مستوفی، انوشتکین معروف بہ شیر گیر اور اسکا لڑکا عمر تھا) وزیر السلطنت ابو القاسم انشابادی کے کہنے سے گرفتار کر کے قتل کیا۔ بعد اسکے بیمار ہوا، انتقال کیا، ✝

وزیر السلطنت ابو القاسم اور اتابک آقسنقر احمدیلی نے متفق ہو کر سلطان محمود کے بیٹے "داؤد" کو تخت حکومت پر بٹھایا، بیعت کی، صوبجات جبل اور آذربائیجان میں سلطان داؤد کے نام کا خطبہ پڑھا گیا۔

**جنگ سلطان مسعود و سلطان داؤد**

سلطان محمود کے مرنے کے بعد اسکا بھائی سلطان مسعود جرجان سے تبریز آیا۔ قبضہ کر لیا، سلطان داؤد کو اسکی اطلاع ہوئی ماہ ذی القعدہ ۵۲۵ھ میں ہمدان سے روانہ ہوا۔ ماہ محرم ۵۲۶ھ میں تبریز پہونچکر محاصرہ کیا۔ لڑائی ہوئی، پھر باہم دونوں نے مصالحت کی، سلطان داؤد نے محاصرہ اٹھا لیا، سلطان مسعود تبریز سے ہمدان چلا آیا۔ عماد الدین زنگی گورنر موصل سے مراسلت

✝ سلطان محمود کی عمر بوقت وفات ۲۷ سال کی تھی، ۱۲ برس ۹ مہینہ ۲۰ یوم حکمرانی کی شوال ۵۲۵ھ میں وفات پائی حلیم و کریم اور عقلمند تھا۔ ناگوار باتیں سنتا اور باوجود قدرت کے سزا نہ دیتا تھا، طمعی نہ تھا، متقی تھا، امراء و اراکین دولت کو رعایا کے مال پر دست درازی سے روکتا تھا۔ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۷۰ مطبوعہ لیدن

شروع کی، امداد کا خواستگار ہوا، عماد الدین زنگی نے امداد کا وعدہ کیا، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے دربار خلافت میں عرضداشت بھیجی، بغداد میں اپنے نام کا خطبہ پڑھے جانے کی درخواست کی، سلطان داؤد نے بھی قبل اسکے اسی قسم کی درخواست دربار خلافت میں پیش کی تھی، خلافت مآب نے دونوں کی درخواست نامنظور فرمائی، اور یہ تحریر فرمایا کہ خطبہ میں صرف سلطان سنجر کا نام پڑھا جائیگا۔ اور خفیہ طور پر سلطان سنجر کو لکھ بھیجا کہ تم کسی کے نام کو خطبہ میں داخل کرنے کی اجازت نہ دینا۔ صرف تمہارا ہی نام کا خطبہ پڑھا جائے گا، سلطان سنجر کو اس تحریر کی وجہ سے ایک بہترین موقع انکار کا مل گیا۔

سلطان مسعود کو عماد الدین زنگی کے وعدۂ امداد سے بہت بڑی تقویت ہوئی لشکر فراہم کر کے بغداد کی جانب کوچ کیا۔ لیکن اسکے پہونچنے پہلے اسکا بھائی سلجوق شاہ دار الخلافت بغداد میں پہونچ گیا، شاہی محلسرا میں قیام کیا۔ اتابک قراجا ساقی والی فارس وخورستان معہ فوج عظیم رکاب میں تھا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی عزت واحترام سے پیش آیا۔ اپنی حمایت وامداد کا وعدہ اور حلف لے لیا۔

سلطان مسعود نے بوقت روانگی بغداد، عماد الدین زنگی کو بغداد آنے کو لکھا تھا چنانچہ عماد الدین زنگی موصل سے بغداد روانہ ہوا۔ اور سلطان مسعود کوچ وقیام کرتا عباسیہ خالص پہونچا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی اور سلجوق شاہ کی فوجیں اسکے مقابلہ پر آئیں اور قراجا ساقی عماد الدین زنگی کی مدافعت کو روانہ ہوا، مقام معشوق میں مڈبھیڑ ہوئی، قراجا ساقی نے عماد الدین زنگی کو شکست دی، اسکے بہت سے ہمراہیوں کو گرفتار کر لیا، عماد الدین زنگی ہزیمت اٹھا کر تکریت کی طرف بھاگا، نجم الدین ایوب(۱) (ملوک ایوبیہ کا مورث اعلیٰ) حاکم تکریت نے عبور کے لئے کشتیاں فراہم کیں چنانچہ عماد الدین زنگی دجلہ عبور کر کے موصل چلا گیا

---

(۱) نجم الدین ایوب سلطان صلاح الدین یوسف فاتح بیت المقدس کا باپ ہے۔ اسی حسن خدمت سے عماد الدین زنگی نے نجم الدین ایوب کو اپنے ارکین دولت میں شامل کر لیا جس سے آیندہ اسکے بیٹے صلاح الدین یوسف کو ملک مصر وشام پر قبضہ کا موقع ملا۔ مترجم

سلطان مسعود، عباسیہ خالص سے ملکیہ پہونچا، سلجوق شاہ کا مقدمۃ الجیش سلطان مسعود کے مقدمۃ الجیش سے بھڑ گیا، لڑائی شروع ہوگئی۔ سلجوق شاہ کی طلبی پر قراجا ساقی نہایت تیزی سے طے مسافت کرکے آگیا۔ سلطان مسعود عماد الدین زنگی کی ہزیمت سے مطلع ہو کر ہمت ہار گیا۔ لڑائی سے ہاتھ کھینچ لیا خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کی خدمت میں کہلا بھیجا "میرا چچا سلطان سنجر رے پہونچ گیا ہے عنقریب بغداد پہونچا چاہتا ہے"۔ اگر مجھے حکم دیں تو میں اسکی مدافعت کو عراق روانہ ہوں، کامیابی کے بعد عراق خلافت مآب کا مقبوضہ قرار پائے گا۔ مگر شرط یہ ہے کہ سلطنت کی عنان میرے قبضہ میں رہے اور سلجوق شاہ میرے بعد تخت حکومت کا مالک ہوگا"۔ خلافت مآب نے ان شرائط کو منظور فرما لیا۔ فریقین نے قسمیں کھائیں سلطان مسعود خوشی سے اچھلتا کودتا دار الخلافت میں داخل ہوا۔ محلسرائے شاہی میں قیام کیا اور سلجوق شاہ دار الشحنہ (انسپکٹر جنرل پولیس) کے مکان میں ٹھہرا۔

**جنگ سلطان مسعود و سلطان سنجر، ملک طغرل کی تخت نشینی**

بعد انتقال سلطان محمود، سلطان سنجر خراسان سے صوبجات جبل کی طرف روانہ ہوا ملک طغرل (اسکا بھتیجہ، سلطان محمد کا بیٹا) ہمراہ تھا رفتہ رفتہ رے پہونچا، ذرا دم لے کے رے سے ہمدان کا راستہ لیا۔ سلطان مسعود نے بھی روک تھام اور مدافعت کی غرض سے کوچ کیا، قراجا ساقی اور سلجوق شاہ ہمراہ تھا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے ان لوگوں کے ساتھ چلنے کا عزم نہیں کیا تھا اسوجہ سے روانگی میں تاخیر کی۔ سلطان مسعود اور سلجوق شاہ نے خلافت مآب کی خدمت میں قراجا ساقی کو روانہ کیا۔ چنانچہ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی، خانقین کی طرف روانہ ہوا۔ خانقین پہونچکر قیام کیا، سلطان سنجر کے نام کا خطبہ عراق سے موقوف کر دیا گیا۔

چونکہ سلطان سنجر نے دُبیس اور عماد الدین زنگی کو ملا لیا تھا۔ دُبیس کو حلہ اور عماد الدین زنگی کو بغداد کی پولیس افسری دینے کا وعدہ کیا تھا اسوجہ سے دُبیس اور عماد الدین زنگی میدان

خالی دیکھ کر بغداد پر قبضہ کرنے کو بڑھا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کو اسکی خبر لگی۔ ان دونوں سے میل جول کی غرض سے بغداد کی طرف مراجعت کی سلطان مسعود اور اس کا بھائی سلجوق شاہ، سلطان سنجر سے جنگ کو روانہ ہوا لیکن سلطان سنجر کی کثرت فوج نے آگے بڑھنے سے روک دیا، سلطان سنجر ایک شب و روز کی مسافت طے کر کے قریب پہنچا سلطان مسعود، دینور واپس آیا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے انتظار میں جنگ کو بحیلہ حوالہ ٹال رہا تھا۔ لیکن جب کوئی موقع جنگ کو ٹالنے کا باقی نہ رہا تو تن بتقدیر مقابلہ پر آیا۔ عوران، نواح دینور میں دونوں حریف صف آرا ہوئے، قراجا ساقی نے سلطان سنجر پر حملہ کیا، معرکہ کارزار نہایت سختی سے گرم ہو گیا، قراجا ساقی کو کئی زخم لگے، سلطان سنجر کی فوج نے دفعتہً حملہ کر کے قراجا ساقی کے رکاب کے لشکر کو گھیر لیا۔ بہت سے ہمراہی مارے گئے قراجا ساقی گرفتار ہو گیا۔ سلطان مسعود کو ہزیمت ہوئی۔ اسکے سرداران و اکابران دولت بہتیرے کام آئے سلطان مسعود کے ہمراہیوں میں سے قزل نامی ایک سردار میدان جنگ سے پہلے بھاگا، اسکا بھاگنا دیکھ کر فوج بھی بھاگ نکلی۔ یہ واقعہ ماہ رجب ۵۲۶ھ کا ہے۔ +

کامیابی کے بعد سلطان سنجر نے سلطان مسعود کے خیمہ میں قیام کیا، قراجا ساقی پابزنجیر

+ اس لڑائی میں سلطان سنجر کے میمنہ میں ملک طغرل (سلطان سنجر کا بھتیجا) قماج اور امیر امیران۔ میسرہ میں خوارزم شاہ و انسز بن محمد اور چند امرا لشکر اور قلب لشکر میں خود سلطان سنجر تھا۔ ایک لاکھ سوار کاب میں تھے جنمیں سے دس ہزار سوار قلب میں تھے۔ کالی کالی پہاڑیوں (ہاتھی) کا ایک جھنڈ آگے تھا۔

ملک مسعود کے میمنہ میں قراجا ساقی اور امیر قزل۔ میسرہ میں یرنقش زکوی اور یوسف جاوش تھا قراجا ساقی نے سلطان سنجر کے قلب لشکر پر حملہ کیا۔ ملک طغرل اور خوارزم شاہ سرداران میمنہ و میسرہ نے چکر کاٹ کر قراجا ساقی کو چاروں طرف سے گھیر لیا۔ نہایت سخت اور خونریز جنگ ہوئی۔ قراجا ساقی محاصرہ میں آگیا۔ ہاتھ پاؤں بہت کچھ مارے، کامیاب نہ ہوا۔ تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۲۴۷ مطبوعہ لیڈن۔

بہ زنجیر پیش ہوا سلطان سنجر کے حکم سے قتل کر دیا گیا، بعد اسکے سلطان مسعود باریاب ہوا۔ سلطان سنجر نے گلے سے لگایا، عزت کی، اور گنجہ کی حکومت پر واپس کیا، تمام ممالک محروسہ سلجوقیہ میں ملک طغرل بن سلطان محمد کے نام کا خطبہ پڑھا گیا۔ حکومت و سلطنت پر متمکن ہوا، سلطان محمود کے وزیر ابوالقاسم الشاباذی کو قلمدان وزارت سپرد ہوا، آخری ما رمضان ۵۲۶ھ میں چچا اور بھتیجے نے نیشاپور کی جانب مظفر و منصور معاودت کی

**سلطان داؤد کی ہزیمت ملک طغرل کا حکومت پر قبضہ**

تم ابھی پڑھ آئے ہو کہ سلطان سنجر نے بعد کامیابی اپنے بھتیجے ملک طغرل کو سریر حکومت پر متمکن کیا، ملک طغرل نیشاپور سے ہمدان چلا آیا اور سلطان سنجر یہ سنکر کہ والی ماوراء النہر احمد خان باغی ہو گیا ہے بغرض اصلاح و سرکوبی خراسان کی طرف روانہ ہوا اور چندے اسکو ان معاملات کے سلجھانے میں مصروف رہنا پڑا۔ ملک داؤد کو موقع مل گیا۔ آذربائیجان اور گنجہ میں حکومت خودسری کا جھنڈا بلند کیا فوجیں فراہم کیں، ملک گیری کا حوصلہ بڑھا۔ ہمدان کی طرف کوچ کیا، برتقش زکوئی اتابک آقسنقر احمدیلی، اور طغرل بن برق اپنی اپنی فوجیں لئے رکاب میں تھا۔ ملک طغرل کو اسکی اطلاع ہوئی، فوج مرتب کر کے میدان میں آیا۔ ملک داؤد کے لشکر میں پھوٹ پڑ گئی۔ سبب یہ ہوا کہ برتقش زکوئی کی حرکات اور بیجا کارروائیوں کا فوج کو احساس ہو گیا، ترکمانوں نے لشکر گاہ کو لوٹ لیا۔ آقسنقر اتابک بھاگ گیا ملک داؤد کو ہزیمت ہوئی۔ یہ واقعہ ماہ رمضان ۵۲۶ھ کا ہے۔ ملک داؤد بعد ہزیمت ماہ ذی القعدہ میں دارالخلافت بغداد پہونچا۔ اتابک آقسنقر ساتھ تھا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے عزت و احترام سے شاہی محلسرائے میں ٹھہرایا۔

**سلطان مسعود کی دوبارہ سلطنت اور ملک طغرل کی ہزیمت**

سلطان مسعود کا اپنے چچا سلطان سنجر سے ہزیمت پانے، سلطان مسعود کا گنجہ واپس جانے، ملک طغرل کی تخت نشینی، سلطان داؤد کی لڑائی و ہزیمت بعدہ سلطان داؤد کا بغداد جانے کے واقعات

ہم اوپر لکھ آئے ہیں۔

جس وقت سلطان مسعود کو سلطان داؤد کی ہزیمت اور روانگی بغداد کا حال معلوم ہوا سامان سفر درست کر کے بغداد کا راستہ لیا۔ سلطان داؤد نے اس سے مطلع ہو کر بغداد سے نکل کر بڑے تپاک سے استقبال کیا گھوڑے سے اتر کر زمین بوسی کی۔ ماہ صفر ۵۲۷ھ میں سلطان مسعود دارالخلافت بغداد میں داخل ہوا، شاہی محلسرا میں قیام کیا، سلطان مسعود اور سلطان داؤد کے نام کا جامع بغداد میں خطبہ پڑھا گیا۔ پھر دونوں نے متفق ہو کر آذربائیجان پر حملہ کا تہیہ کیا، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی سے امداد حاصل کرنے اور فوج بھیجنے کی درخواست کی۔ خلافت مآب نے درخواست منظور فرمائی، چنانچہ سلطان مسعود اور سلطان داؤد فوج عظیم کے ساتھ آذربائیجان کے سر کرنے کو روانہ ہوا، مراغہ پہونچا، آقسنقر احمدیلی نے مال وزر اور بہت سے خرگاہ سفر نذر کئے، سلطان مسعود نے بلا جدال و قتال صوبہ آذربائیجان پر قبضہ کر لیا، حاکم آذربائیجان اور اسکی فوج بھاگ گئی۔ شہر آذربائیجان میں جا کر قلعہ بند ہوا۔ سلطان مسعود اور سلطان داؤد نے پہونچکر محاصرہ ڈالا۔ لڑائی ہوئی، بالآخر سلطان مسعود فتح نصیب ہوا۔ ایک جماعت محصوروں کی کام آگئی باقی ماندگان بھاگ گئے۔

قبضہ آذربائیجان سے فارغ ہو کر سلطان مسعود بقصد جنگ ملک طغرل، ہمدان روانہ ہوا۔ چنانچہ اسکو ہزیمت دیکر ماہ شعبان ۵۲۷ھ میں ہمدان پر قبضہ کیا۔ ملک طغرل رے چلا گیا۔ پھر رے سے اصفہان واپس آیا۔ بعد اسکے آقسنقر احمدیلی کو ہمدان میں فرقہ باطنیہ کے ایک شخص نے قتل کر ڈالا۔ کہا جاتا ہے کہ سلطان مسعود نے آقسنقر احمدیلی کو قتل کرا دیا۔

[1] تاریخ کامل ابن اثیر میں بجائے آذربائیجان، "اردبیل" لکھا ہے اور غالباً یہی صحیح ہے کیونکہ وہ منقول عنہ ہے۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۰ صفحہ ۴۰۰ مطبوعہ لیدن۔

سلطان مسعود یہ سنکر کہ ملک طغرل اصفہان میں ہے محاصرہ و جنگ کی غرض سے اصفہان روانہ ہوا، ملک طغرل اصفہان چھوڑ کر فارس چلا گیا۔ سلطان مسعود نے اصفہان پر قبضہ کر لیا۔ ملک طغرل کے تعاقب میں بیضار تک پہونچا۔ ملک طغرل کے بعض سرداران لشکر نے تنگ آ کے سلطان مسعود سے امن حاصل کی، ملک طغرل کو اپنے ہمراہیوں سے خطرہ پیدا ہوا کہ مبادا مجھے دھوکا دیکر سلطان مسعود سے جا ملیں، رے کا راستہ اختیار کیا۔ اثنائے سفر میں ماہ شوال سنہ مذکور امیر شیر گیر کے غلاموں نے وزیر السلطنت ابوالقاسم الشابادی کو قتل کر ڈالا۔ ملک طغرل بحکم ہر کہ بہ تنگ آید بجنگ آید لوٹ پڑا سلطان مسعود کے مقابلہ میں صف آرائی کی۔ ایک دوسرے سے گتھ گیا۔ شدید لڑائیاں ہوئیں، ملک طغرل کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھا گئی۔ حاجب تنکی، ابن بقرا اور اکثر سرداران لشکر گرفتار ہو گئے۔ سلطان مسعود کے سامنے حاجب تنکی اور ابن بقرا پیش کیا گیا سلطان مسعود نے رہا کر دیا، ہمدان واپس آیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**ملک طغرل کی جبل کی جانب معاودت**
**سلطان مسعود کی ہزیمت**

ملک طغرل پر فتحیاب ہونے کے بعد سلطان مسعود کو سلطان داؤد بن سلطان محمود کی بدعہدی اور بغاوت کی اطلاع ہوئی، فوراً فوج مرتب کر کے آذربائیجان پہونچا اور سلطان داؤد کا قلعہ آذربائیجان میں محاصرہ کر لیا[1] . . . . . . . ملک طغرل نے فوجیں مہیا کر کے سلطان مسعود کے بعض شہروں پر قبضہ کر لیا۔ یہ سالاروں کو انتظام کی غرض سے ان شہروں کی حکومت پر متعین کیا۔ سلطان مسعود یہ سنکر آگ بگولا ہو گیا۔ کوچ کا حکم دیا، قزوین میں مقابلہ ہوا۔ بوقت مقابلہ ملک طغرل کے وہ سرداران لشکر جو سلطان مسعود سے مل گئے تھے ملک طغرل کے لشکر میں آملے۔ اس وجہ سے ملک مسعود کو ہزیمت ہوئی، یہ واقعہ ماہ رمضان ۵۲۸ھ کا ہے۔

---

۱؎ کتاب میں اس مقام پر کچھ نہیں لکھا۔

ہزیمت کے بعد سلطان مسعود نے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی سے بغداد واپس آنے کی اجازت طلب کی خلافت مآب نے اجازت دیدی، اسوقت سلجوق شاہ (سلطان مسعود کا بھائی) مع بقش سلاحی نائب السلطنت اصفہان میں قیام پذیر تھا۔ سلطان مسعود کی ہزیمت کی خبر پاکر نہایت تیزی سے قطع منازل کر کے سلطان مسعود سے پیشتر بغداد پہونچ گیا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے شاہی محلسرا میں ٹھہرایا خلعت و انعام سے سرفراز کیا۔ اسکے بعد سلطان مسعود اور اسکے اکثر مصاحبین بحال پریشان بغداد پہونچے، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے لباس گھوڑے، الات حرب اور روپیہ دیئے، سلطان مسعود ۱۵ شوال سنہ مذکور میں محلسرائے شاہی میں داخل ہوا۔ اور ملک طغرل نے ہمدان میں قیام کیا

**ملک طغرل کی وفات سلطان مسعود کا ہمدان وجبل پر قبضہ**

بعد چند دنوں کے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے سلطان مسعود کو ملک طغرل کی مدافعت وجنگ کے لئے ہمدان جانے کا حکم دیا۔ بنفس نفیس اس مہم میں شریک ہونے کا وعدہ فرمایا لیکن سلطان مسعود نے کسی وجہ سے اس حکم کی تعمیل میں تاخیر سے کام لیا۔ بعض امراء اور سرداران لشکر خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے دامن دولت سے وابستہ ہوگئے، بعض پر سلطان مسعود کو ملک طغرل سے سازش کا شبہ ہوا۔ سلطان مسعود نے چند لوگوں کو گرفتار کر لیا۔ انکے مال واسباب کو لوٹ لیا۔ اس سے اوروں کو خوف پیدا ہوا۔ سلطان مسعود کی رفاقت ترک کر کے بھاگ گئے۔ خلیفہ مسترشد نے سلطان مسعود کو ان لوگوں کو واپس لانے کا حکم دیا، سلطان مسعود نے سماعت نہ کی خلیفہ مسترشد کو اس سے ناراضی پیدا ہوئی۔ دونوں میں کدورت نے جگہہ کر لی۔ کشیدگی اور رنجش بڑھ گئی خلیفہ مسترشد نے امداد واعانت سے ہاتھ کھینچ لیا۔ اس اثناء میں بماہ محرم ۵۲۹ھ ملک طغرل کی وفات کی خبر پہونچی، سلطان مسعود بغداد سے ہمدان روانہ ہوا شرف الدین انوشیرواں بن خالد

کو قلمدان وزارت سپرد کیا۔ شرف الدین کو بغداد سے اپنے ہمراہ لایا تھا۔ رفتہ رفتہ فوجیں آ گئیں، ہمدان اور جبل پر قابض ہو گیا۔

**جنگ سلطان مسعود اور خلیفہ مسترشد باللہ، خلیفہ مسترشد باللہ کا قتل الراشد کی خلافت**

تم اوپر پڑھ آئے ہو کہ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی اور سلطان مسعود میں بزمانہ قیام بغداد اُن امراء کی بدولت رنجش پیدا ہو گئی۔ جو سلطان مسعود کی رفاقت ترک کر کے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے دامن دولت سے وابستہ ہو گئے تھے۔ پھر جب سلطان مسعود بعد انتقال ملک طغرل، ہمدان روانہ ہوا تو ایک گروہ امراء دولت جنہیں برنقش زکوی، قزل، قراسنقر خمارتکین والی ہمدان، عبدالرحمٰن بن طغایرک، اور دُبیس بن صدقہ کا نام خصوصیت سے لیا جاتا ہے سلطان مسعود سے علیحدہ ہو کر خوزستان چلا گیا، والی خوزستان "برسق بن برسق" نے ان لوگوں کی رائے سے موافقت کی اور انکا ہمدرد بن گیا۔ ان لوگوں نے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی سے امن کی درخواست کی، دربار خلافت میں حاضری کی اجازت چاہی، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے باستثنار دُبیس بن صدقہ کل امراء کو امان دی، نامہ امان لکھ کر سدید الدولہ بن انباری کی معرفت بھیجدیا۔ اسوجہ سے دُبیس بن صدقہ کو اپنے رفتار سے خطرہ ہوا کہ ایسا نہو کہ یہ لوگ مجھے گرفتار کر لیں علیحدہ ہو کر سلطان مسعود کی خدمت میں واپس گیا۔ باقی ماندگان امراء بغداد گئے اور خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کو سلطان مسعود کی جنگ پر پیٹھ ٹھونک کر تیار کیا، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی اِن خود غرض امیروں کے کہنے میں آ گیا، اِن لوگوں کی عزت و توقیر بڑھائی۔ آخری رجب ۵۲۹ھ میں بقصد جنگ سلطان مسعود، بغداد سے کوچ کیا۔ والی بصرہ اثنا سفر میں بصرہ بھاگ گیا، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے امان دینے کا وعدہ کیا۔ طلبی کا فرمان بھیجا۔ لیکن والی بصرہ واپس نہ ہوا، اس سے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی روانگی میں تاخیر کرنے لگا، عرض سرداروں نے پھر اُبھارا، طرح طرح کا سبز باغ دکھایا۔

چنانچہ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کمربستہ ہوکر ماہ شعبان سنہ مذکور میں روانہ ہوا۔ برسق بن برسق اپنی فوج حلئے بارگاہ خلافت میں باریاب ہوا۔ اسوقت خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کی فوج رکاب کی تعداد سات ہزار سے متجاوز ہوگئی، عراق میں تین ہزار فوج کے ساتھ اپنے خادم "اقبال" کو چھوڑکر آگے بڑھا، اطراف بلاد کے حکمرانوں نے دربار خلافت میں فدویت نامہ روانہ کیا، اطاعت و فرمانبرداری سے پیش آئے۔

ان واقعات کی اطلاع سلطان مسعود کو ہوئی، پندرہ ہزار کی جمعیت سے مقابلہ کو روانہ ہوا خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے لشکر کا ایک گروہ یہ سن کر علیحدہ ہوگیا۔ سلطان داؤد بن سلطان محمود نے آذربایجان سے کہلا بھیجا "آپ دینور میں جاکر قیام فرمائیے، یہاں تک فوج لیکر آجاے تو مقابلہ کیجیے"، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے توجہ نہ کی بقصد جنگ کوچ کیا۔ عماد الدین زنگی نے موصل سے خلافت مآب کی کمک پر فوجیں روانہ کیں اتفاق وقت سے نہ پہونچ سکیں اور لڑائی چھڑ گئی۔

۱۰ رمضان سنہ مذکور میں بمقام دایمرج دونوں حریف صف آرا ہوئے۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کی فوج کا میسرہ سلطان مسعود سے مل گیا، میمنہ کو ہزیمت ہوئی، خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نے اپنی جگہ سے حرکت نہ کی گرفتار کر لیا گیا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے ساتھ وزیر (شرف الدین علی بن طراد زینبی) قاضی القضاۃ بغداد، خلافت مآب کا خزانچی (ابن طلحہ) ابن انباری، خطبا، فقہا، اور شہود گرفتار ہوئے، خلافت مآب ایک خیمہ میں ٹھہرائے گئے انکا لشکر گاہ لوٹ لیا گیا، وزیر مع اور چند امرا پابزنجیر قلعہ سرجہان بھیجدیے گئے، بقیہ کو بغداد واپس کیا، سلطان مسعود نے ہمدان کی جانب مراجعت کی، امیر بک ابہ کو بغداد کا پولیس افسر مقرر کرکے روانہ کیا۔ آخر ماہ رمضان میں وارد بغداد ہوا۔ شاہی غلاموں کا ایک گروہ رکاب میں تھا۔ ان لوگوں نے خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کا مال و اسباب لوٹ

ملہ استاد ابن خلطوط بالائی میں نے تاریخ کامل سے نقل کیا ہے۔ دیکھو جلد ۱۱ صفحہ ۵ مطبوعہ لیدن

لیا۔ بغداد کے عوام الناس کو اس سے صدمہ پہونچا۔ مجتمع ہو کر ہنگامہ کر دیا، بہت سے عوام الناس مارے گئے۔

بعد اسکے سلطان مسعود ماہ شوال سنہ مذکور میں ہمدان سے مراغہ روانہ ہوا۔ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی نظر بند ہمراہ تھا۔ مصالحت کا نامہ و پیام ہونے لگا۔ بالآخر ان شرائط پر مصالحت ہوئی (۱) خلیفہ مسترشد باللہ عباسی، فوج فراہم نہ کرے۔ (۲) خانہ نشین رہے بقصد جنگ محلسرائے خلافت سے باہر قدم نہ نکالے۔

خلیفہ مسترشد باللہ عباسی سلطان مسعود سے رخصت ہوا۔ سلطان مسعود نے بغرض اظہار فدویت غاشیہ اطاعت گردن پر رکھا۔ محافظت کو جو لوگ مقرر تھے وہ علیحدہ ہو گئے، فرقہ باطنیہ کا ایک گروہ خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے خیمہ میں گھس گیا، کئی زخم کاری پہونچائے، قتل کیا، مثلہ[1] کیا۔ برہنہ چھوڑ دیا۔ مقتول خلیفہ کے ساتھ چند مصاحبین بھی قتل ہوئے۔ باطنیہ قاتلوں کا تعاقب کیا گیا۔ سب کے سب مار ڈالے گئے۔ یہ واقعہ نصف (۱۷) ذیقعدہ ۵۲۹ھ کا ہے۔ تقریباً ۱۸ سال خلافت کی فصیح، بلیغ، شجاع، عالی ہمت اور منشی تھا (۴۳ سال ۳ ماہ کی عمر پائی)۔

خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کے قتل کے بعد سلطان مسعود نے بک ابہ پولیس افسر بغداد کو لکھا کہ مقتول خلیفہ کے بیٹے ابو جعفر منصور کو حسب ولیعہدی سریر خلافت پر متمکن کر کے رسم بیعت انجام دو، چنانچہ واقعہ قتل کے آٹھویں دن ابو جعفر منصور تخت نشین ہوا، اراکین دولت، ممبران خاندان خلافت اور ابو النجیب واعظ نے بیعت کی، الراشد کا لقب اختیار کیا۔

اقبال (خادم خلیفہ مسترشد باللہ عباسی) کو جب خلیفہ مقتول کے قتل کی خبر پہونچی،

---

[1] عرب میں دستور تھا کہ جس مقتول کی بے عزتی کرتے تھے اس کے کان، ناک اور عضو تناسل کاٹ دیتے تھے اسی کو "مثلہ" کرنا کہتے ہیں۔ مترجم۔

اقبال اسوقت بغداد میں مقیم تھا۔ جیسا کہ ہم اوپر لکھ آئے ہیں، تو دریائے دجلہ کو غربی جانب کی طرف عبور کیا، تکریت پہونچ کر مجاہد الدین بہروز کے پاس قیام پذیر ہوا۔

**جنگ سلطان مسعود و خلیفہ راشد**

خلیفہ راشد باللہ عباسی کے تخت نشین ہونے کے بعد سلطان مسعود نے برنقش زکوئی کو خلافت مآب کے پاس بھیجا۔ حسب قرار داد صلح خلیفہ مسترشد باللہ عباسی چار لاکھ دینار کا مطالبہ کیا، خلیفہ راشد باللہ عباسی نے جواب دیا "میرے پاس اب کچھ نہیں ہے۔ جسقدر زر نقد ازان خلافت تھا وہ مقتول خلیفہ مسترشد کے ساتھ تھا اور وہ لوٹ لیا گیا"، بعد اسکے خلیفہ راشد باللہ عباسی نے فوج فراہم کی، کجرایہ کو اسکی سرداری عنایت فرمائی، شہر پناہ کی تعمیر میں مصروف ہوا، برنقش زکوئی اور بک ابہ نے اتفاق کر کے محلسرائے خلافت پر یلغار کیا، خلیفہ راشد کا لشکر مقابلہ پر آیا باشندگان بغداد نے بھی راشدی لشکر کا ساتھ دیا، لڑائی ہوئی، برنقش زکوئی اور بک ابہ کو ہزیمت ہی شہر بغداد سے طریق خراسان کی طرف نکال دیئے گئے، بک ابہ واسط چلا گیا اور برنقش زکوئی نے سرخس کا راستہ لیا۔

واقعات بالا کا مشہور ہونا تھا کہ سلطان داؤد، ماہ صفر ۵۳۰ھ میں آذر بائیجان سے بغداد پہونچا، محلسرائے شاہی میں قیام کیا۔ اسکے بعد ہی عماد الدین زنگی موصل سے، صدقہ بن دُبیس حلہ سے، عنتر بن ابی عسکر جاوانی منتظم امور سلطنت صدقہ، برنقش باز دار والی قزوین یقش کبیر والی اصفہان، ابن برسق اور ابن احمد یلی بغداد میں داخل ہوا۔ لشکر بغداد سے کجرایہ اور طرنطای ملنے کو آیا۔ اقبال (خلیفہ مسترشد باللہ عباسی کا خادم) تکریت سے بغداد آگیا۔ خلیفہ راشد باللہ عباسی نے اسکو اور ناصر الدولہ ابو عبداللہ حسن بن جہیر کو گرفتار کر کے جیل میں ڈالدیا اس سے اراکین دولت کو ناراضی پیدا ہوئی، وزیر السلطنت جلال الدین ابو الراضی بن صدقہ سوار ہو کر عماد الدین زنگی سے ملنے آیا اجازت لیکر ٹھہر گیا، باہم تبادلہ خیالات کئے، خلیفہ راشد باللہ عباسی اور عماد الدین زنگی کے معاملات کو سلجھا

دیا، صفائی ہوگئی۔ بعد اسکے قاضی القضاۃ زینبی بھی عماد الدین زنگی کی خدمت میں حاضر ہوا، پناہ لی۔ اور اسوقت سے عماد الدین زنگی کے ساتھ رہا۔ بغداد سے موصل چلا آیا۔ اقبال خادم عماد الدین زنگی کی سفارش سے قید سے رہا کر دیا گیا۔ یہ بھی عماد الدین زنگی کے پاس آگیا۔

معاملات کی صفائی کے بعد خلیفہ راشد باللہ عباسی نے شہر پناہ کی تعمیر پھر شروع کی۔ سلطان داؤد۔ عماد الدین زنگی اور خلیفہ راشد باللہ عباسی نے ایک دوسرے کی اعانت اور حمایت کی قسمیں کھائیں، سلطان مسعود کا خطبہ موقوف کر دیا گیا، سلطان داؤد کا نام خطبہ میں داخل ہوا۔ سلطان داؤد نے برنقش باز دار کو بغداد کا پولیس افسر مقرر کیا اور فوجیں مرتب کر کے بقصد جنگ سلطان مسعود بغداد سے روانہ ہوا۔

بعد اسکے سلجوق شاہ برادر سلطان مسعود نے واسط پر یلغار کیا، قبضہ حاصل کر کے امیر بک ابہ کو گرفتار کر لیا، مال و اسباب لوٹ لیا، عماد الدین زنگی سلجوق شاہ کی مدافعت کو روانہ ہوا جنگ کی نوبت نہیں آئی۔ باہم مصالحت ہوگئی، بغداد واپس ہوا، سلطان داؤد سے ملنے کو طریق خراسان کا راستہ اختیار کیا۔ لشکر کی فراہمی اور آلات حرب کو جمع کرنے کی طرف متوجہ ہوا۔ سلطان مسعود بھی فوج آراستہ کر کے سلطان داؤد اور زنگی سے جنگ کرنے کو روانہ ہوا، عماد الدین زنگی نے سلطان داؤد سے علیحدہ ہو کر مراغہ کا قصد کیا اور سلطان داؤد ہمدان کی جانب چلا۔ خلیفہ راشد باللہ عباسی یکم رمضان ۵۳۰ھ کو بغداد سے نکلا، خراسان کی طرف چلا، تین دن کے بعد پھر بغداد واپس آیا اور قلعہ بند ہو کر سلطان مسعود سے جنگ کا تہیہ کیا سلطان داؤد کی طلبی پر سرداران لشکر جو بغرض جنگ روانہ ہوئے تھے خلافت مآب کے ساتھ بغداد میں قلعہ بند ہو کر سلطان مسعود سے جنگ کرنے کو واپس آئے۔ سلطان مسعود کا دار الخلافت میں اظہار اطاعت کا فدویت نامہ پہونچا، ساتھ ہی اسکے اُن امراء کو بھی تہدید آمود خط لکھا جو خلیفہ راشد

باللہ عباسی کے پاس مجتمع تھے۔ خلیفہ راشد باللہ عباسی نے ان امراء کی وجہ سے سلطان مسعود کی عرضداشت پر توجہ نہ کی۔ واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

**بغداد کا محاصرہ خلیفہ راشد کی روانگی موصل اور معزولی المقتفی باللہ کی خلافت**

بعد اسکے سلطان مسعود نے بقصد محاصرہ بغداد کوچ کیا، بلکیہ پہونچا، زین الدین علی (عماد الدین زنگی کا مصاحب) مقابلہ پر آیا، لڑائی ہوئی، سلطان مسعود کے بڑھتے سیلاب کو روک نہ سکا واپس آیا، سلطان مسعود نے بغداد پہونچکر محاصرہ ڈالا، اوباشوں کی بن آئی کل محلات بغداد میں غارتگری کرنے لگے، فوج نے بھی نوچ گھسوٹ میں اوباشوں کا ہاتھ بٹایا، تقریباً پچاس دن تک سلطان مسعود محاصرہ کیے رہا۔ جب کوئی کامیابی نہوئی تو بقصد اصفہان محاصرہ اُٹھا کر نہروان کی طرف روانہ ہوا۔ اتنے میں طرنطائی والی واسط بہت سی جنگی کشتیاں لیکر پہونچ گیا۔ سلطان مسعود بغداد کی جانب لوٹ پڑا۔ دجلہ کو غربی کنارہ کی طرف عبور کیا، لشکر بغداد نے روکا لیکن کامیاب نہ ہوا۔ حامیان بغداد میں پل چل پڑ گئی۔ باہم مخالفت پیدا ہوگئی، سبھوں نے آذربائیجان کی جانب مراجعت کی۔ عماد الدین زنگی غربی بغداد میں تھا خلیفہ راشد باللہ عباسی عماد الدین زنگی کے پاس چلا آیا اور اسکے ہمراہ موصل چلا گیا۔ جب بغداد اپنی حمایتیوں سے خالی ہوگیا تو ۱۵ ذیقعدہ ۵۳۰ھ میں سلطان مسعود اپنے جاہ و حشم کے ساتھ بغداد میں داخل ہوا، فتنہ و فساد فرو ہوگیا، عوام الناس کو جمعیت خاطر حاصل ہوئی، فقہاء، قضاۃ اور علماء شاہی دربار میں طلب کیے گئے خلیفہ راشد باللہ عباسی کی معزولی کا استفتا کیا قضاۃ اور علماء نے وجہ دریافت کی، سلطان مسعود نے خلیفہ راشد باللہ عباسی کا دستخطی خط پیش کیا خلیفہ راشد باللہ عباسی نے قلم خاص سے بحلف لکھا تھا "اگر میں بمقابلہ سلطان مسعود فوج فراہم کروں یا سلطان سے جنگ کرنے کو آمادہ ہوں یا سلطان کے کسی امیر یا سردار سے برسر پیکار آؤں تو میں اپنے کو بار خلافت سے سبکدوش کرونگا،" فقہاء او

قضاۃ نے خط پڑھا۔ معزولی کا فتویٰ دیا۔ اراکین خلافت نے بھی خلیفہ راشد باللہ عباسی کے معائب ظاہر کئے اور معزولی سے اتفاق کیا۔ یہ اراکین خلافت وہ ہیں جو زمانہ اسیری خلیفہ مسترشد باللہ میں خلیفہ کے ساتھ قید کئے گئے اور بوجہ عدم اہلیت خلافت آب سلطان مسعود کے پاس رکھے گئے۔ جیسا کہ خلافت عباسیہ کے تذکرہ میں بسلسلہ حالات خلیفہ مسترشد باللہ عباسی ہم لکھ آئے ہیں چنانچہ بعد معزولی خلیفہ مسترشد باللہ عباسی، ابوعبداللہ محمد بن خلیفہ مستظہر باللہ کی خلافت کی بیعت لی گئی، المقتفی لامر اللہ کا خطاب دیا گیا۔ ان حالات کو نہایت تفصیل سے تم اوپر پڑھ آئے ہو۔

بعد اسکے سلطان مسعود نے بسر کردگی فوج شاہی، قراسنقر کو سلطان داؤد کے تعاقب پر روانہ کیا مراغہ کے قریب مڈبھیڑ ہوئی، سخت لڑائی ہوئی، سلطان داؤد کا لشکر پسپا ہوا۔ قراسنقر نے آذربائیجان پر قبضہ کر لیا اور سلطان داؤد نے خوزستان میں جا کے دم لیا۔ ترکمانوں کا ایک گروہ مجتمع ہو گیا۔ سلطان داؤد نے انکو مرتب و مسلح کر کے تشتر پر محاصرہ ڈالا، اسکا چچا سلجوق شاہ ان دنوں واسط میں تھا۔ سلطان مسعود کے حکم سے سلجوق شاہ نے بقصد جنگ سلطان داؤد تشتر پر دھاوا کیا۔ سلطان داؤد نے سلجوق شاہ کو ہزیمت دی۔

۵۳۰ھ میں سلطان مسعود نے وزیر السلطنت شرف الدین انوشیرواں بن خالد کو معزول کیا، کمال الدین ابوالبرکات بن سلامہ خراسانی کو قلمدان وزارت عطا کیا۔ پھر یہ خبر پا کر کہ معزول خلیفہ راشد باللہ عباسی نے موصل چھوڑ دیا ہے سرداران عساکر شاہی کو جو اسکے رکاب میں بمقام بغداد موجود تھے اپنے اپنے شہر کو واپس جانے کی اجازت دی، صدقہ بن دبیس والی حلہ سے اپنی بیٹی کا عقد کیا۔ اس اثناء میں بقش سلاحی، برسق بن برسق، والی تشتر اور سنقر خمارتگین افسر پولیس ہمدان سرداران لشکر کا ایک گروہ باریاب ہوا جو سلطان داؤد کے ساتھ تھے سلطان مسعود نے ان لوگوں سے خوشنودی ظاہر کی، بقش کو پولیس افسری بغداد پر مامور کیا اور ۵۳۱ھ میں ہمدان کی جانب مراجعت کی۔

**جنگ سلطان مسعود و سلطان داؤد۔ ہزیمت سلطان مسعود**

چونکہ امیر بوزابہ والی خوزستان، امیر عبدالرحمٰن طغرلبک خلخان اور سلطان داؤد ابن سلطان محمود، سلطان مسعود کی جانب سے مطمئن نہ تھا، جنگ کا خطرہ پیش نظر تھا، اور امیر منکبرس والی فارس بھی اس خطرہ و بے اطمینانی میں حصہ لے رہا تھا۔ اس وجہ سے فارس میں یہ سب مجتمع ہوئے متفق اور متحد ہوکر سلطان مسعود کے مقابلہ و جنگ کا عہد و پیمان کیا۔ پھر ان لوگوں نے یہ خبر پاکر کہ معزول خلیفہ راشد باللہ عباسی، موصل سے مراغہ چلا آیا ہے معزول خلیفہ کو خط لکھا بمقابلہ سلطان مسعود اتفاق و اتحاد کا پیام دیا، دوبارہ سریر خلافت پر متمکن کرنے کا وعدہ کیا۔ معزول خلیفہ نے اس رائے کو پسند فرمایا اور درخواست کو قبولیت کا درجہ عنایت کیا، یہ خبریں سلطان مسعود تک پہونچیں، غصہ سے کانپ اٹھا، ماہ شعبان ۵۳۲ھ میں روانہ ہوا۔ امیر منکبرس سامنے پڑ گیا۔ جنگ چھڑ گئی۔ آخر کار سلطان مسعود کو فتح نصیب ہوئی، امیر منکبرس اثناء دار و گیر میں گرفتار ہو گیا، سلطان مسعود نے سزائے موت دی، فتحمند گروہ نے لوٹ مار شروع کر دی غارتگری کے لئے لشکر متفق ہو گیا، امیر بوزابہ اور عبدالرحمٰن طغرلبک تشتر کے قریب تھا، ان کو موقع مل گیا۔ دونوں نے متفق ہوکر سلطان مسعود پر حملہ کر دیا، سلطان مسعود کے رکاب میں اسوقت نہایت کم لشکر رہ گیا تھا۔ ہزیمت ہوئی اسکے سرداران لشکر کا ایک گروہ جسمیں صدقہ بن دُبیس والی حلہ، عنتر بن ابوالعساکر، یدر اتابک قراسنقر والی آذربایجان تھا گرفتار ہو گیا، امیر بوزابہ نے ان سب کو جیل میں ڈالدیا۔ جب اسکو امیر منکبرس کے قتل کی خبر بایہ تصدیق کو پہونچ گئی تو ان سبھوں کو مار ڈالا۔

ہزیمت کے بعد سلطان مسعود نے آذربایجان میں جاکر دم لیا اور سلطان داؤد نے ہمدان پہونچکر قبضہ کر لیا معزول خلیفہ راشد بھی آ گیا، امیر بوزابہ نے جو ان میں بڑا اور ان سب کا سردار تھا فارس جانے کی رائے دی، چنانچہ سب کے سب امیر بوزابہ کے ساتھ فارس پہونچے، امیر بوزابہ نے فارس پر قبضہ کر لیا۔

سلجوق شاہ اسوقت واسط میں تھا۔ جب اسکو یہ خبر لگی کہ اسکا بھائی سلطان مسعود آذربائیجان گیا ہے تو بقصد قبضہ دار الخلافت بغداد روانہ ہوا۔ بقش افسر پولیس بغداد اور نظر خادم امیر الحاج نے مدافعت پر کمر باندھی اوباش اور بدمعاشوں کی بن آئی، کھلم کھلا لوٹ مار اور غارتگری شروع کر دی جس کو جہاں پایا لوٹ لیا۔ بقش افسر پولیس بغداد سلجوق شاہ کی مدافعت سے فارغ ہو کر بغداد آیا۔ لٹیروں کو سزائیں دیں۔ بہتیروں کو قید کیا۔ قتل کیا۔ تا آنکہ انکی جڑ و بنیاد اکھاڑ دی۔ بعد اسکے خود بقش نے ظلم و سفاکی شروع کی، امراء اور رؤسا کو بدمعاشی اور غارتگری کا الزام لگا کے گرفتار کرنے لگا۔ جیسا کہ پولیس کا دستور ہے غلہ کی گرانی ہوئی۔ لوگوں کو اپنی عزت کی پڑ گئی۔ اکثر باشندگان بغداد جلا وطن ہو کر موصل وغیرہ چلے گئے۔

صدقہ بن دبیس کے مارے جانے کے بعد حلہ کی حکومت پر سلطان مسعود نے اس کے بھائی محمد بن دبیس کو مقرر کیا، مہلہل بن ابو العساکر برادر عنتر مقتول کو محمد بن دبیس کا نائب بنایا۔ جیسا کہ اسکے حالات میں اوپر ہم لکھ آئے ہیں۔

**قتل خلیفہ راشد باللہ عباسی** امیر بوزابہ نے فارس پر قبضہ حاصل کرکے خوزستان کی جانب مراجعت کی، معزول خلیفہ راشد باللہ عباسی، ملک داؤد اور خوارزم شاہ نے جزیرہ کا قصد کیا، جزیرہ پہونچکر مار دھاڑ اور غارتگری شروع کر دی، سلطان مسعود اس سے مطلع ہو کر عراق کو انکی دست برد سے بچانے کو فوجیں لیکر روانہ ہوا۔ ملک داؤد سلطان مسعود کی روانگی سے مطلع ہو کر فارس لوٹ آیا۔ خوارزم شاہ اپنے مقر حکومت واپس گیا اور معزول خلیفہ راشد باللہ عباسی نے عجمیوں کی امداد سے مایوس ہو کر تن تنہا اصفہان کا راستہ لیا۔ چند خراسانی غلاموں نے جو معزول خلیفہ راشد باللہ عباسی کی خدمت میں تھے ۲۵۔ رمضان ۵۳۲ھ میں اسکا کام تمام کر دیا، اصفہان کے باہر مدفون ہوا۔

**وزارت کی تبدیلی** آخری سنہ مذکور میں سلطان مسعود نے وزیر السلطنت ابوالبرکات بن

سلامہ خراسانی (ارکزینی) کو معزول کر کے کمال الدین محمد بن خازن کو عہدہ وزارت سے ممتاز کیا۔ کمال الدین عادل، خوش خلق اور عالی ہمت تھا۔ بہت سے ٹیکس معاف کر دیئے، جور وظلم کی بنیاد منہدم کر دی، سلطان مسعود کی تنخواہ معین کی، خزانہ معمور کیا، عمال کی دست درازی روکی، خاین اور نکحرام گورنروں کو سزائیں دیں۔ اور بہت سی مدات خفیہ کو ظاہر کر دیا جس کو عمال ہڑپ کرتے تھے۔ اس سے سلطان مسعود کی آنکھوں میں وزیر السلطنت بیحد عزیز ہو گیا یہ امور خاین عمال کو ناگوار گزرا، وزیر السلطنت اور اراکین دولت میں لگا بجھائے رنجش پیدا کر دی، چنانچہ یہ لوگ وقت بیوقت سلطان کے کان بھرنے لگے، اس میں سب سے زیادہ دلچسپی قراسنقر والی آذربایجان لے رہا تھا۔ اس نے سلطان مسعود کو بغاوت کی دھمکی دی، سلطان مسعود کے درباری اس سے بیحد متاثر ہوئے بخوف فتنہ وزیر السلطنت کمال الدین کے قتل کا مشورہ دیا، سلطان مسعود نے باکراہ وبادل ناخواستہ وزیر السلطنت کمال الدین کو قتل کر کے سر کو قراسنقر کے پاس بھیجدیا، قراسنقر کی ناراضی خوشی اور رضامندی سے تبدیل ہو گئی۔ یہ واقعہ ۵۲۳ھ کا ہے، سات مہینہ وزارت کی۔

کمال الدین وزیر السلطنت کے قتل کے بعد قلمدان وزارت ابو العز طاہر بن محمد یزدجردی وزیر قراسنقر کو سپرد کیا گیا، عز الملک کا خطاب عطا ہوا، تبدیلی وزارت سے امور سلطنت میں بدنظمیاں پیدا ہوئیں، سلطان مسعود انکو دفع نہ کر سکا، گورنران صوبجات نے ملک کو دبا لیا، نتیجہ یہ ہوا کہ شاہ شطرنج کی طرح سلطان مسعود نام کا بادشاہ رہ گیا۔

بعد اسکے سلطان مسعود کے حکم سے بقش سلاحی افسر پولیس قتل کیا گیا، یہ بہت بڑا ظالم، کینہ ور اور غاصب تھا۔ سلطان مسعود نے اسکو گرفتار کر کے مجاہد الدین بہروز کی زیر نگرانی تکریت کے جیل میں قید کیا۔ چند دنوں کے بعد قتل کا حکم صادر کیا، جلاد جوں ہی بقصد قتل تلوار تول کر بقش سلاحی کے پاس پہونچا، بقش سلاحی دجلہ میں کود پڑا اور ڈوب کر مر گیا۔ سر اوتار کر سلطان مسعود کی خدمت میں روانہ کیا گیا، سلطان مسعود نے مجاہد الدین بہروز کو تکریت سے طلب

کر کے بغداد کی شحنگی (انسپکٹر جنرل پولیس کا عہدہ) عطا کی۔ مجاہد الدین بہروز نے نہایت خوش اسلوبی سے اس عہدہ کے فرائض انجام دیئے۔ ۵۲۹ھ میں سلطان مسعود نے اسکو بھی معزول کیا۔ قزل امیر اخور سلطان محمود کا غلام یزدجرد (یزدجرد) اور بصرہ کا حاکم اس خدمت پر مامور ہوا۔ واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم بالغیبہ۔

**جنگ سلطان سنجر و خوارزم شاہ**

سلطان سنجر اور خوارزم شاہ کی جنگ سے ہوئی خوارزم کی حکومت کی داغ بیل پڑتی ہے اور اسی زمانہ سے ان کی حکومت و سلطنت کا آغاز ہوتا ہے

محمد خوارزم شاہ کی ابتدائی حکومت کا حال ہم اوپر تحریر کر آئے ہیں، محمد بن انوشتگین اسکا نام تھا۔ خوارزم شاہ کے لقب سے یاد کیا جاتا تھا۔ جس زمانہ میں سلطان برکیارق نے امیر داؤد حبشی کو خراسان کی گورنری عنایت کی تھی اور اسکے بعد اسی نے اسکو مار ڈالا تھا تو سلطان برکیارق نے محمد بن انوشتگین کو اس خدمت پر مامور کیا۔ بعد اسکے اسکا بیٹا اتسز خراسان کا والی ہوا۔ یہ نہایت کفایت شعار اور منتظم تھا۔ اسوجہ سے سلطان سنجر کی آنکھوں میں اسکی عزت بڑھ گئی، اپنے سرداران لشکر میں داخل کر لیا۔ اکثر لڑائیوں میں اسکی مردانگی و جرات سے سلطان سنجر کو فتح یابی ہوئی، سلطان سنجر کے دربار میں اسکی بہت بڑی عزت و توقیر ہونے لگی، خوارزم میں اسکی حکومت کو استقلال و استحکام حاصل ہو گیا۔ لگانے بجھانے والوں نے سلطان سنجر سے لگانا بجھانا شروع کیا، موقع پا کے کہنے لگے "اتسز کا دماغ اب آسمان پر ہے، حکومت خود اختیاری کا دعویدار ہو گیا ہے، سلطان کی وقعت اسکے دل میں ذرہ بھر نہیں ہے"۔ سلطان سنجر کا دل سنتے سنتے بھر آیا۔ فوج آراستہ کر کے (محرم ۵۳۳ھ میں بقصد جنگ روانہ ہوا، اتسز بھی مقابلہ کی غرض سے میدان میں آیا، لڑائی ہوئی، اتسز مقابلہ پر نہ ٹھہر سکا، شکست کھا کر بھاگا۔ اسکے فوج کا ایک گروہ کام آ گیا، اتسز کا بیٹا بھی مارا گیا جس سے آتسز کو بیحد صدمہ ہوا، سلطان سنجر نے خوارزم پر قبضہ کر لیا اپنے بھائی سلطان محمد

کے بیٹے "غیاث الدین سلیمان شاہ" کو حکومت عطا کی، وزیر، اتابک اور حاجب مقرر کیا چند سے
قیام کرکے بماہ جمادی الاخرہ سنہ مذکور مرو واپس آیا۔

جوں ہی سلطان سنجر نے حدود خوارزم سے قدم باہر نکالا اتسز کو موقع مل گیا۔ خوارزم
پر آپہونچا چونکہ اہل خوارزم سنجری فوج سے ناراض تھے، نہایت خوشی سے آتسز کے مطیع ہوگئے
سلیمان شاہ نے مع اُن لوگوں کے جو اسکے ہمراہ تھے سلطان سنجر کی خدمت میں جاکے دم لیا۔
آتسز نے کمال اطمینان سے بلاد خوارزم پر قبضہ کرلیا۔ حکمرانی کرنے لگا۔ اسکے حالات آئندہ
لکھے جائینگے انشاء اللہ تعالےٰ۔

**قراسنقر والی آذربایجان کا بلاد فارس پر قبضہ** بعد اسکے اتابک قراسنقر نے اپنے باپ "والی آذربایجان" کا بدلہ لینے کو فوجیں جمع کرکے خروج کیا جو کہ جنگ بوزابہ میں مارا
گیا تھا۔ جیسا کہ ہم اوپر لکھ آئے ہیں۔ اور جب سلطان مسعود کے قریب پہونچا تو اس کو
وزیر السلطنت کمال الدین کے قتل کا پیام دیا۔ اور بصورت قتل نہ کرنے کے مخالفت اور
بغاوت کی دھمکی دی۔ چنانچہ سلطان مسعود نے کمال الدین وزیر کو قتل کرا دیا ان واقعات
کو بھی تم ابھی پڑھ آئے ہو۔ وزیر السلطنت کے قتل کے بعد اتابک قراسنقر نے بلاد فارس
پر یلغار کیا۔ امیر بوزابہ قلعہ بیضا میں قلعہ بند ہوگیا، اتابک قراسنقر نے بلاد فارس پر
بلا مزاحمت و مخاصمت قبضہ کرلیا۔ اس سرے سے اُس سرے تک چھان ڈالا لیکن کسی
وجہ سے ٹھہر کر حکومت نہ کرسکا، سلجوق شاہ ابن سلطان محمود (برادر سلطان مسعود) کو فارس
کی عنان حکومت سپرد کرکے آذربایجان واپس آیا۔ میدان خالی پاکر امیر بوزابہ نے ۵۳۴ھ
میں قلعہ سے نکلکر سلجوق شاہ پر حملہ کیا۔ سلجوق شاہ کو ہزیمت ہوئی۔ اثناء دار و گیر میں گرفتار
کرلیا گیا امیر بوزابہ نے فارس کے کسی قلعہ میں قید کردیا۔ بلاد فارس پر پھر قابض و متصرف ہوگیا
اس واقعہ کے بعد اتابک قراسنقر والی آذربایجان و اران نے شہر اردبیل میں وفات
پائی اتابک قراسنقر ملک طغرل کا مملوک (غلام) تھا۔ بجائے اسکے جاولی الطغرل کو آذربایجان

سے مل گئے، اطاعت قبول کر لی اور سنقر کو دھوکے سے مار ڈالا۔ سلطان محمود کا ہرات پر قبضہ ہوگیا۔ سنقر کے لشکر کا باقی ماندہ حصہ اینانج کے پاس چلا گیا طوس اور اسکے نواح میں غارتگری کا بازار پھر گرم ہوگیا، ویرانی، تباہی اور بربادی کی حد نہ رہی۔ واللہ تعالیٰ علم۔

**خراسان پر ترکوں کی دوبارہ دست درازی نیشاپور کی مویدکے ہاتھوں خرابی**

ترکوں نے پہلے ہنگامہ کے بعد جبکو تم اوپر پڑھ آئے ہو بلخ میں قیام اختیار کیا خراسان کی غارتگری اور قتل سے دست کش ہوگئے اور گل گروہ نے سلطان محمود بن خان محمد کے علم حکومت کی اطاعت قبول کر لی۔ موید اسکی دولت و حکومت کا مدبر اور قاید تھا۔

شعبان ۵۵۳ھ میں ترکوں کے ہاتھ میں پھر کھجلی پیدا ہوئی بلخ سے مرو کی طرف بغرض غارتگری بڑھے، سلطان محمود اسوقت سرخس میں تھا۔ موید تھوڑی سی فوج لیکر ترکوں کی روک تھام کو روانہ ہوا ایک مقام پر مڈبھیر ہوگئی، جسمیں موید کو کامیابی ہوئی، تعاقب کناں مرو پہونچا۔ ترکوں کا گروہ کثیر کام آگیا، بہت سا مال و اسباب موید کے ہاتھ لگا، مظفر و منصور سرخس واپس آیا۔

بعد اسکے موید اور سلطان محمود نے ترکوں کی گوشمالی پر کمر باندھی، فوجیں مرتب کرکے سرخس سے نکلا ۵۔ شوال سنہ مذکور میں ترکوں سے مقابلہ ہوا، تین بار لڑائی ہوئی ہر مرتبہ ترکوں کو شکست ہوئی چوتھی لڑائی میں ترکوں کا لشکر کامیاب ہوا، سلطان محمود کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھا گئی ایک گروہ کثیر کام آگیا، ترک مرو میں داخل ہوئے۔ اہل مرو کے ساتھ ملاطفت و نرمی سے پیش آئے، علماء اور ایمہ وقت کی تعظیم و تکریم کی، بعد اسکے سرخس اور طوس کی طرف بڑھے، لوٹ اور غارتگری کا بازار گرم کیا دیہات قصبات اور شہر ویران ہوگئے (اس واقعہ میں سرخس کے مقتولوں کی تعداد دس ہزار تک پہونچ گئی تھی) غارتگری اور قتل سے فارغ ہوکر مرو واپس آئے۔

سلطان محمود بن محمد شکست کے بعد جرجان چلا گیا تھا مقاومت کی قوت نہ تھی ترکوں کے آخری نتیجہ کا انتظار کر رہا تھا۔ ۵۵۴ھ میں ترکوں نے سلطان محمود کو بادشاہ بنانے کی غرض سے طلبی کی عرضداشت بھیجی، سلطان محمود نے بخوف جان حیلہ کر دیا تب ترکوں نے اسکے بیٹے جلال الدین عمر کو بادشاہت کے لئے بلایا۔ سلطان محمود نے ترکوں سے عہد، اقرار اور حلف لیکر جلال الدین عمر کو بھیجدیا، ترکوں نے بڑی آؤ بھگت کی، عزت و احترام سے اپنا بادشاہ بنایا۔ یہ واقعہ ماہ ربیع الآخر ۵۵۴ھ کا ہے۔

بعد روانگی جلال الدین عمر سلطان محمود جرجان سے خراسان روانہ ہوا۔ کل امراء ہمراہ رکاب میں تھے۔ موید نہیں گیا۔ کوچ و قیام کرتا ہوا نسا اور ابیورد پہونچا۔ امیر عمر بن حمزہ نسوی کو نساء کی حکومت پر متعین کیا، امیر عمر نے جیسا کہ سلطان محمود چاہتا تھا نساء کی حفاظت و حمایت کی۔ لوٹ مار دھاڑ کا انسداد کیا۔ سلطان محمود نساء کے باہر قیام پذیر ہوا۔

چونکہ اہل طوس نے ترکوں کی اطاعت قبول نہیں کی تھی اسوجہ سے ترکوں نے آخری ماہ جمادی الاخرہ سنہ مذکور میں نیشاپور سے طوس کا قصد کیا، اہل طوس نے بقدر قوت و ہمت مقاومت کی کامیاب نہوئے، ترکوں نے طوس میں داخل ہو کر قتل و غارتگری کا کوئی دقیقہ باقی نہ رکھا۔ تاراج کر کے نیشاپور واپس آئے اور جلال الدین عمر بن سلطان محمود کے ساتھ بیہق کی طرف روانہ ہوئے۔ ۱۷۔ جمادی الاخرہ سنہ مذکور میں سبزوار کا محاصرہ کیا نقیب عماد الدین محمد بن یحییٰ علوی حسینی نے مدافعت پر کمر باندھی، اہل سبزوار نے عماد الدین محمد کے اشارہ و حکم پر کام کیا نہایت جدوجہد اور مستعدی سے ترکوں کا مقابلہ کرتے رہے آخر کار ترکوں نے خائب و خاسر ہو کر ۲۷ جمادی الاخرہ سنہ مذکور میں نساء اور ابیورد کی جانب سلطان محمود کی خدمت میں باریاب ہونے کو مراجعت کی۔

تمکو یاد ہو گا کہ جرجان سے جسوقت سلطان محمود خراسان روانہ ہو رہا تھا موید اس کے

ہمراہ نہیں گیا تھا۔ جرجان ہی میں رہ گیا تھا۔ سلطان محمود کی روانگی کے بعد جرجان سے خراسان روانہ ہوا اثنار راہ میں ترکوں سے کسی گانوں میں موید کا مقابلہ ہوگیا۔ موید سرپر پاؤں رکھکر بھاگا۔ ایک ترکی سپاہی نے گرفتار کرلیا، موید دہوکا دیکر اسکے قبضہ سے نکل بھاگا افتاں وخیزاں نیشاپور پہونچا۔ پھر سلطان محمود ترکوں کے ساتھ ماہ شعبان سنہ مذکور میں نیشاپور پہونچا تو موید نیشاپور چھوڑکر چلاگیا ترکوں نے نیشاپور میں داخل ہوکر اہل نیشاپور کے ساتھ اچھے سلوک کیئے چندے قیام کرکے سرخس اور مرو کی طرف کوچ کیا، موید اپنا لشکر لئے ہوئے پھر نیشاپور آپہونچا۔ اہل نیشاپور مدافعت پرآمادہ ہوئے، موید نے محاصرہ ڈالا اور بزور تیغ لڑکر مفتوح کیا۔ شہر لوٹ لیا۔ بہت لوگوں کو قتل کیا۔ غرض جو کچھ بھی ظلم و ستم کرسکا کرکے ۱ شوال ۵۵۴ھ میں بیہق لوٹ آیا۔

**ملک شاہ بن محمود کا خوزستان پر قبضہ**

جسوقت سلطان محمد بن سلطان محمود محاصرہ بغداد سے واپس ہوا۔ خلیفہ عباسی نے اسکے نام کا خطبہ موقوف کردیا سلطان محمد ہمدان پہونچکر علیل ہوگیا اور اسکا بھائی ملک شاہ قم اور قاشان کی طرف بڑھا۔ نہایت بُری طور سے لوٹا۔ قم اور قاشان والوں سے تاوان وصول کیا، فتنہ غارتگری، مار دھاڑ کا ہنگامہ برپا کردیا۔ سلطان محمد نے ملک شاہ کو ان بیجا افعال اور ظالمانہ حرکات سے بازآنے کو لکھا۔ ملک شاہ نے سماعت نہ کی، قتل وغارت کرتا ہوا اصفہان پہونچا ابن خجندی اور رؤساء شہر کے پاس اپنی اطاعت اور فرمانبرداری کا پیام بھیجا خجندی اور نیز رؤساء شہر نے معذرت کی، جواب دیا "ہماری گردنوں میں آپ کے بھائی سلطان محمد کی اطاعت کا طوق پڑا ہوا ہے۔ ہم اس عہد، اقرار اور قسم سے علیحدہ نہیں ہوسکتے جوآپ کے بھائی سے کرچکے ہیں"۔ ملک شاہ یہ سنکر برہم ہوا، غارتگری اور قتل شروع کردیا۔ سلطان محمد کو اسکی اطلاع ہوئی۔ ہمدان سے ملک شاہ کی گوشمالی کو روانہ ہوا۔ اس کے مقدمۃ الجیش (ہراول) کا سردار کرجان خادم تھا۔ ملک شاہ کی فوج سلطان محمد کی

آمد کی خبر پاکر متفرق و منتشر ہو گئی، ملک شاہ بغداد کی جانب روانہ ہوا، مقام قوسس (یا قرسیسین) میں موبدان اور سنقر ہمدانی مل گیا، ان دونوں نے غربی بغداد سے خوزستان جانے کی رائے دی چنانچہ ملک شاہ نے واسط کا قصد کیا۔ شرقی بغداد میں اوتر پڑا، اسکے ہمراہیوں نے قرب و جوار کے دیہات کو تاراج کیا، عوام الناس کو برہمی پیدا ہوئی، باندھ توڑ دیئے جس سے بہتر ے ڈوب گئے، ملک شاہ کوچ و قیام کرتا خوزستان پہونچا، شملہ نے جبور سے روکا، ملک شاہ نے کہلا بھیجا "مجھکو سوائے اسکے اور کوئی غرض نہیں ہے کہ میں اپنے بھائی سلطان محمد کی خدمت میں جاتا ہوں" شملہ نے اس مراسلہ پر بھی توجہ نہ کی، مزاحمت پر آمادہ رہا پس ملک شاہ نے اُن کردوں میں قیام کیا جو وہاں مقیم اور سکونت پذیر تھے ملک شاہ نے ان لوگوں کی پیٹھ ٹھونکی، رفتہ رفتہ کردوں کا ایک گروہ مجتمع ہو گیا جو پہاڑوں اور جنگلوں میں رہتے تھے۔ ملک شاہ نے انکو مرتب و مسلح کرکے شملہ پر یلغار کیا۔ سنقر ہمدانی اور موبدان وغیرہما امرائے لشکر ہمراہ تھے۔ اس واقعہ میں شملہ کو ہزیمت ہوئی۔ اسکے ہمراہیوں کا حصہ کثیر کام آگیا ملک شاہ نے خوزستان پر قبضہ کرکے فارس کی طرف قدم بڑھایا واللہ ہو المؤید بنصرہ من یشاء۔

**سلطان محمد کی وفات سلیمان شاہ کی حکومت**

سلطان محمد[1] بن محمود بن محمد بن ملک شاہ نے آخری ۵۵۴ھ میں وفات پائی۔ سلطان محمد وہی ہے جس نے بغداد کا محاصرہ کیا تھا، خلیفہ مقتفی

[1] سلطان محمد کی ولادت ماہ ربیع الآخر ۵۲۲ھ میں ہوئی اس حساب سے تینتیس ۳۳ سال کی عمر پائی۔ عارضہ سل میں انتقال ہوا۔ جب موت کا وقت قریب آیا تو لشکر کو حاضری کا حکم دیا۔ جواہرات اور قیمتی قیمتی اسباب چُنے گئے۔ شاہی خدام پیش ہوئے۔ طیارہ میں بیٹھکر ان سب کو دیکھا، رو پڑا، کہنے لگا "یہ فوجیں، یہ خدام، یہ مال و زر، یہ جواہرات اور یہ قیمتی قیمتی اسباب میری تکلیفوں کو ذرہ برابر کم نہیں کر سکتے اور نہ میری مقررہ موت کے وقت کو ایک لحظہ ٹال سکتے ہیں"۔ عاقل، کریم اور رعب و داب والا تھا۔ تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۱ صفحہ ۱۶۶ مطبوعہ لیدن۔

عباسی سے اپنے نام کا خطبہ پڑھنے کا پیام دیا تھا اور خلیفہ مقتفی عباسی نے اسکو منظور نہیں کیا تھا۔ محاصرہ بغداد سے واپس آرہا تھا۔ اثنار راہ میں بیمار ہوا ساڑھے سات سال حکومت کر کے سنہ مذکور میں سفر آخرت اختیار کیا۔

مرنے کے وقت سلطان محمد نے اپنے لڑکے کو جو نہایت کم سن تھا سنقر احمدیلی کو سپرد کیا اور کہا "اس بچے کو میں تمہارے سپرد کرتا ہوں اسکو تم اپنے مقبوضہ شہر لیجاؤ، پرورش و پرواخت کرو مجھے یہ امید نہیں ہے کہ میری فوج اس بچے کی اطاعت کریگی" اس وصیت کی بنار پر سنقر احمدیلی سلطان محمد کے لڑکے کو مراغہ لے گیا۔ لشکر شاہی کے حصہ کثیر نے سلیمان شاہ (مرحوم سلطان محمد کا چچا) کو سریر حکومت پر بیٹھایا اور اسکے ہاتھ پر حکومت و سلطنت کی بیعت کی بعد وفات سلطان محمد اکابر امرار ہمدان نے اتابک ...... زین الدین مودود اور وزیر مودود کے پاس سلیمان شاہ کی طلبی کا پیام بھیجا۔ سبھوں نے تخت نشینی کی غرض سے اس پر اتفاق کیا، قسمیں کھائیں چنانچہ شاہی شان و شوکت سے سلیمان شاہ روانہ کیا گیا۔ زین الدین علی کوچک رکاب میں تھا۔ بلاد جبل کے قریب پہونچا، شاہی فوج نے بڑے تپاک سے استقبال کیا، ہر روز ایک نہ ایک امیر باریاب ہونے کو حاضر ہونے لگا رفتہ رفتہ بہت بڑی جمعیت ہوگئی، زین الدین کو جان کا خطرہ پیدا ہوا موصل واپس آیا۔ اور سلیمان شاہ

لہ سلطان محمد کے مرنے کے بعد ارکین دولت سلجوقیہ میں اختلاف پڑ گیا۔ ایک گروہ نے ملک شاہ برادر سلطان محمد مرحوم کو تخت نشین کرنا چاہا۔ دوسرا گروہ سلیمان شاہ (سلطان محمد مرحوم کا چچا تھا) کے ساتھ ہو گیا ان امرار کی تعداد زیادہ تھی تیسرا گروہ ارسلان شاہ کا ہواخواہ ہو گیا جو ایلدکز کے ساتھ تھا ملک شاہ بدعواے سلطنت خوزستان سے روانہ ہوا، دکلا، والی فارس اور شملہ ترکمانی ہمراہ تھے۔ اصفہان پہونچا ابن خجندی والی اصفہان نے اطاعت کی گردن جھکادی، زر کثیر بطور نذر پیش کیا، عساکر شاہی مقیم ہمدان کو اپنی اطاعت کا پیام بھیجا، سرداران لشکر نے چونکہ سلیمان شاہ کے ہواخواہ تھے۔ انکار کر دیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم بحقیقۃ الحال۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۱ صفحہ ۱۶۹ مطبوعہ لیدن

مع خدم وحشم ہمدان میں داخل ہوا۔ اہل ہمدان نے گرم جوشی سے خیر مقدم کیا۔ حکومت وسلطنت کی بیعت کی۔

**وفات خلیفہ مقتفی وخلافت مستنجد**

خلیفہ مقتفی لامر اللہ عباسی نے ماہ ربیع الاول ۵۵۵ھ میں چوبیس ۲۴ سال خلافت کرکے سفر آخرت اختیار کیا۔ اسکو امر خلافت میں خود اختیاری کی قوت حاصل ہوگئی تھی، جسوقت سلطان مسعود سلجوقی کے بعد خاندان سلجوقیہ میں نفاق اور افتراق کی تخم ریزی ہوئی اسوقت خلیفہ مقتفی عباسی سلاطین سلجوقیہ کے اثر سے علیحدہ ہوگیا۔ اسکے انتقال کے بعد اسکا بیٹا یوسف مستنجد باللہ عباسی سریر خلافت پر رونق افروز ہوا، استبداد اور حکومت میں اپنے باپ کے قدم بہ قدم چلا، بلاد واہلی پر قبضہ کیا لحف کو لے لیا اور اپنی طرف سے اسپر حاکم مقرر کیا جیسا کہ اسکے باپ کے زمانہ میں تھا۔ ان واقعات کو ہم ان دونوں کے حالات میں لکھ آئے ہیں

**موید اور محمود کی مصالحت**

تم اوپر پڑھ آئے ہو کہ جب ترکان غز (تاتار) کو غلبہ اور استیلاء حاصل ہوگیا تو ان لوگوں نے خان محمود کو بادشاہ بنانے کے لئے بلا بھیجا خان محمود تو بخوف جان نہ آیا اپنے بیٹے جلال الدین عمر کو ترکوں کے پاس بھیجدیا چنانچہ ترکوں نے جلال الدین عمر کو اپنا بادشاہ تسلیم کیا بعد اسکے محمود جرجان سے نسا روانہ ہوا اور ترکوں کا لشکر بھی آکر مل گیا۔ موید مقابلہ نہ کرسکا شہر چھوڑ کر بھاگ گیا۔ محمود اور ترکی لشکر نسا میں داخل ہوا۔ چندے قیام کرکے محمود سرخس واپس گیا۔ موید پھر آپہونچا، محاصرہ کرلیا، ترکی لشکر کو بزور تیغ نکال کر قبضہ کرلیا، اور ویران وخراب کیا۔ یہ واقعہ ماہ شوال ۵۵۵ھ کا ہے۔ پھر جب محمود نے سرخس سے مراجعت کی تو موید نے سرخس کا قصد کیا۔ محاصرہ ڈالا۔ اہل سرخس سے تیغ وسپر ہوا اور لڑکر مفتوح کیا۔ سرخس کو سرکرکے بیہق کی طرف گیا۔ ۵۵۵ھ میں پھر سرخس کی جانب مراجعت کی، شہر پناہ کو درست اور تعمیر کرایا اہل سرخس کے ساتھ اچھے سلوک کیئے۔

قصہ مختصر موید ان شہروں پر قبضہ حاصل کرنے کے بعد ان کے قرب و جوار کے مفسدوں اور لٹیروں کی سرکوبی کی طرف متوجہ ہوا۔ چنانچہ قلعہ اشقیل کو مفتوح کیا، ستمردان زیدیہ کی سرکوبی کی، انکے قلعہ کو مسمار و منہدم کر کے قلعہ خسروجرد پر دھاوا کیا۔ قلعہ خسروجرد، بیہق کے صوبہ میں تھا اس قلعہ کو کیخسرو بادشاہ فارس نے بزمانہ جنگ افراسیاب تعمیر کرایا تھا نہایت مستحکم اور مضبوط تھا۔ اہل قلعہ مقابلہ پر آئے پسپا ہوئے موید نے قبضہ کر لیا، ایک دستہ فوج اسکی حفاظت پر مامور کر کے بتاریخ ۲۵ جمادی الاولی سنہ مذکور نیشاپور لوٹ آیا۔ بعد چندے شہر کندر متعلقات طوس (یا طریثیث) پر چڑھائی کی۔ اس شہر پر ایک شخص خربندہ نامی قابض تھا۔ رہزنی، قتل اور غارتگری اسکا کام تھا۔ دن دہاڑے قافلہ لوٹ لیتا، قرب و جوار کے شہروں کو تاراج کرتا اور جو مقابل یا مزاحم ہوتا اس کو مار ڈالتا تھا۔ غرض خراسان والے اس سے ایک مصیبت عظیم اور بلائے بے درماں میں مبتلا تھے۔ موید نے نہایت مستعدی سے محاصرہ ڈالا۔ متعدد لڑائیاں ہوئیں آخرکار موید نے بزور تیغ قلعہ پر قبضہ کر لیا۔ خربندہ اور اسکے ہمراہیوں کو قتل کر کے اہل خراسان کو اس مصیبت سے بعونہ تعالیٰ نجات دی۔ چونکہ اہل بیہق نے موید کی اطاعت سے انحراف کیا تھا اسوجہ سے ماہ رمضان سنہ مذکور میں بیہق کا قصد کیا۔ اہل بیہق نے معذرت کی اور مطیع ہو گئے

خان محمود بن سلطان محمد اسوقت تک ترکوں کے ساتھ تھا۔ ان واقعات کو سنکر متاثر ہوا موید کے پاس پیام صلح بھیجا، نیشاپور اور طوس کی سند گورنری عطا کی اسوجہ سے مابین خان محمود، ترکان غز اور موید مصالحت ہو گئی، لڑائی اور جھگڑے کا خاتمہ ہو گیا +

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

+ بیاض بالاصل

ترکوں کا بزریہ جرگہ خراسانی ترکوں کا ایک گروہ ہے اسکا سردار بقراخاں بن داود تھا۔ خوارزم شاہ کی فوج نے ان پر یلغار کیا، تیغ وسپر ہوئے، ترک ہزیمت اُٹھا کر بھاگے، گروہ کثیر کام آگیا۔ بقراخاں معدودے چند ترکوں کے ساتھ جاں بر ہوکر سلطان محمود کی خدمت میں خراسان پہونچا، خوارزم شاہ کی شکایت کی، امداد کا خواستگار رہا۔ سلطان محمود کے ہمراہی ترکوں کو ایتاخ سے بدظنی پیدا ہوئی کہ ہونہو ایتاخ ہی نے خوارزم شاہ کو ان ترکوں کے مقابلہ وجنگ پر ابھارا ہے۔ تیار ہوکر بقراخاں کے ساتھ نسا اور ابیورد روانہ ہوئے ایتاخ پر حملہ کا تہیہ کیا۔ ایتاخ میں انکے مقابلہ کی قوت نہ تھی[1] ...... شاہ مازندران سے امداد کی درخواست کی، شاہ مازندران دیلم، کرد اور ترکمانوں کا لشکر لیکر ترکان غز اور بزریہ کے مقابلہ پر آیا، نواح دہستان میں گھمسان لڑائی ہوئی پانچ مرتبہ ان کو شاہ مازندران سے شکست ملی۔ ایتاخ شاہ مازندران کے میمنہ میں تھا، ترکان غز اور بزریہ نے اپنی کامیابی سے ناامید ہوکر بے جگری سے شاہ مازندران کے قلب لشکر پر حملہ کیا اس حملہ میں شاہ مازندران کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھاگئی۔ ایک گروہ کثیر کام آگیا۔ نہایت بُری طور سے ترکان غز اور بزریہ نے منہزم گروہ کو پامال کیا۔ شاہ مازندران نے ساریہ میں جاکر دم لیا، ایتاخ خوارزم چلا گیا ترکان غز اور بزریہ نے دہستان میں گھس کر لوٹ لیا۔ غارتگری اور قتل کی بھرمار کی، اہل جرجان کے ساتھ بھی اسی ظلم وجور سے پیش آئے۔ اسکو بھی ویران کر دیا۔ اہل جرجان ودہستان اپنی عزت وجان بچاکر دوسرے مقامات اور شہروں میں چلے گئے۔ یہ واقعات ۵۵۶ھ کے ہیں۔

اس واقعہ کے بعد ایتاخ کو جب ذرا جمعیت خاطر ہوئی تو بقراتکین پر چڑھائی کردی

---

[1] بیاض بالاصل

جو صوبہ قزوین پر قبضہ کئے ہوئے تھا۔ بقراتکین کو ایتاخ کے مقابلہ میں ہزیمت ہوئی سوید کے پاس بھاگ گیا اور اسکے حاشیہ نشینوں میں داخل ہوگیا۔ ایتاخ نے بقراتکین کے مال ■ خزانہ کو لوٹ لیا جس سے ایتاخ کی قوت بڑھ گئی۔

خط

..........................

..........................

**ملک شاہ کی وفات** ملک شاہ بن محمود اپنے بھائی سلطان محمد کی وفات کے بعد خوزستان سے اصفہان گیا۔ شملہ ترکمانی اور وکلا والی فارس ہمراہ تھا۔ ابن خجندی رئیس اصفہان نے اطاعت کی گردن جھکادی، اظہار اطاعت کی غرض سے زرکثیر نذر کیا، بعد اس کے ملک شاہ نے اراکین دولت ہمدان کو اپنی فرمانبرداری اور اطاعت کا پیام بھیجا، چونکہ اہل ہمدان کا رجحان اور میلان سلیمان شاہ (ملک شاہ کا چچا تھا) کی طرف تھا انکار کردیا اور سلیمان شاہ کو موصل سے طلب کرکے اپنا بادشاہ تسلیم کرلیا۔ ملک شاہ، اصفہان کا تنہا مالک ہوگیا۔ فوجیں فراہم کرلیں، مال و زر اور آلات حرب اکٹھا کرلیا۔ خلیفہ مستنجد باللہ عباسی کی خدمت میں عرضداشت روانہ کی بجائے سلیمان شاہ اپنے نام کا خطبہ پڑھے جانیکی درخواست کی اور یہ شرط پیش کی کہ "اگر میری درخواست مقرون اجابت ہوگی تو میں حسب دستور سابق کل خدمات کی انجام دہی پر آمادہ ہوں اور اگر جناب عالی نے منظور نہ فرمایا تو پھر میں آپ کی اطاعت سے علیحدہ ہو جاؤنگا"، وزیر السلطنت عمید الدین ابن ہبیرہ کو یہ دھمکی ناگوار گزری ایک لونڈی کے ذریعہ سے ملک شاہ کو زہر دلادیا، ملک شاہ مرگیا، طبیب کو یہ معلوم ہوگیا، شملہ اور وکلا کو اس واقعہ سے مطلع کیا، لونڈی گرفتار ہوکر پیش کی گئی، زہر دینے کا اقرار کیا

ملک شاہ کے مرنے کے بعد اہل اصفہان نے ملک شاہ کے اراکین دولت اور فوج

■ بیاض بالاصل

کو شہر سے نکال دیا، سلیمان شاہ کو اپنا بادشاہ تسلیم کیا، خطبہ میں اسکا نام داخل کیا، شملہ اپنا سامنہ لیکر خوزستان لوٹ آیا جن شہروں پر ملک شاہ نے قبضہ کر لیا تھا ان پر قابض ہو گیا[1] . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

**سلیمان شاہ کا قتل** سلیمان شاہ تخت سلطنت پر قبضہ کرنے کے بعد لہو ولعب میں معروف ہو گیا، شب و روز شراب پیئے مست پڑا رہتا تھا، رمضان المبارک کی بھی حرمت نہ کی، مسخرے، گوئے اور رند مشرب دربار میں بھرے رہتے تھے، مردانگی اور جرات ان افعال سے کافور ہو گئی، امرا، ارا کین دولت حاضری دربار سے رک گئے، شرف الدین کُرد باز خادم سے شکایت کی، شرف الدین کرد باز نہایت سنجیدہ متین، عقلمند، مذہبی خدام سلجوقیہ میں سربراوردہ اور سلیمان شاہ کی حکومت و دولت کا منتظم و مدبر تھا۔ اس نے ارا کین دولت کو تشفی دی، موقع کا منتظر رہا۔ ایک روز سلیمان شاہ ہمدان کے باہر اپنے محلسرا ے میں معمول سے زاید پیکر بدمست ہو گیا تھا۔ اسکے ہمنشین پاس بیٹھے ہوئے گپیں مار رہے تھے اور قہقہے لگاتے تھے، اتفاقاً کسی ضرورت سے شرف الدین کرد باز حاضر ہوا۔ یہ رنگ دیکھ کر سلیمان شاہ کو نصیحت کی، سلیمان شاہ نشہ میں چور تھا، ہمنشینوں کو اشارہ کر دیا۔ وہ لوگ اس سے مذاق اور تمسخر کرنے لگے، تہذیب کے دائرہ سے باہر ہو گئے، شرف الدین کرد باز ناراض ہو کر چلا آیا۔ جب سلیمان شاہ کا نشہ اوترا، خود کردہ پر پشیمان ہوا۔ شرف الدین کرد باز سے معذرت کی، شرف الدین کرد باز نے معذرت قبول کر لی مگر دربار میں آنا جانا بند کر دیا، سلیمان شاہ کو اس سے خطرہ پیدا ہوا، اینانج والی رے کو بمقابلہ شرف الدین کرد باز امداد کی غرض سے طلبی کا پیام بھیجا، اینانج اسوقت بیمار تھا، حاضری کی معذرت

---

[1] بیاض بالاصل

کی اور بعد صحت امداد اور حاضری کا وعدہ کیا، شرف الدین کردباز کو اسکی خبر لگ گئی، رنج اور غصہ بڑھ گیا، اراکین دولت کو بلایا، سلیمان شاہ کی معزولی کا مشورہ کیا، سبھوں نے بالاتفاق سلیمان شاہ کو معزول کرنے کی قسمیں کھائیں، شرف الدین کردباز نے پہلا کام یہ کیا کہ سلیمان شاہ کے ہمنشینوں کو گرفتار کرا کے قتل کر ڈالا، سلیمان شاہ نے اعتراض کیا تو یہ جواب دیا کہ میں نے تمہاری حکومت قائم رہنے کی غرض سے یہ فعل کیا ہے انہیں میری کوئی غرض نہیں ہے، بعد اسکے سلیمان شاہ کو دعوت کے بہانہ اپنے گھر بلایا، امراء اور اراکین دولت کو بھی دعوت دی، جوں ہی سلیمان شاہ اور وزیر السلطنت ابو القاسم محمود بن عبد العزیز عاقدی داخل ہوا، دونوں معہ خواص گرفتار کر لئے گئے یہ واقعہ ماہ شوال ۵۵۵ھ کا ہے۔ وزیر السلطنت اور خواص اسی وقت بار حیات سے سبکدوش کر دیئے گئے سلیمان شاہ بھی چند دنوں قید رہکر قید حیات سے آزاد کر دیا گیا۔

اسکے بعد شرف الدین کردباز نے ایلدگز والی اران و آذربیجان کو خط لکھا۔ مضمون یہ تھا کہ "سلیمان شاہ کے وجود نامسعود سے دنیا پاک ہوگئی ہے، جہاں تک ممکن ہو تم ملک ارسلان شاہ بن طغرل کو لیکر ہمدان آجاؤ، تخت سلطنت خالی ہے اراکین دولت سلجوقیہ بیعت کرنے کو تیار ہیں،، رفتہ رفتہ ان واقعات کی اینانج کو اطلاع ہوئی، فوج لیکر ہمدان پر چڑھ آیا، شرف الدین کردباز کو لڑائی کا الٹیمیٹم دیا، شرف الدین کردباز نے حیلہ و حوالہ سے ٹالا۔ اتنے میں ایلدگز پہونچ گیا، بیس ہزار فوج رکاب میں تھی ملک ارسلان شاہ بھی ہمراہ تھا۔ شرف الدین کردباز نے نہایت تپاک سے خیر مقدم کیا، ملک ارسلان شاہ کی تخت نشینی کی رسم ادا کی گئی اراکین دولت نے بیعت کی،

ایلدگز اتابک نے ملک ارسلان شاہ کی ماں سے عقد کر لیا تھا۔ پہلوان محمد اور

قزل ارسلان عثمان دو بیٹے پیدا ہوئے، ملک ارسلان شاہ کی تخت نشینی سے بعد ایلدکز عہدہ اتابک سے سرفراز ہوا، اسکا بیٹا پہلوان محمد جو ملک ارسلان شاہ کا اخیافی بھائی تھا حاجب بنایا گیا

ایلدکز، سلطان مسعود کا غلام تھا۔ سلطان مسعود نے سریر حکومت پر متمکن ہونے کے بعد اران اور کچھ حصہ آذربایجان کی حکومت عنایت کی جس وقت سلاطین سلجوقیہ میں فتنہ و فساد کی گرم بازاری ہوئی تو ایلدکز نے سبھوں سے علیحدگی اختیار کی، سلطان سلجوقیہ میں سے کسی ایک کا ساتھ نہیں دیا۔ اپنے مقبوضہ بلاد میں حکمرانی کرتا رہا۔ اسی فتنہ کے زمانہ میں ارسلان شاہ پہونچ گیا، ایلدکز نے عزت و احترام سے ٹھہرایا، یہاں تک کہ سلیمان شاہ کے انتقال کے بعد سریر حکومت پر متمکن کیا گیا۔ ہمدان میں اسکے نام کا خطبہ پڑھا گیا۔

بعد اسکے ایلدکز نے اینانج والی رے سے نامہ و پیام کرکے مصالحت کرلی اتفاق اور اتحاد کا معاہدہ ہوگیا۔ اسی سلسلہ میں پہلوان ابن ایلدکز کا عقد اینانج کی لڑکی سے ہوا جس سے رشتہ اتحاد اور زیادہ مستحکم و مضبوط ہوگیا، مستنجد باللہ عباسی کی خدمت میں فدویت نامہ بھیجا۔ عراق اور بغداد میں ارسلان شاہ کے نام کا خطبہ پڑھنے کی درخواست کی، جیسا کہ سلطان مسعود کے زمانہ حکومت میں تھا ویسا ہی حسب دستور کل امور کو جاری رکھنے کا اقرار کیا۔ مستنجد باللہ نے ایلچی کو ذلیل کرکے دربار سے نکلوا دیا۔

**جنگ آقسنقر و ایلدکز**

ایلدکز اور اینانج میں مصالحت ہونے کے بعد ایلدکز نے آقسنقر احمدیلی کو ارسلان شاہ کی اطاعت کا پیام بھیجا، آقسنقر نے انکار کردیا اور یہ کہلا بھیجا اگر تم مجھے اپنی حالت پر نہ چھوڑ دو گے تو یاد رکھو کہ میرے پاس بھی خاندان سلجوقیہ کا ایک شاہزادہ موجود ہے میں اسکی بیعت کرکے

تخت نشین کر دونگا۔ (آقسنقر کی نگرانی اور تربیت میں سلطان محمد بن سلطان محمود کا لڑکا تھا جسکو سلطان محمد نے بوقت وفات آقسنقر کو سپرد کیا تھا) چونکہ وزیر السلطنت ابن ہبیرہ بھی دار الخلافت بغداد سے آقسنقر کو اس لڑکے کے نام کا خطبہ پڑھنے کا وعدہ کر رہا تھا اسوجہ سے آقسنقر کو اس جواب کی زیادہ جرات ہوئی ایلدکز اس جواب سے برافروختہ ہوگیا۔ ایک فوج بسرکردگی پہلوان، آقسنقر کو زیر کرنے کی غرض سے روانہ کی، آقسنقر نے شاہرمن سقمان والی خلاط سے ایلدکز کے مقابلہ میں امداد کی درخواست کی، اتحاد اور موافقت کی قسم کھائی، چنانچہ شاہرمن نے آقسنقر کی کمک پر فوجیں بھیجیں، آقسنقر، ایلدکز کے مقابلہ پر آیا۔ لڑائی ہوئی، آقسنقر کامیاب ہوا، پہلوان ہزیمت اٹھا کر ہمدان واپس آیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

........................

........................

**جنگ ایلدکز وایتانج**

اصفہان میں ملک شاہ ابن محمود کی وفات کے بعد لشکر وارکین دولت سلجوقیہ کا ایک گروہ محمود ابن ملک شاہ کو لئے ہوئے فارس پہونچا۔ زنگی ابن دکلا سلغری والی فارس نے محمود ابن ملک شاہ کو ان لوگوں سے چھین لیا اور قلعہ اصطخر میں لیجا کر ٹھہرا دیا۔ پس جب ایلدکز نے ارسلان کو تخت نشین کیا اور دربار خلافت میں اسکے نام کو خطبہ میں داخل کرنے کی درخواست کی، تو وزیر السلطنت ابن ہبیرہ، ایلدکز کے خلاف گورنران صوبجات کو ابھارنے لگا چنانچہ ادہر آقسنقر کو سلطان محمد کے اُس کم سن بچہ کے نام کا خطبہ پڑھنے کا وعدہ کیا جو آقسنقر کے پاس تھا اور اُدھر زنگی بن دکلا والی فارس کو لکھ بھیجا کہ تم محمود ابن ملک شاہ کو تخت حکومت پر متمکن کردو میں دار الخلافت کے جامع مسجد میں اسکے نام کا خطبہ پڑھنے

۱۔ بیاض بالاصل

کی اجازت دیدونگا لیکن شرط یہ ہے کہ تمکو ایلدکز کے مقابلہ میں فتح حاصل ہوجائے اس بنا پر زنگی نے محمود بن ملک شاہ کو تخت نشین کیا، بیعت کی، فارس میں اسکے نام کا خطبہ پڑھا گیا۔ محلسرا کے دروازہ پر پنجوقتہ نوبت بجنے لگی، فوجیں مرتب کیں۔

ایلدکز کو اس واقعہ کی خبر لگی، غصہ سے کانپ اُٹھا۔ چالیس ہزار فوج لیکر بقصد فارس اصفہان روانہ ہوا، زنگی کے پاس ارسلان شاہ کی اطاعت اور اسکے نام کا خطبہ پڑھنے کا پیام بھیجا۔ زنگی نے صاف انکار کردیا ایلدکز نے کہلا بھیجا "مجھے خلیفہ مستنجد باللہ عباسی نے تمہارے مقبوضات کی حکومت عطا کی ہے میں اُن پر قبضہ کرنے کو جاتا ہوں۔ مزاحمت کرنا ہو تو مقابلہ پر آجاؤ" اور ایک دستہ فوج کو ارجان کی طرف بڑھنے کا حکم دیا، ارسلان بوقا والی ارجان (زنگی والی فارس کا ایک امیر تھا) نے مقابلہ کیا، ایک دوسرے سے گتھ گیا۔ آخر کار ایلدکز کی فوج کو ہزیمت ہوئی۔ ارسلان بوقا نے عریضہ بشارت فتح زنگی کی خدمت میں روانہ کیا زنگی نے دربار خلافت میں اسکی اطلاع دی، امداد کی درخواست کی، وزیر السلطنت ابن ہبیرہ نے گوزان صوبہ جات کو زنگی کی امداد واعانت کا حکم صادر کیا۔ چنانچہ ایتاخ رے سے دس ہزار فوج لیکر آپہونچا۔ آقسنقر نے پانچ ہزار سوار کمک پر بھیجے۔ ابن بازدار والی قزوین اور ابن طغایرک (جو کہ ایلدکز کے امراء اور اراکین تھے) ایتاخ کے پاس چلے آئے۔ زنگی نے سہرم کو تاراج کیا، ایلدکز نے زنگی کی مدافعت پر فوج روانہ کی، زنگی نے انکو نیچا دکھا دیا۔ ایلدکز کے پاس شکست اُٹھا کر واپس آئے۔ ایلدکز نے آذربائیجان سے امدادی فوج طلب کی، چنانچہ ہبیس بن قزوارسلان فوج عظیم لیکر آگیا، ایلدکز نے ایتانج کی کمک پر فوجیں روانہ کیں دونو حریف کا ۹۔ شعبان سنہ مذکور میں مقابلہ ہوا۔ سخت اور خونریز جنگ ہوئی۔ آخر کار ایتاج کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھاگئی، ہزیمت فاش اُٹھا کر بھاگا۔ فوج کا کثیر حصہ کام آگیا، نامی نامی سردار مارے گئے، فتحمند گروہ نے ایتانج کا لشکر گاہ لوٹ لیا۔ ایتانج

کی طرح اپنی جان بچاکر رے میں داخل ہوکر قلعہ طبرک میں قلعہ بند ہوگیا۔ ایلد کز نے پہونچکر محاصرہ کرلیا۔ ایلد کز اور ایتاخ میں صلح کا نامہ و پیام ہونے لگا۔ آخر دونوں میں مصالحت ہوگئی۔ ایلد کز نے ایتاخ کو حربادقان دیدیا۔ صلح ہوگئی۔ ایلد کز ہمدان واپس آیا۔

[1] . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

**موید کے کارنامے** ماہ ربیع الآخر ۵۵۶ھ میں موید نے نیشاپور کے چند سرداروں کو اسوجہ سے گرفتار کرکے جیل میں ڈالدیا کہ اُن کے مورثوں اور آباء و اجداد نے اہل نیشاپور کو غارت اور تباہ کیا تھا جسمیں نقیب علویہ ابو القاسم زید بن حسن حسینی تھا۔ اور یہ الزام لگایا کہ اگر تم لوگ انکو قتل و غارتگری سے روکتے تو ضرور وہ رُک جاتے۔ گویا تم ہی لوگوں نے اُن افعال کا ارتکاب کیا اور تم ہی اس کے ذمہ دار ہو غرض اس الزام میں مفسدہ پردازوں کی ایک جماعت کو سزائے موت دی ان مفسدہ پردازوں نے مساجد، مدارس اور کتب خانہ کو بھی غارتگری کا آماجگاہ بنایا تھا انکی غارتگری اور تاراج کے یہ سب مقامات بھی نذر ہوگئے کسی کو جلادیا کسی کو زمین دوز کردیا، علماء اور رؤساء کو قتل کیا۔ جسکا آخر نتیجہ یہ ہوا کہ قید کئے گئے۔ قتل کئے گئے

بعد اسکے موید شاد باخ چلا آیا۔ اسکا شہر پناہ درست کرآیا۔ اردگرد کی خندقوں کی مرمت کرائی، محافظت کی غرض سے دُھس بند ہوائے۔ اور [illegible] ہیں قیام اختیار کیا۔ نیشاپور چٹیل میدان ہوگیا۔

شاد باخ کو عبداللہ بن طاہر نے اپنے زمانہ گورنری میں آباد کیا تھا۔ عبداللہ

[1] بیاض بالاصل

بن طاہر اور اسکے خدم وحشم شاد باخ میں رہتے تھے۔ عبداللہ بن طاہر کے بعد شاد باخ ویران ہو گیا۔ الپ ارسلان نے پھر اسکو آباد کیا۔ پھر دوبارہ مفسدہ پردازان مذکور نے ویران و برباد کیا۔ تب موید نے آباد کیا۔ اور از سر نو شہر کی عمارات کو تعمیر کرایا۔ نیشاپور بالکل ویران ہو گیا۔ پھر تاتاریوں نے اس پر حملہ کیا۔ خان محمود خراسان کا بادشاہ ان لوٹیرے تاتاریوں کے ساتھ تھا۔ چنانچہ دو مہینہ تک موید کا شاد باخ میں محاصرہ کئے رہا۔ بعدہ کسی وجہ سے خان محمود حمام کے بہانہ سے تاتاریوں سے علیحدہ ہو کر شہرستان چلا گیا اور وہیں قیام اختیار کیا۔ آخر شوال سنہ مذکور تک شاد باخ کا تاتاری محاصرہ کئے رہے۔ جب کامیابی کی صورت نظر نہ آئی تو لوٹ مار کرتے ہوئے واپس ہوئے۔ دیہات، قصبات اور شہر طوس کو لوٹ لیا۔

پھر جب خان محمود نیشاپور میں داخل ہوا تو موید نے رمضان ۵۵۶ھ تک عزت و احترام سے رکھا بعد اسکے گرفتار کر کے جیل میں ڈالدیا۔ آنکھوں میں نیل کی سلائیاں پھروا دیں، مال و اسباب اور خزانہ جو کچھ اسکے ساتھ سب پر قبضہ کر لیا۔ خان محمود کیساتھ جلال محمد بھی گرفتار کر لیا گیا تھا، چنانچہ دونوں بحالت قید حیات سے سبکدوش ہو گئے۔ موید نے خطبہ میں مستنجد باللہ خلیفہ عباسی کے بعد اپنا نام داخل کرایا۔ شاہی کا اعلان کیا۔

ماہ شعبان ۵۵۹ھ[1] میں موید نے شہرستان اور نواح نیشاپور کے سر کرنے پر اپنی توجہ مبذول کی۔ پہونچکر شہرستان کا محاصرہ کر لیا۔ اہل شہر نے تنگ ہو کر ہتھیار ڈالدیا۔ موید کی فوج نے شہرستان لوٹ لیا۔ غارتگری کا بازار گرم ہو گیا۔ لیکن بہت جلد موید نے اپنی فوج کو غارتگری سے روک دیا۔ شہرستان اسکے دائرہ حکومت میں داخل ہو گیا۔ واللہ اعلم

[2] . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

---

[1] بجائے ۵۵۹ھ کے ۵۵۶ھ پڑھو۔ دیکھو تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۱ صفحہ ۱۰۳ مطبوعہ لیدن [2] بیاض بالاصل

مہم شہرستان سے فارغ ہو کر موید نے قلعہ دسکرہ (طوس) کا قصد کیا۔ ابو بکر جاندار اس قلعہ کا حاکم تھا۔ اس نے قلعہ بندی کر لی۔ موید ایک مہینہ تک محاصرہ کئے رہا۔ فتح نہ ہوا۔ چونکہ اہل طوس، ابو بکر کی بد اخلاقی اور ظلم سے تنگ آ گئے تھے۔ محاصرہ اور جنگ میں موید کا ہاتھ بٹایا۔ ابو بکر نے اس کا احساس کر کے ہتھیار ڈال دیا، قلعہ کی کنجیاں حوالہ کر دیں، موید نے ابو بکر کو جیل میں ڈال دیا۔ کرمان کی طرف بڑھا۔ اہل کرمان نے اطاعت کی گردن جھکا دی۔ اسفراین کے سر کرنے کو فوج روانہ کی۔ والی اسفراین عبدالرحمٰن بن محمد قلعہ بند ہو گیا، موید کی فوج نے محاصرہ ڈال دیا۔ آخر کار عبدالرحمٰن نے بھی ہتھیار ڈال دیا اور اپنے کو حوالہ کر دیا۔ موید نے اسکو پا بزنجیر شاد باخ بھیجدیا، جیل میں ڈالدیا گیا۔ ماہ ربیع الآخر ۵۵۵ھ میں مار ڈالا گیا۔ فتح اسفراین کے بعد موید نے قہندز اور نیشاپور کے گرد و نواح پر قبضہ کر لیا حکومت وسلطنت مستقل ہو گئی۔ جیسا کہ اس سے پہلے امن وامان قائم تھا پھر اسی طرح قائم ہو گیا۔ شہر قدیم کو ویران کر کے شاد باخ کا جدید شہر آباد کیا

بعد اسکے موید کو بوشنج اور ہرات کے مفتوح کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ فوجیں مرتب کر کے محاصرہ کر لیا۔ یہ دونوں مقامات ملک محمد بن حسین بادشاہ غوری کے قبضہ میں تھے۔ چنانچہ ملک محمد نے موید کی مدافعت پر فوجیں روانہ کیں موید نے یہ خبر پا کر محاصرہ اٹھا لیا۔ بوشنج اور ہرات جیسا کہ ملک محمد کے قبضہ میں تھا اسکے قبضہ میں رہا۔ [1]

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

**کرج کی پیشقدمی** کرج نے ماہ شعبان ۵۵۶ھ میں شہرانی (صوبہ اران) پر پیشقدمی کی اور بزور تیغ اسکو مفتوح کر کے پامال کیا۔ بہتر سے مارے گئے اور اکثر قید کر لئے گئے۔ شیاه ارن

[1] بیاض بالاصل۔

ابن ابراہیم بن سکمان والی خلاط نے فوج عظیم مجتمع کی جس میں مجاہدین بھی تھے او. فوج نظام بھی تھی، کوچ و قیام کرتا کرج کے سر پہ پہونچا۔ جنگ چھڑ گئی، شاہ ارمن ابن ابراہیم کو ہزیمت ہوئی مسلمانوں کا گروہ کثیر گرفتار کر لیا گیا اور بہتیرے اثنار جنگ میں مارے گئے۔

بعد اسکے ماہ شعبان ۵۵۶ھ میں تیس ہزار فوج سے کرج نے بلاد اسلامیہ پر یلغار کیا، شہر دوین (صوبہ آذربائیجان) اور کچھ حصہ بلاد جبل اور اصفہان کا دبالیا، ایلدکز کو اسکی اطلاع ہوئی، فوجیں مرتب کیں اور کرج سے بدلہ لینے کو کوچ کیا، شاہ ارمن ابن ابراہیم ابن سکمان والی خلاط اور آقسنقر والی مراغہ بھی ایلدکز کے ساتھ تھا۔ پچاس ہزار جنگ اور رکاب میں تھے۔ ماہ صفر ۵۵۸ھ میں کرج کے شہروں میں داخل ہو کر بازار کارزار گرم کر دیا۔ کرج سینہ سپر ہو کر لڑے لیکن کامیاب نہ ہوئے، فتحمندی کا سہرہ لشکر اسلام کے سر پر بندھا بیشمار مرد، عورت اور لڑکے گرفتار کر لئے گئے۔ امراء کرج میں سے ایک امیرزادہ مشرف بہ اسلام ہو گیا، ایک دستہ لشکر اسلام لیکر کمین گاہ میں بیٹھ رہا۔ کرج نے لشکر اسلام پر حملہ کیا اور فتحمندی کے زعم میں لڑتا ہوا بڑھا۔ لشکر اسلام آہستہ آہستہ پیچھے ہٹا۔ جوں ہی کرج کمین گاہ سے بڑھے۔ امیرزادہ کرج نے کمین گاہ سے نکل کر حملہ کر دیا۔ کرج ہزیمت اٹھا کر بھاگے، لشکر اسلام نے تلواروں پر رکھ لیا۔ دور تک تعاقب کرتا چلا گیا۔ بہتیرے کرج مارے گئے اور بیشمار قید کر لئے گئے، لشکر اسلام مظفر و منصور مال غنیمت لے واپس ہوا۔

……………………[1]

……………………

**قومس پر مؤید کا قبضہ** ۵۵۸ھ میں مؤید والی نیشاپور نے صوبہ قومس کی طرف قدم بڑھایا، بسطام اور دامغان پر قبضہ کر لیا۔ بسطام کی حکومت پر اپنے غلام تنکز کو مقرر کیا، تنکز اور شاہ مازندران سے کشیدگی پیدا ہوئی۔ نوبت جنگ کی پہونچی، چنانچہ ماہ ذی الحجہ ۵۵۹ھ

[1] بیاض بالاصل

میں دونوں فریق لڑ پڑے۔ شاہ مازندران کو ہزیمت ملی۔ تنکز نے اسکے کیمپ کو لوٹ لیا۔

چونکہ موید اور ایلدکز میں مراسم اتحاد تھے اس وجہ سے قومس پر موید کے قبضہ کے بعد سلطان ارسلان بن طغرل بن محمد بن ملک شاہ نے موید کو خلعت فاخرہ، پھریرے اور بہت سے تحایف بھیجے، اور ملک خراسان کے جن شہروں کو فتح کر چکا تھا اور نیز آئندہ جن شہروں کو فتح کرے اُنکی حکومت وگورنری مرحمت فرمائی اور اپنے نام کا خطبہ پڑھنے کی ہدایت کی موید نے اسپر بیحد مسرت ظاہر کی، خلعت کو زیب بدن کیا۔ صوبہ قومس طوس اور کل صوبہ نیشاپور میں سلطان ارسلان کے نام کا خطبہ پڑھنے کا حکم دیا، اور سلطان ارسلان کے نام کے بعد خطبہ میں اپنا نام داخل کیا، جرجان اور دہستان میں خوارزم شاہ بن ارسلان بن اتسز کا اور اسکے بعد امیر ایتاخ کا خطبہ پڑھا جاتا تھا۔ مرو، بلخ اور سرخس پر تاتاریوں کا قبضہ۔ ہرات پر امیر ایتکین زیر اثر علم حکومت تاتاری حکمرانی کر رہا تھا، ان مقامات میں سلطان سنجر کا خطبہ پڑھا جاتا تھا۔ الفاظ یہ تھے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلسُّلْطَانِ السَّعِيْدِ سَنْجَرَ وَبَعْدَهٗ لِاَمِيْرِ تِلْكَ الْمَدِيْنَةِ وَاللّٰهُ تَعَالٰی وَلِيُّ التَّوْفِيْقِ ٥

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .[1]

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

**ترکان قارغلیہ کا اخراج اور پامالی**

خاقان چین نے سمرقند وبخارا کی حکومت پر خان جعفر ابن حسین تکین کو مامور کیا، خان جعفر قدیم خاندان شاہی کا ممبر تھا۔ ۵۵۹ھ میں خاقان چین نے فرمان بھیجا کہ "ترکان قارغلیہ کو اپنے ممالک محروسہ سے کاشغر کی طرف جلاوطن کردو۔ وہاں جا کر مقیم ہوں ہتھیار نہ باندھیں کاشتکاری کریں، معاش بہم کرنے کی غرض سے دوسرے پیشے کریں"، خان جعفر نے ترکان قارغلیہ کے اخراج پر کمر باندھی، قارغلیہ نے ترک وطن سے انکار کیا۔ مخالفت پر تل گئے۔ مجتمع ہوکر بخارا کی جانب بڑھے

[1] بیاض بالاصل

اہل بخارا خان جغر سے مل گئے، یہ اسوقت سمر قند میں تھا اور بظاہر قارغلیہ کے شر سے بچنے کے لئے قارغلیہ سے ملے رہے تا انکہ خان جغر اپنی فوج لیکر پہنچ گیا اور قارغلیہ پر حملہ کر دیا۔ قارغلیہ کو نہایت فاش ہزیمت ہوئی، اللہ تعالیٰ نے اہل بخارا و سمر قند کو ان کے شر سے نجات دی[1]۔ . . . . . . . . . . .

**سنقر کا طالقان اور غرشستان پر قبضہ**

۵۵۹ھ میں امیر صلاح الدین سنقر (سلطان سنجر کا خادم) بلاد طالقان پر قابض ہوا۔ غرشستان پر فوج لیکر چڑھ گیا متعدد حملے کئے آخر کار اہل غرشستان نے اطاعت کی گردن جھکادی، مطیع ہو گئے۔ طالقان اور غرشستان کے قلعات پر اسکی حکومت کا پرچم اوڑنے لگا امراء غز (تاتار) کے ساتھ صلح و آشتی کا برتاؤ رکھا۔ ہر سال انکو خراج ادا کرتا تھا۔

**والی ہرات کا قتل اور موید کا قبضہ**

امیر اتیکین والی ہرات اور ترکان غز میں مصالحت تھی۔ زمانہ مصالحت میں ترکان غز نے بادشاہ غور محمد ابن حسین کو مار ڈالا جیسا کہ سلاطین غوریہ کے حالات میں بیان کیا گیا۔ امیر اتیکین کو مملکت غور کے سر کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ فوجیں مرتب کر کے ماہ رمضان ۵۵۹ھ میں بلاد غوریہ پر چڑھائی کر دی۔ اہل غور مقابلہ پر آئے۔ لڑائیاں ہوئیں، آخر کار انہیں لڑائیوں میں امیر اتیکین مارا گیا۔

امیر اتیکین کے مارے جانے سے ترکان غز کو ہرات پر قبضہ کی سوجھی مجتمع ہو کے ہرات پر چڑھ آئے۔ اہل ہرات نے اثیر الدین نامی ایک شخص کو اپنا امیر بنا لیا تھا۔ لیکن اس پر یہ الزام لگا کے کہ یہ ترکان غز سے مل گیا ہے مار ڈالا۔ ابو الفتوح بن علی بن فضل اللہ طغرائی کو ہرات کی امارت پر مامور کیا اور موید کی خدمت میں فدویت نامہ بھیجکر اپنی اطاعت و فرمانبرداری کا ثبوت دیا۔ موید نے اپنے خادم سیف الدین تنکز کو ہرات کا حاکم مقرر کیا، اور ہرات کو ترکوں کے دستبرد سے محفوظ رکھنے کی غرض سے ایک فوج بھیجدی۔ سنہ

---

[1] بیاض بالاصل

اور مرو کی جانب دوسرا لشکر روانہ کیا ترکوں پر زمین باوجود وسعت تنگ ہوگئی، مجبور ہو کر ہرات سے محاصرہ اُٹھا لیا اور موید کے علم حکومت کے سامنے اطاعت کی گردن جھکا دی۔ چنانچہ ہرات وغیرہ پر موید کا قبضہ ہوگیا۔

**شاہ مازندران اور تنکز**

تم اوپر پڑھ آئے کہ موید والی نیشاپور نے قومس اور بسطام پر قبضہ کر کے اپنی طرف سے اپنے خادم تنکز کو مامور کیا تھا، ۵۵۹ھ میں شاہ مازندران رستم بن علی بن شہریار بن قارن نے ایک فوج بسر کردگی سابق الدین قزوینی ان مقامات کی تسخیر کو روانہ کی قزوینی نے پہلے دامغان پر یلغار کیا اور اسپر قابض ہوگیا۔ تنکز کو اسکی خبر لگی۔ خم ٹھونک کے مقابلہ پر آیا، قزوینی نے پہلے ہی حملہ میں تنکز کو شکست فاش دیکر ان شہروں پر قبضہ کر لیا۔ تنکز شکست کھا کر موید کے پاس نیشاپور واپس آیا لیکن نچلا نہ بیٹھا۔ آئے دن بسطام اور قومس پر چھاپا مارتا رہا۔

**شاہ مازندران کی وفات**

ماہ ربیع الاول ۵۶۰ھ میں شاہ مازندران نے وفات پائی، علار الدین بن شاہ مازندران نے اپنے باپ کی موت کو چھپایا کسی کو اس واقعہ سے مطلع ہونے دیا۔ جب کل قلعات اور شہروں پر قبضہ حاصل کر لیا تو اس واقعہ کو ظاہر کر کے رسم تخت نشینی ادا کی۔ ایتاق (اتیاخ) والی جرجان اور دہستان شاہ مازندران کی موت سے مطلع ہو کر علار الدین سے لڑنے کو اُٹھا اور ان حقوق واحسان کا ذرا بھی خیال نہ کیا جو شاہ مازندران کے ایتاق پر تھے۔ اس احسان فراموشی کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایتاق کو اس لڑائی وجھگڑا سے کچھ ہاتھ نہ لگا۔ واللہ سبحانہ تعالےٰ اعلم

**موید کا محاصرہ نسا بعد ناکامی**

ماہ جمادی الاولیٰ ۵۶۰ھ میں موید نے شہر نسا کے محاصرہ اور سر کرنے کو ایک فوج روانہ کی۔ خوارزم شاہ بک ارسلان بن اتسز نے بھی نسا کی حمایت پر اپنا لشکر بھیجدیا، جوں ہی خوارزم شاہ کا لشکر نسا کے قریب پہونچا، موید کی فوج محاصرہ اُٹھا کر نیشاپور واپس آئی۔ اہل نسا نے خوارزم شاہ کا

لشکر یہ اداکیا، مطیع ہو گئے اور اسکے نام خطبہ وسکہ نسا، میں جاری ہو گیا۔

پھر نسا، پر قبضہ کے بعد خوارزم شاہ کا لشکر دہستان کی طرف بڑھا اور قبضہ کر لیا۔ اہل دہستان نے اطاعت کی گردن جھکا دی۔ امیر لشکر خوارزم شاہ نے اپنی طرف سے شحنہ مقرر کیا۔

**جنگ اقسنقر و ایلدکز** اقسنقر احدیلی والی مراغہ نے ۵۶۳ھ میں دارالخلافت بغداد میں عرضداشت بھیجی، سلطان محمد شاہ کے لڑکے کے نام کا خطبہ پڑھے جانے کی درخواست کی جو اسکی کفالت اور نگرانی میں تھا۔ اور یہ لکھا کہ "سوائے اسکے میری اور کوئی غرض نہیں ہے اگر یہ درخواست مقرون اجابت ہو گی تو میں عراق سے ذرا بھی متعرض نہ ہونگا بلکہ مال وزر کثیر نذر کرونگا"، خلافت مآب نے نہایت خوشی سے درخواست منظور فرمائی۔ ایلدکز والی ...... کو اسکی اطلاع ہوئی۔ اپنے بیٹے بہلوان کو بسر کردگی فوج کثیر اقسنقر سے جنگ کرنے کو روانہ کیا۔ شدید جنگ کے بعد اقسنقر کو ہزیمت ہوئی، مراغہ میں قلعہ بند ہو گیا بہلوان نے مراغہ کا محاصرہ کر کے روزانہ جنگ سے اقسنقر کو تنگ کرنے لگا۔ اقسنقر نے مجبور ہو کر صلح کا پیام بھیجا، فریقین میں نامہ و پیام ہونے لگا۔ باہم مصالحت ہو گئی، بہلوان اپنے باپ ایلدکز کے پاس ہمدان واپس آیا۔

**جنگ زنگی و شملہ** چونکہ زنگی بن دکلا والی فارس نے اپنی فوج کے ساتھ سختی اور بداخلاقی کا برتاؤ شروع کیا تھا۔ جا و بیجا انکو دباتا تھا اسوجہ سے فوج کے حصہ کثیر نے شملہ والی خوزستان سے خط و کتابت کر کے امیر بنانے کو بلایا۔ چنانچہ شملہ اپنی فوج لیکر فارس کی طرف روانہ ہوا۔ زنگی اس سے مطلع ہو کر لڑنے کو نکلا۔ دونوں نے خوب خوب زور آزمائی کی باہم تیغ و سپر ہوئے، آخر زنگی کو ہزیمت ہوئی، اکراد شوانکار کے پاس جا کر پناہ لی شملہ نے فارس پر قبضہ کر لیا۔

قبضہ فارس کے بعد شملہ کا دماغ بھی پھر گیا، اہل فارس پر طرح طرح کے مظالم کرنے لگا۔ اسکا بھتیجا ترسنکا لوٹ مار کرنے لگا۔ دیہات اور قصبات کو ویران کر دیا۔ کوئی فریادرس

تھا اور نہ حامی۔ اہل فارس کو اس سے منافرت پیدا ہوئی، کچھ حصہ لشکر فارس کا زنگی کے پاس پہونچا۔ شملہ کی زیادتیوں کی شکایت کی۔ زنگی کو بدلہ لینے کا موقع مل گیا۔ تھوڑی سی فوج فراہم کرکے فارس پر چڑھ آیا، شملہ فارس چھوڑ کر خوزستان چلا گیا۔ یہ واقعات ۵۶۱ھ کے ہیں

**جنگ ایلدکز وایتانج**

ایتانج متعدد لڑائیوں اور جھگڑوں کے بعد رے پر اس شرط پر قابض ہوا کہ ایلدکز فریق غالب کو سالانہ خراج جو باہم مقرر ہوا تھا ادا کرتا رہے۔ بعد چند دنوں کے جب ایتانج کی قوت ذرا بڑھ گئی تو فوجی مصارف کا بہانہ کرکے خراج دینا بند کر دیا۔ ایلدکز نے ایتانج پر چڑھائی کر دی۔ ایتانج مقابلہ پر آیا۔ گھمسان لڑائی ہوئی ایتانج شکست کھا کر بھاگا۔ قلعہ طبرک میں قلعہ بند ہو گیا۔ ایلدکز نے محاصرہ ڈالدیا۔ مدتوں محاصرہ کئے رہا کامیابی کی صورت نظر نہ آئی، ایلدکز نے ایتانج کے غلاموں کو ملانے کی فکر کی۔ سمجھا بوجھا کر جاگیر دینے کی طمع دیکر ایتانج کے قتل پر تیار کر دیا، چنانچہ ان نمک حراموں نے ایک روز موقع پاکر ایتانج کا کام تمام کر دیا، پھر کیا تھا ایلدکز نے رے اور طبرک پر قبضہ کر لیا علی بن عمر و باغی کو گورنری عطا کی اور ان نمک حراموں کا زبانی شکریہ ادا کیا، یہ انعام دیا اور یہ جاگیر دی۔ زور ہی کیا تھا۔ متفرق اور منتشر ہو گئے۔ جو غلام قتل ایلدکز کا بانی مبانی تھا وہ خستہ و پریشان خوارزم شاہ کے پاس پہونچا۔ چونکہ خوارزم شاہ اور ایلدکز میں اتحاد تھا اس وجہ سے اس نمک حرامی کے پاداش میں اس غلام کو سولی دیدی۔ ع نتیجہ کار بد کا کار بد ہی۔

**ملک طغرل کی وفات اسمیں اختلاف**

۵۶۵ھ میں ملک طغرل بن قاروت بک والی کرمان نے سفر آخرت اختیار کیا۔ اسکا بڑا بیٹا ارسلان شاہ کرمان کا حکمران ہوا ملک طغرل کا چھوٹا لڑکا بہرام شاہ جھگڑ پڑا سلطنت و حکومت کا دعویٰ کیا۔ ارسلان شاہ نے جنگ کی اور ہزیمت دی، بہرام شاہ بحال پریشان موید کے پاس نیشاپور پہونچا، موید نے مال و زر اور فوج سے اسکی مدد کی چنانچہ اپنے بھائی ارسلان شاہ سے لڑنے کو روانہ ہوا۔ اس لڑائی میں ارسلان شاہ کو شکست ملی، بہرام شاہ نے کرمان پر قبضہ کر لیا اور

ارسلان شاہ بغرض امداد ایلدکز کے پاس اصفہان پہونچا۔ ایلدکز نے ایک فوج اسکی امداد پر متعین کی۔ ارسلان شاہ کرمان کی جانب لوٹا، ایلدکز کی فوج نے پہونچتے ہی لڑائی کا نیزہ گاڑ دیا اور کرمان کو بہرام شاہ کے قبضہ سے نکال کر ارسلان شاہ کو سپرد کر دیا۔ بہرام شاہ فریادی صورت بنائے مرتا کھپتا نیشاپور میں موید کے پاس پہونچا۔ اور وہیں ٹھہر گیا، اتفاق یہ کہ اس واقعہ کے بعد ارسلان شاہ کا انتقال ہو گیا، بہرام شاہ، کرمان واپس آیا اور قابض ہو گیا۔

بعد اسکے مستنجد باللہ عباسی خلیفہ بغداد نے وفات پائی اسکا بیٹا مستضی بامر اللہ سریر خلافت پر متمکن ہوا چونکہ ہم خلفاء عباسیہ کے حالات بالتفصیل اوپر لکھ آئے ہیں اس وجہ سے یہاں پر ان خلفاء کے اور حالات نہیں لکھا چاہتے۔ مستنجد اور مستضی کے پیشرو خلفاء کے حالات اس وجہ سے تحریر کئے گئے کہ وہ سلاطین سلجوقیہ اور بنو بویہ کے اثر اور قبضہ میں تھے۔ انکے وفات و خلافت کے تذکرات سلاطین سلجوقیہ اور بنو بویہ کی حکومتوں کے گویا ایک جزو تھے۔ اور وہ خلفاء جو زمانہ خلافت مقتضی عباسی سے سریر خلافت پر متمکن ہوئے شاہ سطرنج نہ تھے، خود مختار تھے، ان پر کسی سلطان کا اثر اور دباؤ نہ تھا۔ سلطان مسعود سلجوقی کی وفات کے بعد سلاطین سلجوقیہ کمزور پڑ گئے، ان کی حکومت ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی، شرق اور مغرب میں چھوٹی چھوٹی حکومتیں قائم ہو گئیں اس سے خلفاء عباسی کو بغداد اور اسکے ممالک متصلہ میں استبدادی حکومت حاصل ہو گئی۔ اس سے پیشتر خلفاء عباسیہ کے مقبوضات میں سلاطین سلجوقیہ کا خطبہ پڑھا جاتا تھا یہی امر سلاطین سلجوقیہ میں باہم نفاق و جھگڑا پیدا ہونے کا باعث ہوا، حکومت حاصل کرنے کی غرض سے باہم تیغ و سپر ہوئے۔ چنانچہ خلفاء عباسی نابغد نے انکے ممالک پر قبضہ کر لیا اور تنہا اسکے مالک ہو گئے۔ خلافت کے علاوہ حکومت کی عنان بھی انہیں کے قبضہ اقتدار میں رہی تا آنکہ خلیفہ مستعصم عباسی کی حکومت و خلافت

کا ہلاکو کے ہاتھ خاتمہ ہو گیا۔ بلند ر القایل وتلک الایام نداولہا بین الناس۔

**خوارزم شاہ کی وفات اور بنی موید کی حکومت کا خاتمہ**

جس وقت خوارزم شاہ (ارسلان) بن اتسز ترکوں سے شکست کھا کر خوارزم واپس آیا مریض تھا جیسا کہ تم اوپر پڑھ آئے ہو ۵۶۸ھ میں اس نے وفات پائی، اسکا چھوٹا بیٹا سلطان شاہ نے قبائے حکمرانی زیب بدن کیا، اسکا بڑا بھائی علاء الدین تکش خوارزم میں موجود نہ تھا۔ یہ خبر پا کر ترکان خطا کے پاس چلا گیا۔ امداد کی درخواست کی، ترکان خطا نے اسکی امداد پر کمر باندھی، خوارزم آئے اور قبضہ دلا دیا۔ سلطان شاہ افتاں خیزاں موید کے پاس نیشاپور پہونچا، علاء الدین تکش کے مقابلہ میں امداد چاہی، موید اپنا لشکر اراستہ کر کے خوارزم روانہ ہوا علاء الدین تکش مقابلہ پر آیا۔ دونوں فریق جی کھول کر لڑے، موید کو ہزیمت ہوئی۔ اثناء دار و گیر میں موید گرفتار ہو گیا۔ پا بزنجیر علاء الدین تکش کے سامنے پیش کیا گیا، علاء الدین تکش کے سامنے قتل کر دیا گیا۔

ہزیمت کے بعد موید کا لشکر نیشاپور واپس آیا اور اسکے بیٹے طغان شاہ ابوبکر بن موید کو حکمراں بنایا۔ طغان شاہ اور علاء الدین تکش میں جو واقعات رونما ہوئے ان کو ہم انکی حکومتوں کے تذکرہ میں تحریر کرینگے موید کے قتل کا واقعہ اور طریقے سے بیان کیا گیا ہے اسکو بھی ہم اسی مقام پر لکھیں گے۔

بعد اسکے خوارزم شاہ (تکش) نے ۵۶۹ھ میں نیشاپور پر چڑھائی کی دو مرتبہ محاصرہ کیا، دوسرے مرتبہ طغان شاہ بن موید کو ہزیمت ہوئی، خوارزم شاہ نے طغان شاہ کو گرفتار کر کے خوارزم بھیجدیا، نیشاپور اور ان شہروں پر جو بنی موید کے قبضہ میں خراسان میں تھے قبضہ کر لیا۔ بنی موید کی حکومت کا خاتمہ ہو گیا والبقاء للہ وحدہ۔

**ایلدکز کی وفات بہلوان کی جانشینی**

اتابک شمس الدین ایلدکز (اتابک ارسلان شاہ بن ملک طغرل والی ہمدان، اصفہان، رے اور آذربائیجان نے (۵۶۸ھ میں)

وفات پائی، وزیرالسلطنت کمال شہیر(یا سمیری سلطان محمود کا وزیر تھا) کا غلام تھا، وزیرالسلطنت کے قتل کے بعد سلطان محمود کی خدمت میں رہنے لگا ترقی کر کے عہدہ کتابت سے ممتاز ہوا پھر جب سلطان مسعود سریر آرائے حکومت ہوا تو ارانیہ کی گورنری پر مامور کیا گیا، باوجودیکہ مقر حکومت سے دور تھا لیکن سلجوقی بادشاہ کی اطاعت کو باعث فخر سمجھتا تھا۔ رفتہ رفتہ آذربائیجان، ہمدان، اصفہان اور رے پر قبضہ کر لیا، اپنے ربیب ارسلان شاہ بن طغرل کو سریر حکومت پر بٹھایا، اسکے نام کا خطبہ پڑھا اور بدستور اسکا اتابک بنا رہا۔ اسکی فوج کی تعداد پچاس ہزار تک پہونچ گئی تھی۔ اسکا دائرہ حکومت تفلیس سے کمران تک وسیع ہو گیا تھا، ارسلان شاہ نام کا بادشاہ تھا۔ سیاہ و سفید کرنے کا مالک یہ تھا۔

**ابن سنکی کا نہاوند پر قبضہ** | ایلدکز کے مرنے کے بعد اسکا بیٹا محمد پہلوان حکمران ہوا یہ سلطان ارسلان شاہ کا مادری بھائی تھا۔ پہلوان نے حکمران ہو کر جو پہلا کام کیا وہ یہ تھا کہ نظم و نسق کی غرض آذربائیجان کا سفر کیا ابن سنکی برادر زادہ شملہ والی خوزستان کو موقع مل گیا۔ میدان خالی دیکھ کر نہاوند پر چڑھ آیا، محاصرہ کر لیا۔ اہل نہاوند نے مقاومت کی، ترکی بہ ترکی جواب دیا، ابن سنکی اپنی کامیابی سے ناامید ہو کر تشتر لوٹ آیا، دو ایک دن کا مغالطہ دیکر اس راستہ سے جو آذربائیجان سے نہاوند آیا تھا نہاوند کی طرف چلا، اہل نہاوند یہ سمجھکر کہ پہلوان کی امدادی فوج آ رہی ہے شہر پناہ کا دروازہ کھولدیا، ابن سنکی بلا تعرض شہر میں داخل ہوا قاضی اور روساء شہر کو گرفتار کر کے صلیب پر چڑھا دیا۔ والی نہاوند کی ناک کاٹ لی، شہر نہاوند کو تاراج کر کے بقصد عراق ماسبدان کی طرف قدم بڑھایا اور خوزستان لوٹ آیا۔

**شملہ کی وفات** | ۵۷۰ھ میں شملہ والی خوزستان نے بعض ترکمان پر حملہ کی تیاری کی ترکمانوں نے پہلوان بن ایلدکز سے امداد کی درخواست کی، پہلوان نے ایک فوج ترکمانوں کی کمک پر بھیجدی، شملہ اور ترکمانوں سے جنگ چھڑ گئی۔ شملہ ہزیمت اٹھا کر بھاگا۔ اثناء

دار و گیر میں ترکمانوں نے شملہ کو اور نیز اسکے بیٹے اور بھتیجے کو گرفتار کر لیا شملہ کو زخم کاری پہونچا تھا وہ اس کے بعد مر گیا۔ شملہ ترکمان افسریہ سے تھا۔ اسکے مرنے کے بعد اس کا بیٹا خوزستان کا حکمران ہوا۔

**بہلوان کا تبریز پر قبضہ** اسی سنہ میں بہلوان نے شہر تبریز پر یلغار کیا۔ شہر تبریز پر قسنقر احمدیلی کی حکومت تھی، اقسنقر احمدیلی مر گیا تھا، اسکی ولیعہدی اور وصیت کے مطابق اسکا بیٹا ملک الدین حکمران ہوا، بہلوان نے اس تبدیلی سے فائدہ حاصل کرنے کی کوشش کی، چنانچہ مراغہ پر محاصرہ ڈالا اور اپنے بھائی قزل ارسلان کو شہر تبریز کے سر کرنے پر مامور کیا، بہلوان نے مراغہ کو مفتوح کر کے اہل مراغہ سے اچھے برتاؤ کئے قاضی مراغہ کو انعام اور صلے دیئے قاضی مراغہ نے اہل تبریز سے خط و کتابت کر کے دونوں فریق میں صلح کرا دی باہم عہد و پیمان ہو گیا۔ بہلوان تبریز کی حکومت پر اپنے بھائی قزل ارسلان کو مقرر کر کے مراغہ سے ہمدان واپس آیا۔

**ارسلان شاہ کی وفات طغرل کی تخت نشینی** ۵۷۳ھ میں ارسلان شاہ سلجوقی کا جو کہ بہادان بن ایلدکز کی کفالت و نگرانی میں تھا اور اسکا مادری بھائی تھا مقام ہمدان میں انتقال ہو گیا۔ اس کا بیٹا سلطان طغرل سریر حکومت پر جلوہ افروز ہوا۔

**بہلوان کی وفات قزل ارسلان کی حکومت** بعد اسکے محمد بن بہلوان بن ایلدکز نے ۵۸۲ھ میں وفات پائی اسکا بھائی قزل ارسلان حکمران ہوا۔ عثمان اسکا نام تھا اسکے زمانہ حکومت میں رعایا نہایت مرفہ الحال تھی، تمام ممالک محروسہ میں امن و امان کا دورہ تھا۔ اسکے مرنے کے بعد ہی اصفہان میں مابین حنفیہ اور شافعیہ اور رے میں مابین اہل سنت وجماعت اور شیعہ جھگڑا ہو گیا۔ لڑائی کی نوبت پہونچ گئی، لوٹ، قتل اور آتش زنی کا بازار گرم ہوا۔ شہر کے اکثر مقامات جلا دیئے گئے۔

بہلوان کا سلطان طغرل پر کافی اثر تھا۔ سکہ اور خطبہ سلطان طغرل کا تھا لیکن عنان

حکومت پہلوان کے قبضہ میں تھی یہی سیاہ و سفید کرنے کا مالک و مختار تھا۔ پہلوان کے بعد قزل ارسلان نے بھی سلطان طغرل کو اپنے اثر میں لینے کا قصد کیا۔ لیکن قزل میں پہلوان کا سا دم خم نہ تھا اور نہ اسکی طرح اسکے دماغ میں سیاست کا مادہ تھا اسوجہ سے سلطان طغرل اسکے قبضہ واثر سے نکل گیا۔ اسکے تحکم کو برداشت نہ کرسکا۔ ہمدان چھوڑ دیا۔ بعض اراکین دولت اور فوج کا کچھ حصہ آملا جس سے سلطان طغرل کی ہمت بلند ہوگئی خراسان کے بعض مقامات پر قبضہ کرلیا۔ قزل ارسلان سے لڑائی ٹھن گئی۔ متعدد لڑائیاں ہوئیں ایک دوسرے کو مغلوب نہ کرسکا۔ اِدھر قزل ارسلان نے دربار خلافت بغداد میں عرض داشت بھیجی، خلافت پناہ کا میں بدل جان مطیع ہوں، حسب دستور خدمت کے لئے موجود ہوں، حضور والا سلطان طغرل سے پُرحذر رہیں یہ نہایت چلتا پرزہ ہے آپ میری امداد پر فوجیں بھیجیں میں سلطان طغرل سے فارغ ہوکر حاضر ہوکر شرط خدمت بجالاؤں گا اُدھر سلطان طغرل نے بھی اپنا ایلچی روانہ کیا خلافت مآب نے قزل ارسلان کی درخواست کو قبولیت کا درجہ عنایت فرمایا، دار الامارت کی تعمیر کا حکم دیا اور سلطان طغرل کے ایلچی کو دربار سے نکلوادیا۔ بلا جواب واپس کیا اورشاہی دار الحکومت کو زمین دوز کرادیا[1] . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

۵۸۴ھ میں خلیفہ ناصر لدین اللہ عباسی نے ایک فوج قزل ارسلان کی امداد پر بسر کردگی وزیر السلطنت جلال الدین عبید اللہ بن یونس بمقابلہ سلطان طغرل روانہ کی، ماہ صفر میں یہ فوج کوچ وقیام کرتی قریب ہمدان پہونچی، اتفاق سے قزل ارسلان وقت پر نہ پہونچ سکا اور سلطان طغرل نے جنگ چھیڑ دی، وزیر السلطنت کو شکست ملی، سلطان طغرل نے لشکر بغداد کے مال واسباب کو لوٹ لیا اور وزیر السلطنت کو گرفتار کرلیا لشکر بغداد بحال پریشان بغداد واپس آیا[2] . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

تم اوپر پڑھ آئے ہوکہ مابین سلطان طغرل اور قزل ارسلان بن ایلدکز لڑائیاں ہورہی

[1] [2] بیاض بالاصل۔

تھیں، آخر کار ان لڑائیوں میں قزل ارسلان کو کامیابی ہوئی، سلطان طغرل گرفتار ہو کر کسی قلعہ میں قید کر دیا گیا) کل شہروں پر قزل ارسلان کا قبضہ ہو گیا، ابن وکلا، والی فارس و خوزستان نے بھی اطاعت کی گردن جھکا دی، قزل ارسلان کامیابی کے ساتھ اصفہان واپس آیا۔ اسوقت تک اصفہان میں جھگڑا و فساد کا سلسلہ جاری تھا، علما شافعیہ کی ایک جماعت کو گرفتار کر کے صلیب دیدی، فتنہ و فساد فرو ہو گیا، ہمدان لوٹ آیا۔ ۵۸۷ھ میں اپنے نام کا خطبہ پڑھا، شاہی کا اعلان کیا، دروازہ پر نوبت بجوائی۔

**قتل قزل ارسلان اور قتلغ کی حکومت**

بعد اسکے ایک روز شب کے وقت بحالت خواب کسی نے قزل ارسلان کا کام تمام کر دیا، بہت جستجو کی گئی قاتل کا پتہ نہ چلا، اسکے غلاموں کی ایک جماعت کو اس شبہ سے کہ یہی قتل کے مرتکب ہوئے ہیں گرفتار کر لیا۔

قزل ارسلان، کریم، حلیم، عادل، نیک سیرت اور خوش خلق تھا، برائی کا بدلہ نہ لینے کو زیادہ دوست رکھتا تھا۔ اسکے مرنے کے بعد قتلغ بن بہلوان (قزل ارسلان کا بھتیجہ) حکمران ہوا۔ کل شہروں پر جو قزل ارسلان کے قبضہ میں تھے قابض ہو گیا۔

**ہمدان پر سلطان طغرل کا قبضہ**

قزل ارسلان کے قتل ہونے کے بعد سلطان طغرل اس قلعہ سے جس میں قزل ارسلان نے اسکو قید کیا تھا نکل آیا۔ شاہی فوجیں مجتمع ہو گئیں، ہمدان پر قبضہ کرنے کو بڑھا، قتلغ بن بہلوان نے مدافعت پر کمر باندھی، ایک دوسرے سے تیغ و سپر ہوا قتلغ ہزیمت اٹھا کر رے چلا گیا اور سلطان طغرل نے ہمدان پر قبضہ کر لیا۔

**رے پر خوارزم شاہ کا قبضہ**

قتلغ نے رے میں پہونچکر قلعہ بندی کر لی، خوارزم شاہ علاء الدین تکش کو اپنی امداد پر بلا بھیجا۔ چنانچہ ۵۸۸ھ میں خوارزم شاہ رے کی جانب روانہ ہوا، رفتہ رفتہ قریب رے پہونچا، قتلغ کو خوارزم شاہ کی طرف سے شبہ پیدا ہوا، خود کردہ پر ندامت ہوئی۔ مگر چارہ کار گیا تھا۔ رے کے کسی قلعہ میں

بیٹھ رہا۔ خوارزم شاہ نے رے اور قلعہ طبرک پر قبضہ کر لیا۔ سلطان طغرل سے مصالحت کر لی اسی اثناء میں سلطان شاہ برادر خوارزم شاہ کی نقل و حرکت کی خبر لگی جسکو انکے واقعات کے سلسلہ میں بیان کرینگے۔ پس خوارزم شاہ رے پر اپنی جانب سے ایک حاکم مقرر کر کے ۵۹۰ھ میں خوارزم واپس آیا۔

**سلطان طغرل اور خوارزم شاہ**

خوارزم شاہ کی مراجعت کے بعد سلطان طغرل نے رے کی جانب پیش قدمی شروع کی، خوارزم شاہ کی فوج پر جو رے میں مقیم تھی شبخون مارا۔ قتلغ پریشان ہو کر بھاگ نکلا، خوارزم شاہ کی خدمت میں امداد کا دوبارہ پیام بھیجا، معذرت کی، اتفاق سے جسوقت قتلغ کا قاصد خوارزم شاہ کے دربار میں باریاب ہوا اسی وقت خلیفہ عباسی کا ایلچی بھی فرمان لئے ہوئے پہونچ گیا۔ خلافت مآب نے سلطان طغرل کی زیادتیوں کی شکایت تحریر کی تھی اور یہ لکھا تھا کہ تم ان بلاد پر قبضہ کر لو تاکہ امن و امان قائم ہو جائے۔ خوارزم شاہ نے خلافت مآب کے فرمان کو سر اور آنکھوں پر رکھا اور نیشاپور سے رے روانہ ہوا۔ قتلغ نے اسکی اطاعت کو اپنی عزت کا باعث سمجھا اور اس کے ساتھ ہو لیا، سلطان طغرل کو اسکی خبر لگی بلا انتظار اجتماع لشکر مقابلہ پر تل گیا۔ ماہ ربیع الاول ۵۹۰ھ میں قریب رے دونوں فریق کا مڈبھیڑ ہوا، سلطان طغرل نے بنفسہ خوارزم شاہ پر حملہ کیا لڑتا ہوا خوارزم شاہ کے قلب لشکر تک پہونچ گیا، خوارزم شاہ کی فوج نے چاروں طرف سے گھیر لیا۔ زخمی ہو گیا تھا۔ گھوڑے سے زمین پر آرہا۔ کسی سپاہی نے سر اوتار لیا۔ خوارزم شاہ نے رے، ہمدان اور کل شہروں پر قبضہ کر لیا، ہمدان اور اسکے صوبہ پر قتلغ بن بہلوان کو مامور کیا اور اکثر شہروں میں اپنے غلاموں کو جاگیریں دیں، مساجق کو ان کا سردار بنایا، سلطان طغرل کے مارے جانے سے بنو ملک شاہ کی حکومت کا سلسلہ منقطع ہو گیا۔

**خوارزم شاہ اور**

بعد اسکے خلیفہ ناصرالدین اللہ عباسی کا وزیر ابن عطاف، ہمدان،

ل ماہ شعبان ۵۹۰ھ میں خلیفہ ناصر عباسی نے ابن عطاف نائب وزیر کو عہدہ وزارت عطا فرمایا۔ [بقیہ صفحہ ۲۴۱]

**خلیفہ ناصر** اصفہان اور رے کو خوارزم شاہ کے غلاموں سے چھین لیا۔ بعد چند دنوں کے خوارزم شاہ نے پھر واپس لے لیا جیسا کہ خلفاء بنی عباسیہ کے حالات میں ہم لکھ آئے ہیں۔ خلیفہ ناصر عباسی کی طرف سے امراء ایوبیہ میں سے ابو الہیجاء سمین نے ۵۹۳ھ میں ہمدان کی جانب پیشقدمی کی، ازبک بن بہلوان نے ہمدان سے نکل کر باظہار اطاعت نیاز حاصل کیا، ابو الہیجاء نے گرفتار کر لیا۔ خلیفہ ناصر عباسی کو ناگوار گزرا، ازبک کو قید سے رہا کر دینے کا حکم صادر فرمایا اور ازبک کو خوش کرنے کی غرض سے خلعت بھیجے۔

امیر ابو الہیجاء سمین، بیت المقدس کا حاکم تھا۔ امراء مصر کا سربرآوردہ اور ممتاز فرد تھا۔ بیت المقدس اور اسکے نواح کے بلاد اسکے زیر حکومت تھے۔ جب الملک العادل نے الملک الافضل سے دمشق چھین لیا تو بیت المقدس کی حکومت سے امیر ابو الہیجاء سمین کو معزول کر دیا، بغداد چلا آیا۔ خلیفہ ناصر عباسی نے اپنے اراکین دولت میں داخل کر لیا اور ۵۹۳ھ میں ہمدان کی تسخیر کو روانہ کیا۔

**ازبک کی حکومت** ازبک بن بہلوان اپنے باپ کے مرنے کے بعد بلاد آذربائیجان پر مستولی ہوا۔ حکومت پر قدم رکھتے ہی عیش و عشرت میں منہمک ہو گیا۔ انتظام مملکت سے غافل ہو کر رنگ رلیاں میں ڈوب گیا، کرج نے شہر دویر پر حملہ کیا اور محاصرہ ڈالا اہل دویر نے ازبک بن بہلوان کے پاس وفد بھیجا۔ امداد کی درخواست کی، ازبک کے کانوں پر جوں تک نہ رینگی۔ کرج نے بزور تیغ مفتوح کر لیا اور جی کھول کر پائمال کیا۔

**کوکجہ کا رے و ہمدان پر قبضہ اور قتل** کوکجہ، بہلوان کا غلام تھا۔ ازبک کی کمزوری سے رے، ہمدان اور بلاد جبل پر قابض ہو گیا، اپنے رفیق ایدغمش (یہ بھی بہلوان کا غلام

بقیہ صفحہ ۲۴۰] اسکا نام موید الدین ابو عبداللہ محمد بن علی مودن ابن قصاب تھا۔ دیکھو تاریخ کامل جلد ۱۲ صفحہ ۱۰ مطبوعہ لیدن
۔ خوارزم شاہ کی معاودت خراسان کے بعد امراء و مقدام بہلوان نے متفق ہو کر کوکجہ کو جو کہ بہلوان کے غلاموں میں ایک سربرآوردہ اور صاحب الرائے شخص تھا اپنا امیر بنایا۔ رے اور اسکے کل بلاد قربیہ پر قابض کرا دیا۔ (بقیہ صفحہ ۲۴۲

ہوا سلطان کے ساتھ اس جنگ میں شریک تھا۔ تاتاریوں کو پہلے ہزیمت ہوئی والی فارس انکے تعاقب میں دور تک چلا گیا جب واپس ہوا تو سلطان جلال الدین کو اسکے بھائی غیاث الدین اور بعض سرداران لشکر کے انحراف و تعاقب کی وجہ سے ہزیمت ہو چکی تھی ہزیمت کے بعد سلطان شہیرم واپس آیا۔ چندے قیام پذیر رہا بعد ازاں اصفہان کی طرف مراجعت کی۔

**سلطان جلال الدین اور اسکے بھائی غیاث الدین میں ناچاقی**

سلطان جلال الدین اور اسکے بھائی غیاث الدین میں ناصافی وکشیدگی کی بنیاد اُسوقت سے پڑی ہے جبکہ حسن بن حرمیل گورنر سلاطین غوریہ کو خوارزم شاہ محمد بن تکش کے لشکر نے مار ڈالا تھا اور اسکے وزیر السلطنت کا جو کسی قلعہ میں قلعہ نشین ہو گیا تھا محاصرہ کر لیا تھا تا آنکہ بزور تیغ مفتوح کیا اور اسکو بھی قتل کر ڈالا [1] . . . . . . . . . . .

محمد بن حسن بن حرمیل ہندوستان کی طرف . . . . . . . . . . . .

پس جب سلطان جلال الدین تاتاریوں سے جنگ کرنے کو اصفہان گیا تو غیاث الدین کے چند غلام سلطان سے منحرف ہو کر نصرت الدین بن حرمیل کے پاس چلے گئے۔ غیاث الدین نے ان کو نصرت الدین کی اجازت سے پوشیدہ طور پر اپنے گھر میں بُلا لیا۔ ان لوگوں نے سلطان جلال الدین کی طرف سے غیاث الدین کے کان بھر دیئے جاو بیجا شکائتیں کیں جس سے غیاث الدین کے سینہ میں اپنے بھائی سلطان جلال الدین کی طرف سے کینہ پیدا ہو گیا۔ پس جسوقت تاتاریوں کا مقابلہ ہوا۔ اپنے بھائی سے علیحدہ ہو کر خوزستان چلا گیا۔

غیاث الدین نے خوزستان میں پہونچکر دربار خلافت میں عرضداشت بھیجی۔ امداد کا خواستگار ہوا۔ تیس ہزار ۳۰۰۰۰ دینار مرحمت فرمایا۔ غیاث الدین خراسان سے قلعہ موت چلا گیا جہاں علاء الدین شیخ فرقہ اسماعیلیہ رہتا تھا۔

---

[1] اصل کتاب میں اس مقام پر کچھ نہیں لکھا اور بعد اسکے بلے ربط فقرہ جسکا ترجمہ "محمد بن حسن بن حرمیل ہندوستان کی طرف" ہے تحریر ہے باوجود تلاش کے مجھکو اس کا ربط ماسبق و مالحق سے کچھ معلوم نہیں ہوا۔ مترجم

پس جب سلطان جنگ تاتار سے فارغ ہو کر رے کی جانب واپس ہوا۔ قلعہ موت کے سر کرنے کو گیا محاصرہ ڈالا۔ علاء الدین نے سلطان سے غیاث الدین کو امن دینے کی استدعا کی۔ سلطان نے امن دیدی اور ایک اپنے معتمد امیر کو غیاث الدین کو لانے کیلئے بھیجا۔ غیاث الدین نے حاضری سے انکار کیا اور قلعہ چھوڑ دیا نواح ہمدان میں شاہی لشکر سے مڈبھیڑ ہو گئی۔ معمولی سی لڑائی کے بعد شاہی لشکر نے غیاث الدین کے ہمراہیوں میں سے ایک جماعت کو گرفتار کر لیا غیاث الدین کسی طرح بچ بچا کر براق حاجب کے پاس کرمان پہونچا۔ اور اسکی ماں سے براق کے خلاف مزاج عقد کر لیا۔ چند دنوں بعد کسی نے براق حاجب سے یہ جڑ دیا کہ "تمہاری ماں تمکو زہر دینے کی فکر میں ہے" براق حاجب نے ذرا بھی تفتیش نہ کی مار ڈالا۔ اسکے ساتھ ہی جہاں پہلوان کچی کو قید حیات سے سبکدوش کر دیا اور غیاث الدین کو ایک قلعہ میں قید کر دیا۔ چند دنوں کے بعد بحالت قید قتل کر ڈالا۔

بعض مورخ کا بیان ہے کہ غیاث الدین قید سے نکل کر اصفہان پہونچا تھا۔ اور سلطان جلال الدین کے حکم سے مارا گیا۔ نسائی کہتا ہے کہ میں نے براق کا ایک خط دیکھا ہے جو اس نے وزیر السلطنت شرف الملک اور سلطان جلال الدین کی خدمت میں بمقام تبریز بھیجا تھا۔ براق نے اسمیں اپنی خدمات کو شمار کرتے ہوئے یہ لکھا ہے کہ میں نے ایک بہت بڑی خدمت سلطان کی یہ انجام دی ہے جسکا کوئی معاوضہ نہیں ہو سکتا کہ سلطان کے دشمن ترین شخص (غیاث الدین) کو قتل کیا ہے۔

**پہلوانیہ کی بغاوت** جسوقت سلطان جلال الدین معہ وزیر السلطنت شرف الملک ہمدان پہونچا یہ خبر گوش گزار ہوئی کہ امراء پہلوانیہ تبریز کے باہر مجتمع ہو رہے ہیں اور علم حکومت کے خلاف بغاوت کا جھنڈا بلند کیا چاہتے ہیں۔ خاموش بن اتابک اوزبک بھی قلعہ قوطور سے فوج لیکر آگیا ہے اور امراء پہلوانیہ کا ہم آہنگ ہو گیا ہے۔ سلطان نے موکب ہمایوں کو تبریز کی طرف واپسی کا حکم دیا۔ وزیر السلطنت شرف الملک کو بطور

مقدمۃ الجیش آگے بڑھنے کا اشارہ کیا۔ قریب تبریز باغیان امراء بہلوانیہ سے مقابلہ ہوا۔ وزیر السلطنت نے ہزیمت دی اور جن سرداروں نے آتش فساد و بغاوت روشن کی تھی گرفتار کر لیا۔ منظفر و منصور شہر تبریز میں داخل ہوا۔ قاضی معزول اور بہت سے اور سرداروں کو گرفتار کر کے جیل میں ڈال دیا۔ قوام الدین حراوی ہمشیرہ زادہ طغرائی سے زرکثیر جرمانہ وصول کیا۔ بعد اسکے سلطان جلال الدین تاتاریوں سے جنگ کرنے کو روانہ ہوا اور وزیر السلطنت نے ممالک محروسہ میں نائب السلطان کی حیثیت سے قیام اختیار کیا۔

**نائب خلاط اور وزیر السلطنت** تم اوپر پڑھ آئے ہو کہ حسام الدین گورنر خلاط نے اذربائیجان پر حملہ کیا اور کامیاب و منصور ہو کر بیگم سلطان جلال الدین کو لیکر خلاط واپس گیا۔ وزیر السلطنت کو اس سے بیحد صدمہ ہوا۔ بلاد اران سے موقان کی طرف روانہ ہوا۔ ترکمانوں کو ایک وقت مقررہ پر مجتمع ہونے کا حکم صادر کیا، عمال کو پیشگی خراج وصول کرنے کی غرض سے صوبجات کی طرف بھیجا۔ شروان شاہ سے پچاس ہزار دینار طلب کئے۔ شروان شاہ نے دینے میں توقف کیا۔ وزیر السلطنت نے اسکے ملک پر یلغار کر دیا۔ لیکن کچھ ہاتھ نہ لگا بے نیل مرام اذربایجان واپس آیا۔

اتابک بہلوان کی لڑکی (بیگم سلطان) بقچوان میں تھی، ایدغمش اس سے علیحدہ ہو کر وزیر السلطنت کے پاس چلا آیا اور اسکو بقچوان پر قبضہ کرنے کی طمع دی۔ پس وزیر السلطنت بیگم سلطان کو دغا و فریب دہی کی غرض سے بقچوان روانہ ہوا۔ بیگم نے وزیر السلطنت کو داخل ہونے سے روک دیا۔ مرج میں خیمہ ڈال دیا۔ باوجود ممانعت بیگم نے عزت و احترام سے وزیر السلطنت کی میزبانی کی۔

بعد اسکے وزیر السلطنت نے خورس کی طرف قدم بڑھایا۔ یہ صوبہ زمانہ حکومت اوزبک سے اشرف والی خلاط کے قبضہ میں تھا۔ لشکریوں نے لوٹ مار شروع کر دی بجبر و تشدد رعایا کا مال چھین لینے لگے۔ وزیر السلطنت نے لشکریوں کی حمایت کی۔ رعایا

بگڑ گئی۔ اتنے میں والی خلاط کا حاجب فوجیں لیکر آگیا اور وزیر السلطنت کو مار بھگایا۔
وزیر السلطنت کمال بے سامانی سے اسباب چھوڑ کر بھاگ گیا۔ یہ واقعہ ۶۲۴ھ کا ہے۔

حاجب کے ساتھ فخر الدین سام والی حلب اور حسام الدین خضر والی تبریز بھی تھا اور وزیر ............ اسکے زمانہ غیر حاضری میں ظاہر ہوا۔ وزیر، اران بھاگ گیا اور حاجب اسکے تعاقب میں کچھ دور تک گیا پھر تبریز واپس ہوا۔ خوی ہو کر گذرا۔ خوی کو لوٹ لیا۔ بقجوان کی طرف بڑھا اور اس پر قبضہ کر لیا بعد اسکے تبریز کو بھی بزور تیغ لے لیا۔

ان واقعات کے بعد وزیر السلطنت تبریز میں قیام پذیر ہوا۔ اتابک ازبک اس وقت تبریز ہی میں تھا۔ اتنے میں یہ خبر مشہور ہوئی کہ سلطان ہزیمت کے بعد اصفہان کی طرف واپس آرہا ہے وزیر السلطنت تبریز اور اذربایجان کی جانب روانہ ہوا۔ اثنار راہ میں سلطانی امرا ملے جنکو سلطان نے وزیر کی کمک پر بھیجا تھا۔ سلطان نے وزیر کو محاصرہ خوی کا حکم دیا۔ اسوقت خوی میں حاجب حسام الدین والی خلاط کا نائب بدر الدین سرہنگ اور حاجب حسام الدین علی منوچہر موجود تھا۔ وزیر نے مصلحتاً خوی کی عزیمت فسخ کرکے ترکری پر جاکر محاصرہ ڈالا۔ دونوں حریف نے ترکری کے باہر ایک میدان میں صف آرائی کی۔ ایک خونریز جنگ کے بعد حاجب کو ہزیمت ہوئی۔ ترکری میں داخل ہو کر قلعہ بندی کر لی۔ وزیر نے ہر چہار طرف سے گھیر لیا۔ حاجب نے صلح کا پیام بھیجا۔ وزیر نے انکاری جواب دیا۔ شاہی امرا جو اسکے ساتھ اس مہم میں شریک تھے وہ معہ اپنی فوجوں کے اذربایجان واپس آئے اور وزیر نے ترکری کا محاصرہ اٹھالیا خوی کی طرف روانہ ہوا۔ ابن سرہنگ خوی خالی کرکے قلعہ قوطور چلا آیا تھا اسکے بعد سلطان سے امن حاصل کی۔

وزیر بلا مزاحمت خوی میں داخل ہوا۔ اہل خوی سے تاوان اور جرمانہ وصول کیا۔

---

۱؎ اصل کتاب میں یہ جگہ خالی ہے۔

خوی سے فارغ ہوکر ترمذ اور بقچوان پر یلغار کیا۔ ترمذ اور بقچوان والوں پر بھی وہی مظالم کیے جو اہل خوی کے ساتھ کئے تھے۔ حاجب والی خلاط کی حکومت کا سلسلہ اسی وقت سے منقطع ہوگیا۔ واللہ اعلم۔

**فتوحات وزیر** جس وقت سلطان جلال الدین اپنے وزیر السلطنت کو بطور نائب السلطنت اپنے ممالک محروسہ میں چھوڑ کر تاتاریوں سے جنگ کرنے کو روانہ ہوا۔ اسی وقت سے وزیر السلطنت اپنی ساری توجہ، پوری ہمت اور کل توت ممالک محروسہ سلطانی کے نظم و نسق درست کرنے، والی خلاط کی مدافعت، آذربایجان اور اران کے شہروں کو واپس لینے اور باغی قلعات کے سر کرنے میں صرف کرنے لگا۔

حاجب حسام الدین والی خلاط اور وزیر السلطنت میں جو واقعات رونما ہوئے ان کو ہم اوپر تحریر کر آئے ہیں ان واقعات کے اثناء میں وزیر السلطنت باغی قلعات کے والیوں سے ساز باز کرتا رہا۔ وقتاً فوقتاً نقد و جنس بھی دیتا رہا۔ اکثر خلعتیں بھی دیں۔ چند دنوں کے بعد بہتیروں نے وزیر السلطنت کی اطاعت قبول کر لی۔ بعد اسکے امراء ابخواز میں سے ناصر الدین محمد کو گرفتار کر لیا۔ یہ ایک مدت سے نصرت الدین محمد بن سبکتگین کے پاس ٹھہرا ہوا تھا۔ وزیر السلطنت نے ایک کثیر رقم کا مطالبہ کیا اور جب وہ ادا نہ کر سکا اسکے نائب سے جو قلعہ اسکے قبضہ میں تھا چھین لیا۔ بعد اسکے آقسنقر اتابکی (سلطان کا گورنر گنجہ) مرگیا۔ وزیر السلطنت نے دھاوا کر دیا اور اسکے نائب شمس الدین کرشاف سے خزانہ کا مطالبہ کیا۔ اور جب اُس نے نہ دیا تو قلعہ ہر دو جار مرد (صوبہ اران) چھین لیا۔

قلعہ زونین پر سلطان خاموش کی بیگم کا قبضہ تھا۔ وزیر السلطنت نے فوجیں مہیا کرکے دھاوا کیا ایک مدت تک محاصرہ کئے رہا۔ بیگم نے نکاح کا پیام دیا۔ وزیر السلطنت نے صاف جواب دیدیا۔ پھر جب سلطان نے عراق سے مراجعت کی تو وزیر السلطنت نے بیگم سے عقد

کرلیا اور اپنے خادم سعد الدین کو قلعہ کا حاکم مقرر کیا سعد الدین نے بیگم کے ساتھ نہایت کج ادائی کی اسکے مال و اسباب کو ضبط کرلیا۔ رعایا کو اس سے ناراضی پیدا ہوئی۔ متفق ہو کر سعد الدین کو نکال دیا اور بغاوت پر تل گئے۔

پھر جسوقت وزیر السلطنت کو حاجب نائب خلاط کی جنگ سے نجات ملی تو اران کا قصد کیا۔ خراج وصول کیا، فوجیں جمع کیں اور سامان اکٹھا کر کے قلعہ مردانقین کے سر کرنے کو بڑھا۔ قلعہ مردانقین وزیر برکت الدین کے داماد کا تھا۔ اس نے چار ہزار دینار پیش کئے وزیر السلطنت کی باچھیں کھل گئیں قلعہ مردانقین کو چھوڑ کر قلعہ حاجین پر دھاوا کر دیا۔ قلعہ حاجین، جلال الدولہ ہمشیرہ زادہ ابوانی امیر کرج کے قبضہ میں تھا۔ اس نے بھی میدان نہ لیا۔ بیس ہزار دینار اور سات سو مسلمان قیدی دیکر مصالحت کر لی ان واقعات کے بعد امراء بیلوانیہ کی بغاوت کا قصہ پیش آیا جسکو وزیر السلطنت نے نہایت خوبی سے فوجیں بھیجکر فرو کیا۔

چونکہ اتابک ازبک کے بعض غلاموں نے آذربایجان میں جسوقت کہ تاتاریوں کے مقابلہ میں سلطان کو ہزیمت ہوئی تھی اور ان لوگوں نے خوارزم پر چڑھائی کی تھی نہایت بیدردی سے خوارزمیوں کو قتل کیا تھا۔ لہذا جب سلطان جلال الدین نے آذربایجان پر قبضہ حاصل کیا تو بیلوانیہ حکومت کے آثار کو ملیامیٹ کر دیا۔ امیر مقدی، اشرف بن عادل بن ایوب والی شام کے پاس چلا گیا اور وہیں قیام پذیر رہا پس جب اسکو یہ خبر پہونچی کہ وزیر السلطنت شرف الملک کو حسام الدین گورنر اشرف کے حاجب نے بمقام خلاط ہزیمت دیدی تو اتابکیوں کے ساتھ رہنے کی غرض سے شام سے آذربایجان کا آ لیا۔ خوی ہو کر گزرا ان دنوں حاجب خوئی میں تھا۔ تعاقب کیا۔ امیر مقدی نہر عبور کر کے بلاد قبار میں داخل ہوا۔ بلاد قبار میں متعدد قلعجات تھے جسپر باغیان دولت اور مخالفین حکومت قابض تھے۔ امیر مقدی نے ان لوگوں سے خط و کتابت شروع کی اتابکیہ حکومت کی تبلیغ کرنے لگا، اور ابن خاموش بن ازبک کی امارت کی ترغیب دیتا رہا۔ کہ قلعہ قوطور

سے بلا کر اپنا امیر بنا لو۔ وزیر السلطنت کو اسکی خبر لگی بیحد صدمہ ہوا۔ اسکے بعد ہی سلطان جلال الدین کی ہزیمت کی خبر بھی پہونچ گئی اور زیادہ صدمہ اور رنج بڑھ گیا۔

جب امیر مقدی کو بلاد تبہار میں اپنے مقاصد میں کامیابی نہوئی تو نصرۃ الدین محمد بن سبکتگیں کے پاس چلا گیا اور یہی جال بچھایا۔ نصرۃ الدین نے بظاہر حیلہ و حوالہ میں رکھا اور خفیہ طور پر وزیر السلطنت کو اس سے مطلع کر دیا۔ وزیر السلطنت نے لکھا "جسطرح ممکن ہو امیر مقدی کو ہاتھ سے جانے نہ دیجئے، سلطان کی اطاعت پر راضی کر لیجئے اور جس قسم کا وہ اطمینان کرنا چاہے کر دیجئے" نصرۃ الدین نے نہایت خوبی سے اس خدمت کو انجام دیا، امیر مقدی کو اپنے ہمراہ لئے وزیر السلطنت کے پاس پہونچا۔ وزیر السلطنت نے امیر مقدی اور اسکے کل ہمراہیوں کو جائزے دیئے۔ خلعتیں دیں اور خوارزمیوں کے قتل و خونریزی سے درگذر کرنے کا وعدہ کیا۔ قسم کھائی۔ اتنے میں سلطان جلال الدین کی اصفہان سے مراجعت کرنے کی خبر مسموع ہوئی۔ وزیر السلطنت باریاب ہونے کی غرض سے روانہ ہوا امیر مقدی اور نصرۃ الدین محمد بھی ہمرکاب ہوا۔ سلطان بنے ان دونوں کی بیحد عزت کی آؤ بھگت سے ملا۔

وزیر صفی الدین کے حالات | صفی الدین محمد طغرائی وزیر خراسان قریہ کلاجرد کا رہنے والا تھا اسکا باپ اس قریہ کا زمیندار تھا۔ نہایت تربیت یافتہ اور بیحد خوشخط تھا۔ سلطان کی خدمت میں زمانہ قیام ہندوستان میں باریاب ہوا، وزیر السلطنت شرف الملک کے دربار میں ملازمت کی۔ پس جب شاہی موکب نے ہندوستان سے عراق کی جانب معاودت کی تو صفی الدین کو طغرائی کی خدمت عطا کی گئی۔ پھر جب سلطان نے تفلیس کو کرج سے چھین لیا اور اقسنقر (مملوک اتابک ازبک) کو تفلیس کی حکومت پر متعین فرمایا تو صفی الدین طغرائی کو اسکی وزارت کا عہدہ عنایت کیا۔ بعد چند دنوں کے کرج نے تفلیس پر محاصرہ ڈالا واپس لینے کی کوشش کی، اقسنقر گورنر تفلیس شہر چھوڑ کر بھاگ گیا۔ صفی الدین

طغرائی نے نہایت مردانگی سے مدافعت پر کمر باندھی۔ کرج کے ۔ ندان حرص کند ہو گئے ناکام واپس گئے۔ اس سے سلطان کی آنکھوں میں اسکی عزت دو بالا ہو گئی۔ خوش ہو کر خراسان کی وزارت سے ممتاز کیا۔ چنانچہ ایک سال تک خراسان کے عہدہ وزارت کو نہایت خوبی سے انجام دیا۔ بعد اسکے اہل خراسان کو شکائتیں پیدا ہوئیں۔ اتنے میں سلطان کا موکب ہمایوں رے میں وارد ہوا۔ اہل خراسان نے حاضر ہو کر بیحد شکائتیں کیں۔ عتاب شاہی میں آگیا، مال واسباب ضبط کر لیا۔ اسکے خادموں کو گرفتار کر کے جیل میں ڈالدیا۔ گھوڑوں کو شاہی اصطبل میں لیجا کر باندھ دیا۔ جسکی تعداد تین سو تھی۔ اتفاق سے اسکے خادموں میں صرف ایک شخص علی کرمانی کسی طرح بچکر ایک قلعہ میں جا کر قلعہ نشین ہو گیا۔ جسپر اسکا پہلے سے قبضہ تھا۔

سلطان نے بجائے اسکے خراسان کی وزارت پر تاج الدین بلخی کو مقرر کیا اور اسکو جدید وزیر کی نگرانی میں قید کر دیا تاکہ جدید وزیر بجر دھمکی جو کچھ اسکے پاس ہو وصول کر لے اور اسکے خادم سے قلعہ کو بھی لے لے۔ جدید وزیر کو اس سے پورانی عداوت تھی۔ تشدد اور تکلیف دہی کا کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا مگر ذرا بھی کامیاب نہ ہوا۔

صفی الدین کی گرفتاری کے بعد اسکا خزانچی پیش کیا گیا۔ سلطان نے جواہرات اور اس مال کو پیش کرنے کا حکم دیا جو وزیر کی خدمت میں بطور نذر پیش کئے گئے تھے خزانچی نے یہ خیال کر کے کہ صفی الدین کو سزائے موت دیدی گئی ہے چار ہزار دینار اور ستر نگینے یاقوت سرخ اور زمرد آبدار کے حاضر کئے۔

بعد اسکے صفی الدین نے اراکین دولت سے خط وکتابت شروع کی، نقد وجنس دینے کا وعدہ کیا۔ اراکین دولت نے سلطان سے صفی الدین کی سفارش کی اور بمنت وسماجت اسکو قید سے رہا کرایا۔ سلطان نے دست خاص سے اسکی رہائی کا فرمان تحریر فرمایا۔ صفی الدین قید سے نجات پا کر دربار شاہی میں حاضر ہوا۔ سلطان نے کل مال واسباب واپس کر دیا۔

جواہرات باقی رہ گئے۔

نسار کی وزارت پر سلطان نے محمد بن مودود نسوی کو مقرر کیا۔ یہ خاندان ریاست سے تھا۔ زمانہ کی گردش نے اسکو کھینچ کر غزنی پہونچایا۔ پس جب سلطان نے ہندوستان سے مراجعت کی تو محمد کو دفتر انشار کا سردفتر مقرر کیا۔ اس سے اسکی شان وشوکت بڑھ گئی وزیر السلطنت شرف الملک کو رشک وحسد پیدا ہوا۔

پھر جب احمد بن محمد منشی کاتب، نصرۃ الدین محمد بن حمزہ والی نسا کی طرف سے سلطان کی خدمت میں قاصد ہوکر حاضر ہوا جیسا کہ تم اوپر پڑھ آئے ہو تو سلطان نے اسکو دفتر انشار کا میر منشی مقرر کیا ضیاء الدین اس رشک وحسد سے جلکر خاک ہو گیا۔ سلطان سے نسار کی وزارت کی درخواست کی۔ سلطان نے نسار کا قلمدان وزارت حوالہ کر دیا اور تنخواہ وزارت کے علاوہ دس ہزار دینار سالانہ بطور وظیفہ مرحمت کرنے کا حکم صادر کیا۔ ضیاء الدین شاہی پیشگاہ میں عبد الملک نیشاپوری کو اپنا نایب مقرر کرکے نسار چلا گیا۔ شامت آئی سالانہ خراج خزانہ شاہی میں بھیجنا بند کر دیا۔ سلطان نے معزول کرکے احمد بن محمد منشی کاتب کو متعین کیا۔ لگانے بجھانے والے لگانے بجھانے لگے۔ کثرت سے شکایتیں پیش ہوئیں۔ سلطان نے نسار سے نکال دیا۔ اسی حالت میں مر گیا۔

**بلبان والی خلخال کے حالات** بلبان، اتابکیہ ازبک کے خادموں سے تھا۔ جس وقت تاتاری فتنہ رونما ہوا اور خراسان شاہی حکمرانوں سے خالی ہو گیا اور سلطان جلال الدین اذربایجان پر قابض ومتصرف ہوا اسوقت بلبان کو موقع مل گیا شہر خلخال چلا گیا۔ اسپر اور نیز اسکے قلعہ جات پر قبضہ کر لیا۔ چونکہ سلطان مہم عراق اور والی خلاط کی لڑائیوں میں مصروف تھا بلبان کی طرف متوجہ نہ ہو سکا۔ پس جب لشکر اسلام جنگ تاتار سے واپس ہوا تو قلعہ فیروزآباد میں بلبان پر محاصرہ ڈالا۔ بلبان نے زچ ہوکر امن کی درخواست کی۔ سلطان نے امن دی اور فیروزآباد پر قبضہ کرکے حسام الدین بکتاش اسعد اتابک

والی فارس کے غلام اکو مقرر کیا۔
بعد اسکے سلطان نے سامان واسباب کو موقان میں چھوڑ کر خلاط کا قصد کیا۔ لیکن برف وسردی نے ارجیش سے آگے نہ بڑھنے دیا۔ سلطان نے ارجیش کے بعض قلعات سر کر لئے۔ عزالدین خلخالی اسوقت کفرطاب قریب ارجیش میں تھا۔ یہ خبریں سنکر خلاط چلا گیا۔ حاجب نے اسکو سروسامان اور فوجیں دیکر سلطنت کے خلاف مادہ بغاوت وفساد پھیلانے کی غرض سے اذربایجان روانہ کیا۔ لیکن حاجب کا یہ منشا پورا نہ ہوا عزالدین خلخالی ناکام و نامراد کوہ زنجان چلا گیا اور رہزنی کرنے لگا۔ سلطان نے اسکو خط لکھا اور اصفہان میں قیام کرنے کی شرط پر امان دینے کا وعدہ کیا، معاملہ ہنوز طے نہیں ہوا تھا کہ گورنر اصفہان نے اس کا سر اوتار کر سلطان کی خدمت میں بھیجدیا۔
سلطان نے کفرطاب سے مراجعت کی، خرت برت کو ایسا تاراج کیا کہ نام کو آبادی باقی نہ رہ گئی۔ اسی اثناء میں جبکہ ۶۲۳ھ کا نصف گزر چکا تھا خلیفہ ظاہر عباسی بغدادی کی وفات اور اسکے بیٹے المنتصر باللہ عباسی بغدادی کی خلافت کی خبر موصول ہوئی۔ دربار خلافت سے بیعت لینے کا فرمان صادر ہوا۔ خلعت آئی۔ واللہ ولی التوفیق لاریب غیرہ

**وزیر السلطنت شرف الملک سے سلطان کی کشیدگی**

جسوقت سلطان کا موکب ہمایوں موقان کی طرف واپس ہوا اور سلطان نے خوئی میں قیام اختیار کیا۔ اہل خوئی کا ایک وفد دربار شاہی میں باریاب ہوا وزیر السلطنت شرف الملک کی زیادتیوں، مظالم اور بکثرت تاوان وصول کرنے کی شکایت کی اور یہ بھی ظاہر کیا کہ باوجودیکہ ملکہ سلطانہ بنت طغرل اُن الزامات سے بری تھی جو اسپر قائم کیے گئے تھے۔ لیکن وزیر نے پھر بھی اسکا مال واسباب ضبط کر لیا ہے۔
خوئی سے کوچ کر کے سلطانی موکب تبریز پہونچا۔ اہل تبریز نے اس سے زیادہ شکایات پیش کیں جسقدر اہل خوئی نے کی تھیں، قریہ کورتان کے رئیس نے بھی دربار شاہی

میں حاضر ہوکر وزیر کی شکایت کی کہ میں باوجودیکہ وزارت پناہ کی خدمت میں نیازمندانہ حاضر ہوتا تھا لیکن وزیر السلطنت نے میرے دو خادموں سے ایک ہزار دینار تاوان وصول کیا ہے۔ سلطان نے بنظر ترحم ہزار دینار واپس کر دیئے اور اہل شہر کو تین سال کا خراج (مالگذاری) معاف فرما دیا۔ بعد اسکے وزیر السلطنت کی شکایات کی بھرمار ہوئی۔ سلطان کی عدم موجودگی کے زمانہ میں وزیر السلطنت نے بڑی بڑی نمایاں خدمتیں انجام دی تھیں۔ فرقہ اسماعیلیہ کے قلع قمع میں بہت بڑا حصہ لیا تھا۔ انکے مال و اسباب کو ضبط کر لیا تھا۔ پس جب سلطان نے اذربایجان کی جانب مراجعت کی تو علاء الدین بادشاہ فرقہ اسماعیلیہ کا پیام بر دربار شاہی میں حاضر ہوا اور یہ ظاہر کیا "وزیر السلطنت نے بدعہدی کی اور ہمارا مال و اسباب ضبط کر لیا ہے"۔ سلطان کے کان تو پہلے ہی سے بھر گئے تھے۔ اس شکایت نے سونے میں سہاگہ کا کام دیدیا۔ وزیر السلطنت سے ناراض ہو گیا۔ اسی وقت دو سرداروں کو مامور فرما کر حکم دیا کہ جسقدر وزیر نے فرقہ اسماعیلیہ کا مال واسباب اور زر نقد ضبط کیا ہے واپس دیدو۔ (بیان کیا جاتا ہے کہ تیس ہزار دینار نقد اور دس راس گھوڑے تھے)۔ اور وزیر السلطنت سے خط وکتابت اور گفتگو ترک کر دی۔ دربار میں حاضری کی ممانعت ہو گئی، وزیر السلطنت جو عرضداشت بھیجتا تھا، کوئی جواب نہیں دیا جاتا تھا۔ چند دنوں بعد تبریز میں رسد کی کمی محسوس ہوئی۔ سلطان نے حکم دیا کہ وزیر السلطنت کے مقبوضات کو ضبط کر کے رسد و غلہ کا انتظام کیا جائے۔ بعدہ سلطان نے تبریز سے موقان کی جانب معاودت کی۔ موقان میں کسی قسم کی تبدیلی نہیں کی۔ محض عشر خاص لینے پر اکتفا کیا عراق کا عشر ستر ہزار دینار سالانہ ہوتا تھا۔ واللہ اعلم۔

**قفچاق سلطان کی خدمت میں** زمانہ قدیم سے قفچاق کو سلطان اور اسکی قوم سے محبت اور دوستی تھی۔ بظاہر اسکی یہ وجہ معلوم ہوتی ہے کہ سلطان اور اسکی قوم کی شادیاں

قفچاق کی لڑکیوں سے اکثر ہوتی تھیں غالباً چنگیز خاں نے اسی سبب سے قفچاق کی پائمالی میں حد سے زیادہ توغل کیا تھا اور سلطان اور اسکی قوم کی دوستی ہی کی وجہ سے قفچاق کے پیچھے پڑا تھا پس جب سلطان نے اصفہان سے مراجعت کی اور تاتاریوں کی مہم درپیش ہوئی تو قبایل قفچاق سے امداد کی درخواست کی۔ چنانچہ سیر جنکش قفچاقی کو قبایل قفچاق کے پاس امداد کا پیام لیکر روانہ کیا قبایل قفچاق نے نہایت کشادہ دلی سے لبیک کہا اور گروہ کے گروہ سلطان کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ قفچاق کا بادشاہ کورکان بھی تین ہزار اپنے قرابت مندوں کے ساتھ براہ دریا وزیر السلطنت کے پاس موقان پہونچا موسم سرما کے ختم ہونے کے بعد سلطان کے دربار میں بار یاب ہوا۔ سلطان نے خلعت فاخرہ عنایت کی اور یہ وعدہ فرماکے کہ دربند (باب الابواب) کے فتح ہونے پر تمہارے ساتھ بہترین سلوک برتا جائے گا واپس جانے کا حکم دیا۔

**فتح دربند** بعد اسکے سلطان نے والی دربند کو جو کہ ایک نوعمر چھوکرا اور نام کا والی تھا بلا بھیجا اسکا اتالیق اسد کے لقب سے ملقب کیا جاتا تھا اور یہی سیاہ وسفید کرنے کا مالک تھا والی دربند بلا کسی عذر کے حاضر دربار ہو گیا لیکن اسد نے مخالفت کا جھنڈا بلند کر دیا سلطان نے والی دربند کو خلعت دی اور دربند فتح ہو جانے پر جاگیر دینے کا وعدہ کیا۔ چنانچہ سلطان نے فوج اور سرداران لشکر کو دربند کے سر کرنے کا حکم دیا سرداران لشکر نے دربند پہونچکر اسد کو گرفتار کر لیا اور غارتگری کا بازار نواح دربند میں گرم کر دیا۔ اسد کسی حیلہ و فریب سے انکے قبضہ سے نکل بھاگا جس سے یہ اپنے ارادوں میں کامیاب نہوئے۔

**سلطان کا صوبہ کستاسفی پر قبضہ** چونکہ وزیر السلطنت کو اپنی بعض نمایاں خدمات کی وجہ سے یہ اطمینان تھا کہ سلطان کو مجھ سے کبھی کسی قسم کی ناراضی نہوگی اسوجہ سے فوجیں مہیا و مرتب کرکے نہر ارش کو عبور کیا اور صوبہ کستاسفی کو شروان شاہ

کے قبضہ سے نکال لیا۔ پس جب سلطان جلال الدین، موقان واپس آیا تو اس صوبہ کو جلال الدین سلطان شاہ بن شروان شاہ کو بطور جاگیر عنایت کیا۔

جلال الدین سلطان شاہ، کرج کے پاس قید تھا۔ اسکے باپ نے اسکو اس شرط سے عہد طفلی میں کرج کو سپرد کر دیا تھا کہ بڑے ہونے پر شاہزادی رسوان بنت تاماد سے اسکا عقد کر دیا جائے۔ لیکن یہ باتیں صرف خوش کن تھیں جسکا خارج میں کوئی وجود نہ تھا۔ چنانچہ بجائے خانہ دامادی کے جلال الدین سلطان شاہ کو قید کی مصیبتیں جھیلنی پڑیں۔ اتفاق سے جب سلطان نے بلاد کرج کو سر کیا تو جلال الدین سلطان شاہ کو قید کرج سے نجات ملی۔ سلطان نے اسکی پرورش اور پرداخت کی۔ تعلیم دلائی اور واپسی سوقان پر صوبہ کتاسفی بطور جاگیر عنایت فرمایا۔

کرج کے یہاں والی ارزن روم کا لڑکا بھی تھا اور عیسائی ہو گیا تھا۔ کرج نے شاہزادی رسوان بنت تاماد سے بیاہ دیا تھا۔ سلطان بوقت فتح بلاد کرج اسکو بھی نکال لایا تھا لیکن یہ پھر مرتد ہو کر کرج کے پاس چلا گیا۔ کرج نے اسکے زمانہ غیر حاضری میں رسودان شاہزادی کی شادی دوسرے شخص سے کر دی تھی۔

**شروان شاہ کی باریابی** سلطان ملک شاہ بن الپ ارسلان نے ملک اران پر قبضہ حاصل کرنے کے بعد بلاد شروان پر غارتگری شروع کر دی۔ بلاد شروان کا بادشاہ افریدون بن تبریز وفد ہو کر سلطان ملک شاہ کے دربار میں حاضر ہوا، ایک لاکھ دینار سالانہ خراج دینے کا اقرار کیا۔ سلطان ملک شاہ نے غارتگری سے ہاتھ روک لیا۔ پس جب سلطان جلال الدین نے ۶۲۲ھ میں ملک اران پر قبضہ حاصل کیا تو بادشاہ شروان سے سالانہ خراج جو سلطان ملک شاہ کو دیتا تھا طلب کیا بادشاہ شروان نے ملک کی تباہی و بربادی اور کرج کے غلبہ کا عذر کیا۔ سلطان نے نصف خراج معاف فرما دیا۔ پھر جب سلطان نے معاودت کی تو شروان شاہ دربار شاہی میں باریاب ہوا۔ نذر گزرانی پانچسو اس

گھوڑے ہدیۃً پیش کئے اسکے ساتھ ہی پچاس راس گھوڑے وزیر السلطنت کو بھی بطور تحفہ دیئے وزیر السلطنت نے اس ہدیہ کو حقیر اور اپنے شان کے شایاں نہ سمجھا، سلطان سے جڑ دیا کہ "یہ نہایت دغا باز اور فریبی ہے گرفتار کر لیا جائے" سلطان نے کچھ سماعت نہ کی بلکہ جائزہ دیا، خلعت دی اور بیس ہزار خراج معاف کر دیا۔ صرف تیس ہزار سالانہ خراج باقی رہ گیا۔ نسائی کاتب کہتا ہے کہ فرمان شاہی لکھنے پر مجھے ایک ہزار دینار ملے تھے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**سلطان کی بلاد کرج کی طرف روانگی اور قلعات بہرام کا محاصرہ**

جس زمانہ میں سلطان، آذر بایجان سے واپس ہو کر موقان آیا تھا۔ انہیں دنوں لشکر اسلام کو بسر کردگی ایلک خان بلاد کرج پر جہاد کرنے کی غرض سے روانہ کیا تھا۔ چنانچہ ایلک خان نے بلاد کرج پر جہاد کیا۔ زیر و زبر کرتا بحیرہ تیلج ہو کر گزرا۔ کرج کو موقع مل گیا دفعۃً حملہ کر دیا۔ ایلک خان سنبھل نہ سکا۔ ہزیمت اٹھائی۔ اثناء دار وگیر میں اربطانی گم ہو گیا۔

سلطان کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی۔ سخت صدمہ ہوا اسی وقت فوج کو تیاری کا حکم دیا کرج بھی سر و سامان سے تیار ہو کر مقابلہ پر آئے۔ سلطانی مقدمہ نے کرج کے مقدمۃ الجیش کو ہزیمت دی اور بہت سے قیدی گرفتار کر لایا۔ سلطان نے سبھوں کو قتل کرا دیا اور کرج کے تعاقب میں روانہ ہوا کوری پر پہونچکر لڑائی کا نیزہ گاڑا اور کرج سے قیدیان بحیرہ کی رہائی کا مطالبہ کیا۔ کرج نے قیدیان بحیرہ کو سلطان کی خدمت میں بھیج دیا اور اریطانی کی نسبت یہ کہا کہ وہ آج ہی شب میں قید سے نکل کر اذر بایجان چلا گیا۔ سلطان محاصرہ اٹھا کر نقجوان پہونچا۔ اریطانی ملا۔ سلطان کو بیحد مسرت ہوئی۔

چونکہ بہران کرجی نے نواح گنجہ پر چھاپا مارا تھا اور اسکو برباد و ویران کیا تھا اسوجہ سے سلطان اسکی سرکوبی اور گوشمالی کو روانہ ہوا۔ قلعہ سکان پر محاصرہ ڈالا اور بزور تیغ مفتوح کیا۔ قلعہ علیا اسکے بعد سر کیا گیا۔ قلعہ کاک پر یلغار کیا اسکا نتیجہ بھی یہی ہوا۔ زمانہ محاصرہ

قلعہ کاک میں وزیر السلطنت کو قلعہ کورانی کے محاصرہ کی خدمت تفویض ہوئی تین مہینہ تک محاصرہ کئے رہا بالآخر اہل قلعہ نے زچ ہو کر صلح کی درخواست کی۔ سالانہ خراج ادا کرنے پر مصالحت ہوگئی۔ موکب سلطانی نے خلاط کی طرف کوچ کیا۔

**محاصرہ خلاط** سلطان مہم کرج سے فارغ ہو کر نقجوان کی طرف روانہ ہوا اور اسباب و خزانہ کو براہ قافروان خلاط جانے کا حکم دیا۔ کرج کو سلطانی حملوں سے نجات مل گئی۔ آرام و چین سے اپنے ملک میں رہنے لگے۔ سلطان نے چندے نقجوان میں خراسان و عراق کے انتظامات اور مہم خلاط کی تیاری کی غرض سے قیام کیا

نسائی کاتب کہتا ہے کہ زمانہ قیام نقجوان میں سلطان نے اہل خراسان اور عراق سے ایک ہزار دینار وصول کئے بعد اسکے نقجوان سے کوچ کر کے اپنی فوج سے بمقام خلاط جا ملا۔

ملک الاشرف نے عزالدین ایبک کو حسام الدین علی بن حماد گورنر خلاط کی گرفتاری[1] کو خلاط بھیجا تھا عزالدین نے اس حکم کی تعمیل کی اس پر مستزاد یہ کیا کہ براہ فریب قتل کر ڈالا اور سلطان کی خدمت میں محض خوشنودی کے خیال سے ایک قاصد روانہ کیا قاصد نے دربار شاہی میں باریاب ہو کر عزالدین کی طرف سے گذارش کی کہ "ملک الاشرف نے آپ کے علم حکومت کی اطاعت کا حکم دیا ہے" سلطان نے اس نے اسپر ذرا بھی خیال نہ کیا اور اپنی عزیمت کو پورا کرنے پر تیار رہا۔ اور قاصد کو یہ جواب دیا کہ عزالدین کا یہ بیان اگر صحیح ہے تو ملک الاشرف کے حاجب کو میرے پاس حاضر ہونا تھا عزالدین کو اس جواب سے سکتہ سا ہو گیا اور سلطان نے عید الفطر ۶۲۶ھ میں خلاط کا محاصرہ کر لیا۔ رکن الدین جہان شاہ ابن طغرل والی ارزن روم بھی اس مہم میں سلطان کے ساتھ تھا ہر چہار

[1] بظاہر اس گرفتاری کی کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی حالانکہ حسام الدین علی نہایت مستعد، کفایت شعار اور ملک الاشرف کا خیر خواہ تھا۔ تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۱۲ صفحہ مطبوعہ لیدن

طرف سے منجنیقیں نصب کرکے سنگ باری شروع کر دی۔ شدت محاصرہ اور روزانہ جنگ سے اہل خلاط تنگ آ گئے۔ فاقہ کشی کی نوبت پہونچ گئی۔ سواری کے گھوڑے، گدہے، خچر، اونٹ اور مویشیاں ذبح کرکے کھا ڈالا۔ بہتیرے شدت گرسنگی سے مر گئے۔ اور بہتیرے شہر چھوڑ کر ادھر اُدھر بھاگ گئے۔ بقیہ باشندگان خلاط کے چند لوگوں نے سلطان سے اس شرط پر کہ انکو امن دیجائے اور اذربایجان میں جاگیریں عنایت ہوں سازش کر لی چنانچہ سلطان نے حسب اقرار سلماس میں اور چند دوسرے مقامات پران لوگوں کو جاگیریں دیں اور شب کے وقت اپنی فوج کے چند دستہ کو شہر پناہ کی دیوار پر بذریعہ کمند چڑھا دیا۔ محافظوں سے لڑائی چھڑ گئی بالآخر شہر میں ہلڑ مچ گیا۔ سکنا خلاط کو ہزیمت ہوئی۔ سلطانی فوج دار و گیر کرنے لگی شہر پر سلطان کا قبضہ ہوگیا۔ موجودہ باشندگان شہر گرفتار کرلئے گئے۔ جسمیں عیسائیوں کی بھی کافی تعداد تھی۔ اسد بن عبداللہ بھی گرفتار ہو گیا۔ عزالدین ایبک قلعہ نشین ہو گیا۔ سلطان نے اسکو امن دی اور قلعہ درقان میں قید کر دیا۔

ابن اثیر نے لکھا ہے کہ حسام الدین کے خادموں سے ایک خادم، سلطان کی خدمت میں چلا آیا تھا۔ پس جب سلطان نے خلاط پر قبضہ حاصل کیا تو اوس نے سلطان سے درخواست کی کہ میرے آقا کا عوض اس سے لیا جائے۔ چنانچہ سلطان نے عزالدین ایبک کو خادم کے حوالہ کر دیا خادم نے اسکو مار ڈالا۔ اسی ہنگامہ میں سلطان نے شہر خلاط کو تین بار تاراج کیا، والی ارزن کو نواح خلاط کی غارتگری پر مقرر فرمایا، قمہری قید سے نکل بھاگا، اسد بن عبداللہ مہرانی نے بمقام جزیرہ اسکو قید حیات سے سبکدوش کر دیا۔ سلطان نے سرداران لشکر اور امراء دولت کو اس لڑائی کی خدمات کے معاوضہ میں جاگیریں دیں اور واپس آیا۔

**جنگ سلطان جلال الدین اشرف و کیقباد**

خلاط پر سلطان جلال الدین کے قبضہ و غلبہ کے بعد الملک الاشرف والی دمشق کو ہوش ہوا فوجیں مرتب کیں اور بڑے سرو سامان سے ۶۲۹ھ میں جزیرہ اور شام کی فوجیں لئے سلطان جلال الدین

سے جنگ کرنے کو روانہ ہوا۔ علاء الدین اور کیقباد والی بلاد روم سے بمقام سیراس ملاقات ہوئی۔

چونکہ جہان شاہ (علاء الدین کیقباد کا چچا زاد بھائی) ابن طغرل والی ارزن روم سلطان جلال الدین کے پاس چلا آیا تھا۔ اس وجہ سے کیقباد کو بوجہ عداوت دیرینہ جلال الدین کی طرف سے خطرہ پیدا ہوا۔ چنانچہ ملک الاشرف اور کیقباد غرض مشترک ہونے کی وجہ سے بقصد جنگ سلطان جلال الدین سیراس سے روانہ ہوا ملک الاشرف کا مقدمۃ الجیش اکراد ہنکاریہ امراء حلب کے ایک نامی شجاع اور دلیر عزالدین عمر بن علی کی سرکردگی میں تھا۔ کیقباد بھی اپنی فوجیں لئے دوسری جانب پر دجمائے تھا۔ جوں ہی دونوں حریف کا مقابلہ ہوا عزالدین عمر نے سلطان کے لشکر پر حملہ کیا اور پہلی ہی لڑائی میں سلطانی لشکر کو ہزیمت دیدی۔ سلطان خلاط واپس آیا۔ وزیر السلطنت اسوقت بلاد کرد کا محاصرہ کئے تھا۔ اس خبر بد کو سن کے محاصرہ اٹھا کر سلطان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور سب کے سب اذربایجان کی جانب روانہ ہوگئے۔

رکن الدین جہان شاہ بن طغرل اس جنگ میں گرفتار ہوگیا بازنجیر اپنے برادر چچا زاد علاء الدین کیقباد کے سامنے پیش کیا گیا۔ کیقباد اسکو اپنے ہمراہ لئے ارزن آیا، رکن الدین نے ارزن اور اسکے کل مضافات کو کیقباد کے حوالہ کردیا۔ ملک الاشرف فتحیابی کے بعد خلاط گیا۔ خلاط اجڑا ہوا مثل تودہ خاک پڑا تھا۔ دیکھ کر بیحد رنجیدہ ہوا۔

سلطان نے اذربایجان میں پہونچکر افواج شاہی کو وزیر السلطنت کے پاس چھوڑا اور خوئی میں جاکر قیام کیا اور ترکوں کی فوج ہزیمت کے بعد موقان چلی گئی۔

اسکے بعد ملک الاشرف کا ایلچی (شمس الدین تکریتی) سلطان جلال الدین کے پاس صلح کا پیام لایا۔ مصالحت کی گفت وشنود شروع ہوئی۔ علاء الدین کیقباد بھی اس مصالحت میں شریک کیا گیا۔ چنانچہ صلح نامہ لکھا گیا۔ دونوں میں مصالحت ہوگئی سلطان

نے خلاط کے ساتھ سرمن راے کو حسب شرائط صلح دوسرے فریق کو دیدیا۔

**زمانہ محاصرہ خلاط کے واقعات**

منجملہ اُن واقعات کے جوکہ زمانہ محاصرہ خلاط میں رونما ہوئے ایک یہ تھا کہ نصرت الدین اصبہبذ والی جبل، امرار سلطان میں سے ایک امیر ارخانامی کے ساتھ جو اسکے بھائی کا سسرالی قرابت مند ہوتا تھا سلطانی بارگاہ میں وفد ہوکر حاضر ہوا سلطان نے کسی مصلحت سے اسکو گرفتار کرلیا پھر جب سلطان بلاد روم سے منہزم ہوکر واپس ہوا تو نصرت الدین کو قید سے رہا کرکے جاگیر عنایت فرمائی اور اسکے ملک واپس جانے کا حکم دیا۔

دوسرا واقعہ یہ تھا کہ ہمشیرہ سلطان جو دوشی خاں کی زوجیت میں تھی خوارزم سے ترکمان خاتون کے حالات اپنے بھائی (سلطان) کو لکھا کرتی تھی۔ زمانہ محاصرہ خلاط میں خاقان کے ذریعہ سے یہ تحریک پیش کی کہ جیحون کے پرلے طرف کے بلاد دیکر مصالحت کرلیجاے۔ سلطان نے اسکو منظور نہیں کیا۔

تیسرا واقعہ یہ تھا کہ رکن الدین شاہ ابن طغرل والی ارزن روم جو ملک الاشرف کا مطیع تھا اور بوجہ رنجش اپنے برادر عم زاد علاء الدین کیقباد ابن کیخسرو والی روم سلطان سے بھی عداوت رکھتا تھا اور حاجب کا (جو ملک الاشرف کی طرف سے خلاط کا گورنر تھا) معین و مددگار تھا اور جس نے سلطان کے قاصد کو بوقت واپسی روم قتل کرڈالا تھا اور سلطانی فوج کا رسد وغلہ روکدیا تھا محاصرہ خلاط کے طول وشدت سے گھبراکر امن کا خواستگار ہوا نیازمندانہ حاضر دربار ہوا۔ وزیر سلطنت اور اراکین دولت نے نہایت تپاک اور گرم جوشی سے استقبال کیا، سلطان بڑی آؤ بھگت سے ملا۔ خلعت دی، اور اسکی حکومت پر اسکو بحال و برقرار رکھا، آلات حرب کی بہم رسانی کا حکم دیا جسکی تعمیل اس نے نہایت مستعدی سے کی پھر جب ملک الاشرف سے جنگ کی ٹھہری تو سلطان کے ساتھ شریک جنگ ہوا

جیسا کہ تم اوپر پڑھ آئے ہو۔

چوتھا واقعہ یہ تھا کہ دربار خلافت بغداد سے سعد الدین حاجب سلطان کے پاس فرمان خلافت لیکر حاضر ہوا، خلافت مآب نے سلطان کو اسکے مقبوضہ ممالک میں اسکے نام کا خطبہ پڑھنے کی اجازت دی تھی اور مظفر الدین کو کبرون والی اربل، والی موصل کی اولاد شہاب الدین سلیمان شاہ بادشاہ [1]...... اور عماد الدین بہلوان بن ہزار ست بادشاہ جبال سے چھیڑ چھاڑ کرنے کی ممانعت فرمائی تھی اور ان لوگوں کو حکومت عباسیہ کے ہواخواہوں میں شمار کیا تھا۔ سلطان نے اس حکم کی تعمیل کی

شرف الدین گورنر عراق نے سلطان کے پاس پیام بھیجا کہ بادشاہ جبال عماد الدین بن بہلوان اور بادشاہ ...... سلیمان شاہ کی اطاعت کرنے سے عراق پر حکومت کرنے میں آسانی ہوگی ورنہ ناممکن ہے۔ چنانچہ سلطان نے ان دونوں کے پاس ایسے شخص کو روانہ کیا جس نے انکو میٹھی میٹھی باتوں سے ایسا ملا لیا کہ وہ اسکے قبضہ میں ہوگئے بعد اسکے سلطان نے بدر الدین طولو بن اینانج خاں حاجب کو دربار خلافت میں اظہار فدویت کی غرض سے روانہ کیا۔ بدر الدین نے نہایت خوبی سے اس خدمت کو انجام دیا۔ اور دربار خلافت سے خلعت اور قیمتی تحایف لیکر واپس ہوا

دو خلعت سلطان کے لئے تھی۔ ایک خلعت میں جُبہ، عمامہ اور ہندی تلوار مرصع تھی دوسری خلعت میں قبّع، کمہ، فرجیہ، سیف (جسکا قبضہ طلائی تھا) حمیل مرصع دو راس گھوڑے معہ ساز جنکی طلائی نعلین چار چار سو دینار وزن کی تھیں، طلائی سپر (ڈھال) جسپر جواہرات کی نہایت خوبصورت پچی کاری تھی اردگرد اکتالیس نگینہ یاقوت اور لعل بدخشاں کے تھے وسط میں ایک بڑا فیروزہ نیشاپوری جڑا ہوا تھا۔ تیس راس عربی النسل گھوڑے (جنکی زین پوش کا ابرا

[1] اصل کتاب میں اس مقام پر کچھ نہیں لکھا ہے۔

نوٹ۔ ا و ۲ و ۳۔ یہ سب اُسی زمانہ کے طبعو سات بن تھے جنکے ہندی نام نہیں معلوم ہوسکے۔ مترجم

(اوپر کا کپڑا) اطلس رومی کا تھا اور استر (اندرونی حصہ کا کپڑا) اطلس بغدادی کا تھا طلائی نعلین ساٹھ ساٹھ دینار وزن کی لگی ہوئی تھیں، بیس غلام زرق برق پوشاکیں زیب بدن کئے عمدہ و نفیس گھوڑوں پر سوار، دس عماریاں (جن پر اطلس کے پردے پڑے ہوئے تھے) سونے کی جھولیں، دس ظروف طلائی مرصع معہ سرپوش ڈیڑھ سو بقچے (ہر ایک بقچہ میں دس دس تھان ریشمی پارچہ، پانچ پانچ گز عنبر سونے کے ڈبوں میں) ایک درخت عود ہندی (جسکی لمبائی ساڑھے سات گز کی تھی) چودہ خلعتیں زنانی، خادمات کے لئے تین سو خلعت امراء کے لئے (ہر ایک امیر کے لئے ایک ایک قبا، ایک ایک کمہ) وزیر السلطنت کے لئے سیاہ عمامہ، قبا، فرجیہ، سیف ہندی دو گز عنبر پچاس ریشمی تھان اور خچر، اور دفتر والوں کے واسطے ایک ایک خلعت آئی تھی ہر خلعت میں جبہ، عمامہ اور بیس تھان کپڑے (جسمیں اکثر اطلس رومی اور بغدادی تھا) اور بیس خچر تھے۔

اظہار مسرت کی غرض سے سلطان نے دربار عام کیا۔ ایک پر تکلف خیمہ نصب کیا گیا۔ سلطان نے خلعت زیب تن کیا۔ خلافت مآب کے قاصد نے اہل خلاط کی سفارش کی سلطان نے بطیب خاطر قبول و منظور فرمایا۔

"پانچواں واقعہ یہ تھا" والی روم نے سلطان جلال الدین کی خدمت میں رسم اتحاد بڑھانے کی غرض سے ایک وفد کے ساتھ تحفہ کے طور پر تیس ۳۰ خچر (جن پر اطلس خطائی، فرد قندسی اور سمور کی جھولیں پڑی تھیں) تیس ۳۰ غلام زرق برق پوشاکیں پہنے پورے سرو سامان سے عمدہ اور نفیس گھوڑوں پر سوار، ایک سو اس عمدہ نسل کے گھوڑے اور پچاس خچر روانہ کئے تھے۔ جسوقت وفد معہ اس ہدیہ کے آذربایجان ہو کر گزرا، رکن الدین جہان شاہ بن طغرل والی ارزن کے منہ میں پانی بھر آیا (رکن الدین جہان شاہ ان دنوں ملک الاشرف کے علم حکومت کا مطیع تھا) والی روم کے ہدیہ کو ضبط کر لیا۔ لیکن کسی ضرورت کی وجہ سے چند دنوں کے بعد خود وفد ہو کر دربار سلطانی میں حاضر ہوا اور ہدیہ کو بجنسہ پیش کر دیا

جسکو ضبط کر لیا تھا۔

چھٹا واقعہ یہ تھا کہ سلطان کا بھائی غیاث الدین قلعہ موت میں علاء الدین رئیس فرقہ حشاشین کے پاس پناہ گزیں ہوا تھا اسوجہ سے سلطان کے دل میں علاء الدین کی طرف سے غبار پیدا ہو گیا تھا وزیر السلطنت نے حسب عادت موقع پا کر قسنردین کے ایک پہاڑ سر بفلک فرقہ حشاشین کے قلعہ پر محاصرہ ڈالا اللہ تعالیٰ کے فضل سے وزیر السلطنت کو اس مہم میں کامیابی ہوئی علاء الدین کے لشکر کے سردار کو گرفتار کر لیا اور بزمانہ محاصرہ خلاط سلطان کی خدمت میں بھیجدیا سلطان نے اسکو قلعہ زمان میں قید کر دیا۔ چند مہینوں کے بعد مر گیا۔

بعد اسکے سلطان نے اپنے کاتب (سکریٹری) محمد ابن احمد نسائی کو علاء الدین والی قلعہ موت کے پاس بھیجا اور خوارزم کو حوالہ کرنے اور اپنے نام کا خطبہ پڑھنے کا مطالبہ کیا۔ علاء الدین نے اولاً انکار کیا۔ سلطان نے یہ حجت پیش کی کہ "آپ کے پدر بزرگوار جلال الدین حسن خوارزم شاہ علاء الدین محمد بن تکش (سلطان جلال الدین کے باپ) کے نام کا خطبہ پڑھا کرتے تھے، علاء الدین نے اسکو منظور نہ کیا۔ بجائے اسکے ایک لاکھ سالانہ دینا پسند کیا۔

**جہان پہلوان کی ہندوستان سے واپسی**

جن دنوں سلطان نے ہندوستان سے بقصد عراق مراجعت کا قصد کیا تھا اسوقت ہندوستان کے ان مقامات پر جن پر سلطانی حکومت کا پھریرہ اوڑ رہا تھا جہان پہلوان ازبک کو مامور کر آیا تھا۔ چنانچہ جہان پہلوان ازبک ہندوستان کے بلاد مقبوضہ پر حکومت کرتا رہا۔ بعد چندے شمس الدین التمش والی لاہور نے جہان پہلوان پر فوج کشی کی، جہان پہلوان اس سے مطلع ہو کر پیچھے ہٹا اور مقر حکومت کو چھوڑ کر کشمیر کا راستہ لیا والی کشمیر نے روک ٹوک کی، اپنے شہروں میں گھسنے نہ دیا اور سرحد کشمیر سے مار بھگایا، مجبوراً عراق کی طرف روانہ ہوا۔ اور اسکے ہمراہی اس سے علیحدہ ہو کر شمس الدین التمش کے پاس واپس گئے جنہیں برلق ملقب رجا ملک خصوصیت

کے ساتھ ذکر کرنے کے قابل ہے۔

جہان پہلوان نے والی عراق سے خط و کتابت شروع کی، سات سو سوار ان کی جمعیت سے ہندوستان سے واپس آنے سے مطلع کیا والی عراق نے دس ہزار دینار خرچ کے لیے بھیجدیا اور سلطان سے اس معاملہ میں استصواب کیا۔ سلطان کا فرمان صادر ہوا کہ بیس ہزار بھیجدیا جائے اور ایام سرما منقضی کرنے اور آرام لینے کی غرض سے عراق میں قیام کرنے کا حکم دیا۔ اتفاق سے جسوقت سلطان نے بلاد روم سے معاودت کی اور اذربائیجان کے قصد سے روانہ ہوا جہان پہلوان اور اسکے مقاصد کے درمیان میں اللہ تعالیٰ کا حکم آکر حائل ہوگیا اسی مقام پر ۶۲۸ھ میں کسی نامعلوم شخص نے اسکو قتل کردیا

**تاتاری لوٹیرے اذربائجان میں** جسوقت تاتاریوں نے ماوراالنہر پر قبضہ حاصل کرکے خراسان پر یلغار کیا اسوقت بادشاہ خوارزم انکی مقاومت و مقابلہ سے عاجز ہوگیا اور تاتاری طوفان خراسان کے شہروں میں گھس پڑا جس طرف سے گزرا دیہات قصبات اور شہروں کو برباد و تباہ کرڈالا۔ جس کو جہاں پایا لوٹ لیا، مارڈالا غرضکہ تاتاریوں کی حکومت کا سکہ ماوراالنہر میں جاری ہوگیا اور انہوں نے ان شہروں کی آبادی شروع کردی۔ خوارزم کے قریب ایک بہت بڑا شہر بجاے خوارزم کے آباد کیا لیکن خراسان ویران پڑا رہا۔ ملک کے چھوٹے چھوٹے رقبوں پر امرا قابض ہوگئے اور سلطان جلال الدین کی واپسی ہندوستان کے بعد اسکے علم حکومت کے مطیع ہوگئے۔ سلطان جلال الدین کی حکومت عراق، فارس، کرمان، اذربائجان اور اران تک محدود ہوگئی خراسان تاتاریوں کی غارتگری اور جنگ کا جولان گاہ بنا رہا۔

سلطان جلال الدین کی مراجعت ہندوستان کے بعد تاتاریوں کا ایک گروہ مقام اصفہان پر سلطانی فوج سے ہم نبرد ہوا جیسا کہ تم اوپر پڑھ آئے ہو بعد اسکے سلطان جلال الدین، ملک الاشرف والی شام اور علاءالدین کیقباد والی روم سے

۶۲۷ھ میں لڑائیاں ہوئیں علاء الدین سردار فرقہ اسماعیلیہ والی قلعہ موت اور جلال الدین سے بھی چل گئی۔ جلال الدین نے اسکے ملک کو نہایت سختی سے پایمال کر کے سالانہ خراج مقرر کیا۔ علاء الدین والی قلعہ موت نے تاتاریوں کو ملا لیا اور سلطان جلال الدین کے خلاف ابھار دیا چنانچہ ابتداء ۶۲۸ھ میں تاتاریوں نے اذربایجان پر چڑھائی کر دی سلطان جلال الدین کو اسکی خبر لگی۔ امراء دولت سے بوغز نامی ایک امیر کو چند دستہ فوج کے ساتھ بطور پٹرول تاتاریوں کے حالات دریافت کرنے کو روانہ کیا۔ تاتاریوں کے مقدمۃ الجیش سے مڈبھیر ہو گئی بوغز کو ہزیمت ہوئی۔ سوائے بوغز کے کوئی بھی جانبر نہ ہوا۔ سلطان جلال الدین کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی۔ تبریز سے موقان کی طرف کوچ کیا اور اپنے اہل وعیال کو تبریز میں وزیر السلطنت کی حفاظت میں چھوڑ آیا اور یہ ہدایت کی کہ بہت جلد ان لوگوں کو کسی محفوظ قلعہ میں پہونچا دینا۔ موقان کے راستہ میں ایک خط اہل اذربایجان کا اس مضمون کا ملا کہ تاتاریوں کے جس مقدمۃ الجیش سے بوغز کا مقابلہ ہوا تھا انکی تعداد سات سو سواروں سے زیادہ نہیں ہے اور وہ خان کے میدان میں قیام پذیر ہیں۔ سلطان نے یہ خیال کر کے کہ تاتاریوں کی تعداد قلیل ہے آگے بڑھنے کا حوصلہ و قصد نہ کر سکے کوچ و قیام کرتا موقان پہونچا اور خیمہ ڈالدیا۔ امیر بن بغان شحنہ خراسان اور اوسمان پہلوان شحنہ مازندران کو فوجوں کے فراہم کرنے پر مامور کر کے مختلف شہروں کی طرف روانہ کیا اور خود شکار کھیلنے میں مصروف ہو گیا، تاتاریوں کو موقع مل گیا۔ اسکے فرودگاہ پر چھاپہ مارا۔ کیمپ کو لوٹ لیا۔ سلطان بحال پریشان نہر اوس چلا گیا پھر یہاں سے بقصد گنجہ روانہ ہوا۔ ماہان پہونچا۔ اگرچہ عزالدین والی قلعہ شاہن دو سال سے سلطان سے قطع تعلق کر کے قلعہ کا خود سر حاکم بنا ہوا تھا لیکن ا[illegible]ن میں سلطان کے پہونچنے پر نیازمندانہ خدمت میں حاضر ہوا، رسد کا معقول انتظام کیا۔ تاتاریوں کے حالات سے مطلع کرتا رہا۔ چند دنوں کے بعد سلطان کو یہ ذہن نشین کرایا کہ "آخری موسم سرما

ہیں تاتاری، ارجان سے آپ پر حملہ آور ہوں گے چونکہ آپ کے ساتھ کوئی فوج نہیں ہے لہذا بہتر یہ ہے کہ آپ اران واپس جائیے وہاں شاہی فوجیں موجود ہیں اور تبریز میں ترکمانوں کا لشکر بکثرت قلعہ نشین ہے''، سلطان نے یہ سن کر ایک آہ سرد بھری اور ماہان سے رخصت ہو گیا

سلطان نے وزیر السلطنت کو جیسا کہ تم اوپر پڑھ آئے ہو اپنے حرم اور خزانہ کی محافظت پر تبریز میں مامور کیا تھا اور یہ ہدایت کی تھی کہ کسی محفوظ ترین قلعہ میں ان کو پہونچا دینا۔ چنانچہ وزیر السلطنت نے ابتداً امراء ترکمان باران سے ارسلان کبیر کے پاس جا کر قیام کیا۔ بعد اسکے اسی مقام پر ایک نہایت مضبوط قلعہ سنگ سراخ نامی تعمیر کرا کے سلطانی خزانہ اور حرم کو ٹھہرایا۔

چونکہ ان دنوں سلطان ہر چہار طرف سے مصائب میں گھر گیا تھا۔ وزیر السلطنت کے دماغ میں یہ سودائے خام پیدا ہوا کہ بحالت موجودہ اس ملک میں سلطان کا ٹھہرنا ناممکن ہے ہندوستان جانے کے سوا کوئی مفر نہیں ہے اس وجہ سے ملک الاشرف والی شام اور کیقباد والی روم سے جو سلطان کے دشمن قدیم تھے سلسلہ مراسلت جاری کیا اور نیازمندی و فرمانبرداری کا عہد و پیمان کیا کسی ذریعہ سے قلیج ارسلان ترکمانی کو اس کی خبر ہو گئی اس نے وزیر السلطنت کو ڈانٹ کا خط لکھا، سلطانی حرم اور خزانہ کی حفاظت کی تاکید کی اور سلطان کو اسکے کل حالات لکھ بھیجے۔ پس جب سلطان کا اس قلعہ کی طرف گزر ہوا وزیر السلطنت کو حاضری کا حکم دیا۔ وزیر السلطنت ہاتھ میں کفن لئے حاضر ہوا سلطان کے خیالات تبدیل ہو گئے اور اپنا مخلص و جان نثار سمجھ کر مطمئن ہو گیا۔

**تاتاریوں کا تبریز اور گنجہ پر قبضہ**

جسوقت سلطان تاتاریوں کے حملے کے بعد موقان سے اران روانہ ہوا اور یہ خبر اہل تبریز تک پہونچی۔ اہل تبریز خوارزمیوں پر ٹوٹ پڑے اور انکی پامالی اور قتل پر تیار ہو گئے، بہاء الدین محمد بن بشیر فاربک جو

ان دنوں تبریز کا والی تھا، بلوائیوں کا شریک کار ہوگیا طغریانی رئیس نے مخالفت کی لیکن کسی نے سماعت نہ کی، بلوائیوں نے ایک خوارزمی کو گرفتار کرکے مار ڈالا، خوارزمیوں نے اسکے عوض دو آدمی مار ڈالے، شہر میں ہلڑ مچ گیا، بہار الدین نے تبریز کی قلعہ بندی کر لی، پورے طور سے نگرانی کرنے لگا، فوجیں بھرتی کیں زیادہ زمانہ نہیں گزرا تھا کہ بہار الدین مرگیا، اہل تبریز نے شہر تاتاریوں کے حوالہ کردیا، بعد اسکے اہل گنجہ میں بھی اسی قسم کا جوش وخروش پیدا ہوا اور انہوں نے اور نیز اہل بیلغارہ نے بھی شہر تاتاریوں کو سپرد کردیا۔ واللہ اعلم

**وزیر السلطنت کا ادبار اور قتل** قلعہ جار برو پہونچنے کے بعد سلطان کو وزیر السلطنت کی کشیدگی اور منافرت کا علم ہوا لیکن اس خیال سے کہ مبادا وزیر السلطنت روپوش نہوجائے یا بھاگ نہ جائے پیچ وتاب کھاکر خاموش رہا ایک روز معہ وزیر السلطنت سوار ہوکر قلعہ کی طرف گیا، والی قلعہ کو پوشیدہ طور پر وزیر السلطنت کو قید کرلینے کا اشارہ کردیا چنانچہ والی قلعہ نے نہایت خوبی اور تیزی سے اس حکم کی تعمیل کی۔

بعد اسکے سلطان نے اپنے قیام گاہ میں پہونچکر وزیر السلطنت کے خادموں کو مجتمع کیا جن میں انکا سردار ناصر قشتمر تھا سلطان نے ان لوگوں کو اوترخان کے گروہ میں شامل کردیا۔ لگانے بجھانے والوں نے والی قلعہ کے کان میں یہ بھر دیا کہ "سلطان تم سے ناراض ہے" والی قلعہ کو سلطان کی طرف سے بد دلی اور منافرت پیدا ہوئی، وزیر السلطنت کی انگوٹھی قشتمر کے پاس بھیجی اور یہ کہلا بھیجا کہ "ہم اور تمہارا آقا ایک ہی حالت میں مبتلا ہے جس شخص کو اسکی حق شناسی اور خدمت منظور ہو قلعہ میں آجائے" اتفاق سے سلطان کو اسکی خبر ہوگئی، ہاتھ کا طوطی اڑ گیا۔ والی قلعہ کا لڑکا سلطان کی خدمت میں رہتا تھا، سلطان نے اسکو حکم دیا کہ تم اپنے باپ کو یہ واقعات لکھ بھیجو اور اس فعل پر ناراضی ظاہر کرو" والی قلعہ کے پاس اسکے لڑکے کا خط پہونچا تھا کہ اسکے حواس جاتے رہے معذرت کا عریضہ

لکھا سلطان نے کہلا بھیجا کہ اگر تم اپنے قول کے پکے ہو تو وزیر السلطنت کا سر اوتار کر میرے پاس بھیجدو۔ والی قلعہ نے وزیر السلطنت کا سر اوتار کر بھیجدیا۔

وزیر السلطنت، اہل علم وکمال کی بیحد عزت کرتا تھا۔ داد ودہش میں کشادہ دست تھا اگر سلطان اسکی روک تھام نہ کرتا تو شاہی خزانہ میں ایک حبہ باقی نہ رہتا نہایت منکسر مزاج اور اللہ تعالیٰ سے ہر کام میں ڈرنے والا تھا ترکی زبان کا بہت بڑا عالم اور فصیح تھا۔ پیشگاہ سلطان سے جو فرمان لکھے جاتے تھے اُس پر الحمد للہ العظیم اور دفتر وزارت سے جو فرمان صادر ہوتے تھے اُس پر ابو المکارم علی ابن ابی القاسم خالصۃ امیر المومنین لکھا کرتا تھا۔

**گنجہ پر سلطان کا دوبارہ قبضہ**

جس وقت اہل گنجہ نے خوارزمیوں کی مخالفت پر کمریں باندھی اس وقت ان میں سے ایک شخص بندار نامی انکا سردار تھا۔ سلطان کو ان واقعات کی اطلاع ہوئی۔ ایک قاصد اہل گنجہ کے پاس بھیجا اور انکو اپنے علم حکومت کی اطاعت کی ترغیب دی اور دربار میں حاضری کا حکم دیا چنانچہ اہل گنجہ شاہی لشکر گاہ کے قریب پہونچکر قیام پذیر ہوئے۔ رئیس جمال الدین قمی معہ اپنی اولاد سلطانی بارگاہ میں حاضر ہو گیا۔ باقی ماندگان مخالفت پر اڑے رہے۔ سلطان نے ان لوگوں کو بہت کچھ سمجھایا لیکن وہ نہ سمجھے اور جنگ کرنے پر تل گئے۔ شاہی خرگاہ پر حملہ آور ہوئے، سلطان نے فوج کو تیاری کا حکم دیا اور بنفس نفیس سوار ہو کر میدان جنگ میں آیا۔ لڑائی ہوئی۔ اہل گنجہ مقاومت نہ کر سکے شکست کھا کر بھاگے شہر پناہ میں داخل ہو گئے لیکن کثرت اژدحام کی وجہ سے دروازہ بند نہ کر سکے سلطانی لشکر شہر میں داخل ہو گیا۔ تیس۳۰ بانیان فساد کو گرفتار کیا اور مار ڈالا۔ بندار بھی گرفتار ہو کر پیش کیا گیا۔ یہی مفسدوں کا سرغنہ اور باغیوں کا سردار تھا۔ اسی نے اس تخت شاہی کو توڑا تھا جسکو سلطان محمد بن ملک شاہ نے گنجہ میں رکھوایا تھا۔ سلطان کے روبرو اسکے اعضاء بدن یکے بعد دیگرے کاٹے گئے اور مار ڈالا گیا۔ ایک مہینہ سلطان نے گنجہ میں قیام کیا۔

گنجہ کی واپسی کے بعد سلطان نے خلاط کی طرف ملک الاشرف سے تاتاریوں کے مقابلہ پر استمداد لینے کی غرض سے کوچ کیا ملک الاشرف کو اسکی خبر لگ گئی مصر چلا گیا اور بہ لطائف الحیل ٹالتا رہا۔ سلطان کوچ وقیام کرتا قلعہ شمس پہونچا۔ اراک بن ایوان کرخی قلعہ کا حاکم تھا۔ نیاز مندانہ حاضر ہوا۔ دور ہی سے زمین بوسی کی رسم ادا کی اور شاہی حکم کی تعمیل کی۔ سلطان نے ملک الاشرف کی امداد سے ناامید ہو کر ملوک حلب، آمد اور ماردین سے امداد و اعانت کی درخواست کی، صدائے برخاست کا مضمون ہوا۔ فوج کو خرت برت، ملطیہ اور اذربایجان کی طرف واپسی کا حکم دیا۔ فوجوں نے اُدھم مچا دی۔ غارتگری کا ہنگامہ گرم کر دیا۔ ان واقعات نے سونے میں سہاگا کا کام دیدیا کیقباد اور ملک الاشرف کو ناراضی پیدا ہو گئی سلطان کی امداد و اعانت سے ہاتھ کھینچ لیا۔ واللہ تعالیٰ ولی التوفیق

**تاتاریوں کا سلطان پر آمد میں حملہ کرنا اور سلطان کی موت**

زمانہ قیام خلاط میں سلطان کو یہ خبر لگی تھی کہ تاتاری غارتگری و جنگ کرنے کو بڑھ رہے ہیں۔ سلطان نے اس طوفان بے تمیزی کے روک تھام پر امیر اوترخان کو چار ہزار سواروں کے ساتھ تاتاریوں کی خبر لانے کی غرض سے روانہ کیا۔ امیر اوترخان نے واپس ہو کر خبر دی کہ تاتاری طوفان حدود ملازگرد سے واپس ہو گیا۔ اراکین دولت اور سرداران فوج نے سلطان کو ...... دیار بکر جانے کا مشورہ دیا اتنے میں والی آمد کا قاصد پہونچ گیا اور یہ پیام دیا کہ آپ کسی طرف کا رخ نہ کیجئے بلاد روم کا قصد کیجئے اور اس پر قبضہ حاصل کر لیجئے تاکہ قفچاق سے آپ قریب ہو جائیں گے اور ان سے مدد حاصل کر کے تاتاریوں سے تیغ و سپر ہو سکیں گے۔ میں چار ہزار سواروں سے مدد دینے کو تیار ہوں"۔

والی آمد اور حکمران روم سے اَن بن چلی آرہی تھی۔ وجہ یہ تھی کہ رومی حکمران نے والی آمد کے بعض قلعات کو دبا لیا تھا اسی وجہ سے والی آمد نے سلطان کو والی روم کے خلاف ابھا

کر اپنے دل کے پھپھولے توڑے۔

سلطان پر والی آمد کا پیام کام کر گیا۔ اصفہان سے اعراض کر کے آمد کی جانب کوچ کیا۔ قریب آمد پہونچکر پڑاؤ ڈالا۔ والی آمد کے پاس ایک ترکمان کو خبر دینے کی غرض سے روانہ کیا۔ ترکمان نے واپس ہو کر یہ خبر دی کہ کلہ تاتاریوں کا جس مقام پر قیام تھا اسی مقام پر قیام پذیر ہیں۔ لیکن دوسرے دن صبح نہونے پائی تھی کہ تاتاریوں نے آمد پہونچکر سلطانی کیمپ پر محاصرہ ڈالدیا۔ سلطانی لشکر کو تیار ہونے کا موقع نہ ملا لیکن امیر اوترخاں نے نہایت مردانگی سے تاتاریوں پر حملہ کیا اور آگے بڑھنے سے روکدیا اس اثناء میں سلطان کو موقع مل گیا۔ مسلح ہو کر گھوڑے پر سوار ہوا۔ اپنی بیگم بنت اتابک سعد کو دو امیروں کو سپرد کیا اور یہ حکم دیا کہ جہاں تک لیجا سکو لیجاؤ۔ اوترخان میدان جنگ سے واپس ہوا چار ہزار سوار اسکے رکاب میں تھے سلطان چھپکر آمد کے سنسان بیابان میں جا چھپا۔ لوگوں کو یہ شبہ ہوا کہ لشکر نے سلطان کے ساتھ دغا کی۔ ہر چند لشکر کو واپس لانے کی تدبیریں کیں کوئی کارگر نہ ہوئی۔ سلطان رفتہ رفتہ در بندات کے سرحد تک پہونچ گیا۔ کل راستہ بلوائیوں اور مفسدوں سے گھرا ہوا تھا۔ اوترخاں نے واپس چلنے کی رائے دی۔ چنانچہ سلطان آگے نہ بڑھا۔ واپس ہوا۔ میافارقین کے نواح میں ایک گانوں تک پہونچا۔ بیدر میں قیام اختیار کیا۔

امیر اوترخان سلطان کی رفاقت ترک کے شہاب الدین غازی والی حلب کے پاس چلا گیا۔ اس سے اوراوترخاں سے بہت دنوں سے خط و کتابت ہو رہی تھی شہاب الدین غازی نے مراسم سابقہ کا کوئی لحاظ و پاس نہ کیا گرفتار کر کے جیل میں ڈال دیا۔ بعد اس کے ملک الکامل نے اسکو والی حلب سے طلب کیا والی حلب نے پابہ زنجیر ملک الکامل کے پاس بھیجدیا۔ چھت سے گر کر مر گیا۔

تاتاریوں کو کسی ذریعہ سے سلطان کی خبر مل گئی۔ دفعۃً بیدر پر یلغار کیا۔ سلطان کسی طرح

لباس تبدیل کرکے بھاگ گیا اور اسکے کل ہمراہی قتل کرڈالے گئے۔ کسی نے تاتاریوں سے یہ کہدیا کہ جوشخص ابھی بھاگا ہے وہی سلطان ہے فوراً تعاقب میں روانہ ہوئے۔ مفروروں میں دو شخص ہاتھ آگئے تاتاریوں نے انکو قتل کرڈالا۔ سلطان کے ملنے سے ناامید ہوکر تاتاری واپس ہوئے اور سلطان کوہ اکراد پر چڑھ گیا۔ وہاں بھی تاتاری لوٹیرے موجود تھے اور ناکہ بندی کئے ہوئے قتل و غارتگری پر آمادہ تھے۔ چنانچہ تاتاریوں نے سلطان کو گرفتار کرلیا اور اسکو قتل کرنے پر آمادہ ہوئے۔ کسی نے ان کے سردار کے کان میں کہدیا "کہ یہی سلطان ہے" سردار کو رحم آگیا لوگوں کو قتل سے روک دیا چھوڑ دینے کے قصد سے اپنے ساتھ اپنے مکان لایا سردار کی عدم موجودگی میں ایک کینہ تاتاری سردار کے مکان پر آیا۔ ہاتھ میں ایک تیغہ لئے تھا۔ اسکے بھائی کو خلاط میں ایک خوارزمی نے مار ڈالا تھا پس اس نے اپنے بھائی کے بدلے میں سلطان کو مار ڈالا۔ سردار کی ہمدردی نے کچھ کام نہ دیا۔ یہ واقعہ نیمہ ہوئی شوال ۶۲۸ھ کا ہے۔ یہ روایت نسائی کاتب سلطان جلال الدین کی ہے

فاضل ابن اثیر نے واقعہ آمد کو ذکر کرکے لکھا ہے کہ اسکے بعد سلطان مفقودالخبر ہوگیا۔ میں چند دنوں اسکی خبر ملنے کا منتظر رہا" اسکے واقعہ قتل کو نہیں لکھا ہے آمد ہی کے واقعہ پر اس نے اپنی کتاب تاریخ کامل کو ختم کیا ہے ایک حرف اس پر اضافہ نہیں کیا۔

نسائی نے لکھا ہے کہ سلطان پستہ قد، گندمی رنگ، ترکی النسل، شجاع، حلیم اور باوقار رہتا۔ تبسم کے سوا کھلکھلا کر کبھی نہیں ہنسا، کم سخن تھا۔ یاوہ گوئی سے سخت متنفر تھا، عادل تھا۔ لیکن فتنہ و بغاوت کی وجہ سے مغلوب ہوگیا تھا، باوجودیکہ خلافت مآب سے کشیدگی اور رنج کا سلسلہ قائم تھا لیکن جیسا کہ اس کا باپ خلافت پناہ کو لکھا کرتا تھا اسی طرح یہ بھی اپنے کو خادم اور تابعدار لکھا کرتا تھا

جسوقت خلیفہ بغداد نے اسکو بمقام خلاط خلعت بھیجی تھی جیسا کہ تم اوپر پڑھ آئے ہو تو اس نے عریضہ میں اپنے کو عبد فلاں لکھا تھا اور خلافت مآب کو جن القاب و آداب سے لکھتا تھا یہ تھے " مولانا و سیدنا، وامیر المومنین وامام المسلمین و خلیفہ رب العالمین قدوۃ المشارق والمغارب المنیف علی الذروۃ العلیا ابن لوی ابن غالب "، سلاطین روم، مصر اور شام کو صرف سلطان فلاں ابن فلاں سے خط و کتابت میں مخاطب کرتا تھا اور کوئی الفاظ نہیں ہوتے تھے۔ فرامین جو اپنے قلمرو میں حکام کے نام لکھتا تھا اسکی پیشانی پر النصرۃ من اللہ وحدہ لکھا کرتا تھا۔ اور جب سلطان ہندوستان سے واپس آیا تھا تو خلافت مآب نے اپنے فرمان عالیشان میں " الجناب الرفیع الخاقانی" کے موقر الفاظ سے مخاطب کیا تھا اسپر سلطان نے دربار خلافت میں اس قسم کا خطاب عطا ہونے کی درخواست کی، جواب دیا کہ اکابر ملوک کو یہ خطاب دیئے جاتے ہیں پھر جب دربار خلافت سے خلعت آئی تو سلطان نے حد سے زیادہ الحاح و منت کی تو " الجناب العالی الشاہنشاہی" کے خطاب سے مخاطب کیا گیا۔

قصہ مختصر جنگ آمد کے بعد تاتاری طوفان نواح آمد میں پھیل گیا ارزن، میا فارقین اور کل دیار بکر تاراج اور ویران و برباد کیا۔ پانچ دن کے محاصرہ کے بعد بزور تیغ شہر اسعرد کو مفتوح کیا۔ کئی دن تک قتل عام کا سلسلہ جاری رہا ماردین پر حملہ کیا۔ اہل ماردین نے سینہ سپر ہو کر مقابلہ کیا۔ لوٹ مار کرتے نصیبین پہونچے۔ اطراف نصیبین کو بھی اپنے تاراج کا جولانگاہ بنایا۔ نصیبین سے فارغ ہو کر سنجار، خابور، تدلیس اور صوبہ خلاط کو بھی دغارت کر کے چٹیل میدان بنا دیا انہیں تاتاریوں کا ایک گروہ آذربایجان سے صوبہ اربل کی طرف قتل و غارت کرتا ہوا بڑھا۔ ترکمان ایوانیہ اور اکراد جوزقان کی طرف ہو کر گزرا۔

ان لوگوں نے تاتاریوں کا تیغ وسنان سے استقبال کیا۔ لوٹ لیا، قتل کیا، مظفر الدین والی اربل بھی والی موصل سے امداد حاصل کرکے تاتاری لوٹیروں کے دار وگیر کو نکلا لیکن وہ زیادہ دور نکل گئے تھے ہاتھ نہ آئے واپس آیا واللہ وارث الارض ومن علیہا وہو خیر الوارثین۔

سلطان جلال الدین منکبرس کے قتل کے بعد اسکا لشکر متفرق ہوگیا افتاں وخیزاں کیقباد بادشاہ روم کے پاس پہونچا۔ کیقباد نے ان کو اپنی فوج میں بھرتی کرلیا۔ ۶۳۴ھ میں کیقباد نے وفات پائی اس کا بیٹا غیاث الدین کیخسرو سریر حکومت پر متمکن ہوا۔ اسکو ان کی طرف سے شبہ پیدا ہوا۔ انکے سردار کو گرفتار کرکے جیل میں ڈالدیا۔ باقی ماندگان بھاگ گئے۔ جس طرف سے گذرے اور جہاں پہونچے لوٹ لیا۔ بستیوں کو اُجاڑ ڈالا اسی حالت پر ایک مدت تک ٹھہرے رہے۔ بعد اس کے الملک الصالح نجم الدین ایوب بن الملک الکامل نے جو اپنے باپ کی طرف سے بلاد شرقیہ حران، کیفا اور آمد کا حاکم تھا اپنے پدر بزرگ سے اجازت حاصل کرکے ان لوگوں کو اپنی فوج میں شامل کرلیا جیسا کہ آیندہ بنو ایوب کے حالات میں تحریر کریں گے۔

واللہ سبحانہ تعالے

ولی التوفیق

بمنہ وفضلہ

# شجرہ ملوک خوارزم

۱۔ انوشتکین[1] خوارزم شاہ

۲ محمد

۳ اتسنر

۴ الپ ارسلان ــ سلطان محمود ۵

۶ تکش ــ مفرق خاں بن ملک شاہ

۷۔ علاء الدین محمد ــ غیاث الدین تیر شاہ

۸ جلال الدین منکبرس

[1] امیر ملکا بک سلجوقی کا خادم تھا۔ اور یہی جداعلیٰ د مورث ملوک خوارزم کا ہے۔

تم الجزء الرابع عشر من ترجمة تاريخ العلامة ابن خلدون

ويليه الجزء الخامس عشر انشاء الله تعالىٰ و

اوله الخبر عن دولة بني تتش

